باذوق مردوں اور باوقار خواتین کے لیے جسے آپ بھی پڑھ سکتے ہیں

98

ماہنامہ عبقری ® لاہور

اگست 2014ء شوال المکرم 1435 ہجری

گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

قیمت فی شمارہ 45 روپے



# اسم یَا حَیُّ کے چونکا دینے والے فوائد

## حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کی قسمت کیسے جاگی؟ آپ بھی پڑھیں!

- گندم کی الرجی بالکل ختم
- متوازن غذا‘ جسمانی ورزش سے ڈپریشن بھگایئے
- سورۃ الم نشرح پڑھیں‘ قدرت کا کرشمہ دیکھیں
- فقیر کی بددعا نے انجان بیماری میں مبتلا کر دیا
- چودہ الفاظ سے تمام خوشیاں آپ کی جھولی میں
- بدہضمی ختم‘ موٹاپا ختم‘ جسم فٹ وخوبصورت
- پانچ سال سے موت کا انتظار کر نیوالا ٹھیک
- شدید حبس میں رہن سہن کے بنیادی اصول
- 36 دنوں میں 16 کلو وزن کم

## یَا قَهَّارُ

پڑھا اور جننی چیختی ہوئی بھاگ گئی

عید مبارک

متوازن غذا‘ جسمانی ورزش سے ڈپریشن بھگایئے



### ملتے جلتے ناموں سے دھوکہ نہ کھائیں

لاہور کے علاوہ کسی شہر میں کلینک نہیں ہوتا۔ عبقری ایجنسی سے صرف عبقری ہی کی ادویات لیں اور دوسری ہرگز نہ لیں۔ حضرت کا کسی بھی شہر میں مشورہ کیلئے کوئی نمائندہ نہیں۔ بیرون شہر درس اور کلینک کا اعلان رسالہ میں ہوتا ہے۔ حضرت کا فیس بک، ٹیوٹر پر ذاتی اکاؤنٹ اور تصویر موجود نہیں۔ رابطہ کیلئے عبقری کے پتے پر خط یا فون کریں۔

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم

قدم قدم پر نیکیوں کے پہاڑ چاہتے ہیں تو حج یا عمرہ پر جانے سے پہلے کتاب ”حرمین میں نیکیوں کے پہاڑ“ پڑھیں بھی اور گفٹ بھی کریں، عمرہ صدقہ جاریہ ہے

موبائل پر FOLLOW UBQARI لکھ کر 40404 پر میسج کریں

لاکھوں لوگ اس سے گھریلو الجھنوں کے سلسلے میں استفادہ کرتے ہیں

www.ubqari.org facebook.com/ubqari twitter.com/ubqari

# سلام کرتے ہوئے گھر میں داخل ہونے کی تاکید اور فضائل

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھ سے رسول پاک ﷺ نے فرمایا: اے انس! گھر میں داخل ہو تو گھر والوں کو سلام کرو۔ گھر کی بھلائی میں اضافہ ہوگا۔ (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۹۹)۔ سعید بن مسیب کی روایت میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مجھ سے رسول پاک ﷺ نے فرمایا: اے میرے بیٹے جب تم اپنے گھر میں داخل ہو تو سلام کرو۔ یہ تمہارے اور تمہارے گھر والوں کیلئے باعث برکت ہے۔ (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۹۹)۔ حضرت قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا جب تم گھر میں داخل ہو تو سلام کرو اور جب گھر سے نکلو تو سلام کے ساتھ نکلو۔ (مشکوٰۃ صفحہ ۳۹۹) **سلام سے شیطان گھر میں داخل نہ ہوگا:** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: جب تم اپنے گھروں میں داخل ہو تو اہل خانہ کو سلام کرو۔ جب تم سلام کرو گے تو شیطان تمہارے گھر میں داخل نہ ہوگا۔ (ملازم الفراطی صفحہ ۸۱۶) فائدہ: کتنی بڑی فضیلت ہے کہ سلام کی برکت سے شیطان کے ضرر سے گھر محفوظ ہو جاتا ہے۔ آج عموماً گھروں میں شیطانی اثرات کی شکایت ہے۔ یہ اس کا حل ہے۔ اس میں حفاظت بھی برکت بھی ہے۔ **گھر میں سلام کرتے ہوئے جانے سے خدا کی حفاظت:** حضرت ابوامامہ الباہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ تین شخص خدا کی حفاظت اور ضمان میں ہوتے ہیں (ان میں ایک شخص وہ ہے) جو گھر میں داخل ہوتا ہے تو سلام کر کے داخل ہوتا ہے۔ تو یہ بھی خدا کی حفاظت میں ہو جاتا ہے۔ (مختصراً) (ابوداؤد جلد ۱ صفحہ ۳۷۶، حاکم جلد ۲ صفحہ ۷۳) فائدہ: سلام کی برکت سے جو دعا حفظ و عافیت ہے گھر کے مکارہ اور پریشانیوں سے خدا کی حفاظت میں آ جاتا ہے۔ آپ ﷺ جب گھر میں داخل ہوتے تو اہل خانہ کو سلام فرماتے۔ آپ ﷺ گھر میں داخل ہوتے تو کبھی کھانے کے متعلق سوال کرتے ہوئے فرماتے کچھ کھانے کو ہے۔ کبھی ایسا ہوتا کہ آپ ﷺ خاموش رہتے یہاں تک کہ آپ ﷺ کے سامنے آسانی سے جو میسر ہوتا پیش کر دیا جاتا۔ (زاد المعاد)

# حالِ دل روتی ماؤں کی فریادیں

جو میں نے دیکھا، سنا اور سوچا

قارئین! ماؤں کے معاملے میں میں بہت حساس ہوں، کیا کروں؟ کیونکہ مائیں زندگی کا پہلا اور آخری سہارا ہوتی ہیں جن کے ذریعے معاشرے کی بنیادیں، علم و حکمت کی بنیادیں، سکون اور امن کا علم بلند ہوتا ہے۔ ایک ایسی روتی سسکتی ماں کا خط میرے سامنے پڑا ہے لکھا ہے: "حکیم صاحب اللہ تعالیٰ آپ کو خیریت سے رکھے۔ بیٹا میرے ساتھ بہت بدتمیزی کرتا ہے اور گندے گندے الزام لگاتا ہے۔ بیوی بھی اس کے ساتھ ہے کہ میں گھر نہ آؤں، دونوں میاں بیوی چاہتے ہیں کہ میں ہمیشہ گھر سے باہر رہوں، بہنوں کو بھی گھر آنے سے روکتا ہے۔ اتنی بدتمیزی، سختی، بے ادبی اور بے وقاری کرتا ہے کہ میں مہینے میں دو دن اپنے گھر رہتی ہوں باقی پورا مہینہ کبھی کسی بیٹی کے ہاں کبھی کسی کے ہاں۔۔۔!!! بیٹا کہتا ہے گھر بیچ دو تاکہ میں پورا حصہ خود لے لوں اور بہنوں کو حصہ نہ دوں اور کسی اچھی سوسائٹی میں گھر لے لوں۔ گالیاں تو دینا اس کیلئے کوئی مسئلہ نہیں۔ ہر پل ہر سانس گالیاں ہی دیتا ہے۔ نماز، تسبیح، ذکر اس کے کبھی قریب نہیں آئے۔ کیبل موسیقی میں ہر وقت وہ اور اس کی بیوی مشغول رہتے ہیں۔ جب وہ گالیاں دیتا ہے تو اس کی بیوی ساتھ بیٹھی مسکراتی رہتی ہے۔ بہنوں کو کہتا ہے کہ اپنا حصہ مجھے لکھ کر دے دو اگر زندگی بھر کبھی اس گھر میں آنا چاہتی ہو۔ میں پوری زندگی بیٹیوں کے دروازے پر نہیں رہ سکتی مہربانی کر کے کوئی روحانی نظر فرمائیں! آپ کی بہت مشکور ہوں گی۔"

قارئین! یہ ایک خط نہیں میرے پاس ڈھیروں خط اور بے شمار خط ہیں۔ میں اکثر روتی سسکتی ماؤں کے پیغام اپنے لاکھوں قارئین تک پہنچاتا رہتا ہوں آخر ان ماؤں کا کیا قصور ہے؟ کیا یہ بچے کو اس لیے جنم دیتی ہیں کہ کل وہی بچہ آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر ننگی اور گندی گالیاں دے، گندے اور غلیظ الزام لگائے ایسا ہرگز نہیں۔۔۔! ماؤں سے میری مخلصانہ اور معتبرانہ درخواست ہے کہ وہ دوران حمل اور زندگی بھر ایسی مسنون دعاؤں کا اہتمام کریں جس سے اللہ راضی ہو کر اولاد کے دلوں میں محبت اور پیار ڈالے مجھے تو صرف یہی حل نظر آتا ہے اگر رب راضی ہوا تو محبت پیار سکون مل سکتا ہے اگر رب راضی نہ ہوا تو محبت پیار چین سکون کبھی مل نہیں سکتا۔

درس روحانیت وامن

# ازل وابد کا مالک حقیقی

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم

ہفتہ وار درس سے اقتباس

**ازل وابد کا مالک حقیقی:** میرے محترم دوستو! اللہ جل شانہٗ ازل سے ہے اور ابد تک رہے گا۔ اس سارے عالم کا وجود نہیں تھا بس ہمارا رب تھا، اور اس سارے عالم کا وجود نہیں ہوگا مگر ہمارا رب ہوگا۔ اللہ پاک کی صفات میں ایک صفت یہ بھی ہے کہ اللہ ہمیشہ سے تھا اور اللہ کی صفات میں ایک صفت یہ بھی ہے کہ اللہ ہمیشہ ہوگا۔ ساری کائنات کو فنا ہے صرف اللہ جل شانہٗ کی ذات باقی کو بقا ہے۔ جو کچھ ہمیں نظر آرہا ہے یہ سارے کا سارا دھوکا ہے۔ یہ صرف تخلیق ہے خالق حقیقی کی۔ معیشت انسان کو رب سے دور کرتی ہے۔ ایک اللہ والے فرماتے ہیں یہ جو بھینسوں کا کام ہے یہ فتنہ ہے۔ ان سے عرض کی گئی کہ حضرت۔۔۔! آپ نے اسے فتنہ فرمایا کیسے؟ انہوں نے فرمایا: کہ بھینس کا اصول یہ ہے کہ میری طرح ہو جا پھر دودھ دوں گی۔ بھینس کا حاصل دودھ ہے اور بھینس کی مجبوری گوشت ہے یعنی جب بوڑھی ہوگئی تو اس کو قصائی کو دے دیا کیونکہ حاصل تو دودھ ہے۔ بھینس والے کے نہ کپڑے پاک، نہ جسم پاک۔ کیونکہ بھینس کے معاملات اسے فرصت نہیں دیتے۔

**فتنہ کیا ہے؟:** "ہر وہ چیز جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے دور کردے وہ چیز فتنہ ہے۔" اور ہر وہ چیز جس کو اگرچہ لوگ فتنہ کہیں، ہماری طبیعت اسے فتنہ مانے، ہمارا اندازہ اسے فتنہ سمجھے لیکن وہ چیز ہمیں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب کردے تو وہ فتنہ نہیں ہے۔ بلکہ ہمارے سمجھنے میں غلطی ہے اور پھر غور وفکر کی بات یہ ہے کہ اس کی حقیقت کیا ہے؟ اگر حقیقت کی سمجھ آئی تو ٹھیک ورنہ یہ ضروری نہیں کہ ہمیں ہر چیز کی حقیقت سمجھ بھی آجائے، کیونکہ ہماری عقل بھی محدود ہے اور سمجھ بھی محدود ہے۔ اگر کسی مشین کا چھوٹا سا پرزہ خراب ہوجائے تو اس مشین کو ٹھیک کرنے کیلئے اس کے ماہر کاریگر کے پاس لے جاتے ہیں۔ مگر انسان کے دل کا اتنا بڑا پرزہ خراب ہوجائے تو انسان اپنے دل کے پرزے کو خود اپنی مرضی سے اور اپنے طریقے سے پرکھنے کی کوشش کرے، کسی روحانی مرشد کے پاس نہ جائے، یا جائے تو اس کے طریقے پر نہ چلے تو اس صورت حال سے سوائے بدگمانی اور وسوسے کے ہاتھ کچھ نہیں آئے گا۔

**اعتماد واعتقاد کا ٹمٹماتا چراغ:** شیطان کا ایک اصول یہ بھی ہے کہ جب وہ دیکھتا ہے کہ کوئی انسان روحانیت کی دنیا میں آگے بڑھ رہا ہے اور ترقی کررہا ہے، چونکہ وہ بڑا تجربہ کار ہے اسی لیے اپنے تجربہ کی روشنی میں سب سے پہلے اعتماد اور اعتقاد کی تار کو کاٹتا ہے۔۔۔ اعتماد اور اعتقاد کی تار پہ چھری پھیرتا ہے۔۔۔ اور جب اندر سے اعتماد اور اعتقاد کی تار کٹ گئی ہے تو پھر شیطان بدگمانی اور بے ہودہ پن پیدا کرکے نیکی کی توفیق چھنوا دیتا ہے۔

تسبیح خانے میں آنے کا اولین مقصد: اکثر لوگوں کا مشاہدہ ہے کہ جب کوئی اپنے مرشد اور شیخ کے پاس۔۔۔ روحانی فیض حاصل کرتا ہے تو جہاں اس پہ سے روحانی فیض ختم ہوتا۔۔۔ اس سے نیکی کرنے کی توفیق بھی چھن جاتی ہے۔ خطاؤں، گناہوں کی طرف اس کے دل ودماغ مائل ہوجاتے ہیں۔ شیطان ایسا کیوں چاہے گا کہ انسان نیکی کی طرف لگا رہے۔۔۔! اس نے تو اللہ سے وعدہ کیا ہوا ہے کہ وہ نوع انسانی کو ضرور گمراہ کرے گا۔ پھر شیطان کی یہ بھی دیکھیں، نافرمانی کرکے اللہ پاک سے مہلت بھی مانگی۔۔۔! اس کو مہلت بھی مل گئی، اس نے عمر بھی مانگی۔۔۔! اللہ نے عمر بھی لمبی دے دی، اس نے اختیار بھی مانگا مخلوق خدا کے دل تک پہنچنے کا۔۔۔! اللہ نے وہ بھی دے دیا۔ اور اللہ پاک نے فرمایا: "ہر وہ شخص جو توبہ کرے گا میں سوا اس کے انکار میں رہوں گا۔" "کائنات کا مالک ہر وقت موجود ہے اور ہمیشہ رہے گا۔" تسبیح خانہ میں آنے کا مقصد صرف اور صرف مالک حقیقی کی تلاش وجستجو ہے۔

**مرشد، مرید اور اعتماد:** ہمارے حضرت سیدی و مرشدی حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک دفعہ ایک دیوانہ آیا۔ وہ بیچارہ مجذوب تھا۔ ہر شخص کے علاج کا طریقہ کار ہوتا ہے ہر کسی کو ایک ہی طرح کا علاج، ایک ہی طرح کا انجکشن، ایک ہی طرح کی گولی تو نہیں دی جاتی۔۔۔ یہ تو معالج کو پتا ہوتا ہے کہ اس مریض کو کیا دوا دینی ہے، اسکو دوائی آدھی چمچ دینی ہے یا پوری چمچ دینی ہے۔۔۔! اس کو آدھی گولی دینی ہے یا پوری گولی دینی ہے۔۔۔! اس کو دوائی صورت میں کتنی گولی دینی ہیں۔۔۔! اس کو کس چیز کا انجکشن اور کتنی مقدار لگانا ہے۔ اسی طرح جب کوئی اپنے آپ کو کسی فقیر کے حوالے کر دیتا ہے پھر وہ اس کو جیسے چاہے چلائے وہ چلتا ہے۔ اور پھر اگر اس سے نفع کی امیدیں نظر آرہی ہیں بظاہر تو نفع نظر نہیں آرہا لیکن اس کو روحانیت مل رہی ہے۔ اس کا تعلق باللہ مضبوط ہورہا ہے تو پھر یہ اسکی خوش نصیبی ہے کہ سودا نفع والا ہوگیا۔

حضرت مرشدی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے اس مجذوب سے [illegible] جا کر رب کو تلاش کرو۔۔۔ [illegible] اس نے اللہ کے [illegible] ایک دنیا میں سب سے [illegible] بازار ہے اور سب سے گندی جگہ [illegible] اللہ والوں۔۔۔! اللہ والوں کا اصول تو یہ ہے کہ دیدار کیلئے آنکھیں کھولی پڑتی ہیں اور یہاں تو آنکھیں بند کرنے کیلئے کہا جا رہا ہے۔ لیکن جو اعتقادی ہوا، وہ پہنچتا ہے [illegible] کہتا ہے کہ وہ گناہوں کی جو خزاں تھی، وہ نافرمانیوں کی جو خزاں تھی، اور اللہ سے تعلق کی دوری کی جو خزاں تھی، کیونکہ نیکی کا نام بہار ہے اور خطا اور نافرمانی کا نام خزاں ہے۔ اس خزاں کے سارے رخ بدل گئے اس لیے کہ: "تیرا ہاتھ ہاتھ میں آگیا تو چراغ راہ کے بھی جل گئے" وہ چراغ راہ جو اکثر بجھ جاتے تھے وہ بھی جل گئے۔ (جاری ہے)

## درس سے فیض پانے والے

محترم حکیم صاحب، السلام علیکم! میں آپ کے پاس اپنی والدہ کے علاج کیلئے حاضر ہوئی [illegible] مجھے 21 جمعرات میں درس میں شرکت کرنے کی تاکید کی تھی۔ میری والدہ [illegible] صحت مل گئی مگر درس کی وجہ سے میری زندگی کا سب سے بڑا مسئلہ بھی حل ہوگیا۔ وہ مسئلہ یہ تھا کہ میں پچھلے چار سال ایک ادارے میں جاب کررہی ہوں لیکن ایک کنٹریکٹر کے طور پر اور بہت معمولی سی تنخواہ پر جبکہ میں نے اکاؤنٹنگ اینڈ فنانس میں ماسٹر کیا ہے۔ وہ بھی اول پوزیشن میں۔ جاب پر بھی اپنا کام احسن طور پر انجام دیتی ہوں اور ہر سال اسے ریٹنگ جاتی ہے۔ میرے مستقل ہونے کیلئے کافی عرصے گئے تھے اور کوئی امید نظر نہیں آتی تھی لیکن جب سے میں نے درس پہ آنا شروع کیا اور باقی اعمال کیے تو بات بن گئی اور اب کچھ دنوں میں میرا اپائنٹمنٹ لیٹر آجائے گا۔ یہ سب اس لیے ہوا کہ میں نے درس میں آئی نماز وقرآن پڑھنا شروع کیا اعمال کیے دعا کی اور اللہ پاک نے سن لی۔ (عظمیٰ افضل، لاہور)

> اللہ کے روحانی وظائف اور درِ ولایت پانے کیلئے
> خطبات عبقری مکمل سیٹ کا مطالعہ کریں۔

ابولبیب شاذلی

# حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا کی قسمت کیسے جاگی؟ آپ بھی پڑھیں!

**حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بیان ہے کہ جس دن میں نے سرور کائنات ﷺ کو گود میں لیا ہماری حالت یکسر بدل گئی۔ میری خشک چھاتیوں میں دودھ اتر آیا اور ہماری اونٹنی کے تھن بھی دودھ سے بھر گئے۔ دونوں بچوں نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا اور ہم نے بھی خوب اونٹنی کا دودھ پیا۔**

آپ کا نام حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا والد کا نام ابی ذویب جبکہ خاوند کا نام حارث بن عبدالعزیٰ تھا۔

حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا تعلق قبیلہ سعد سے تھا جو اس دور میں فصاحت اور بلاغت اور پانی کی شیرینی کی وجہ سے مشہور تھا۔ سرور کائنات حضور نبی اکرم ﷺ کا ایک خاص حوالے سے حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ایک گہرا تعلق تھا۔ آپ ﷺ نے بچپن میں عرب کے دستور کے مطابق اپنی ماں کے علاوہ ایک اور پیاری گود میں بھی اپنی عمر کے ابتدائی چند سال گزارے۔ حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آنحضور ﷺ کی رضاعی والدہ بھی تھیں۔

شرفائے عرب میں دستور تھا کہ بچوں کو ماں کے پاس نہ رکھتے تھے بلکہ اکثر پرورش اور فصیح زبان سیکھنے کیلئے دوسری عورتوں کو دے دیتے اس کیلئے عموماً قرب و جوار کے قبائلی دیہات کا چناؤ کیا جاتا۔ بچے دیہات کی کھلی آب و ہوا میں پرورش پاتے اور پھر چند برس بعد ان کے والدین انہیں واپس لے جاتے۔ یہ رواج اس وقت اس قدر مستحکم تھا کہ تھوڑے تھوڑے عرصہ بعد دیہات کی غریب عورتیں خود ہی شہر میں آتیں اور جو بچے اس مدت میں پیدا ہوئے ہوتے انہیں ان کے ماں باپ کی مرضی سے ساتھ لے جاتیں۔ سرور کائنات حضور نبی کریم حضرت محمد ﷺ جب اس کائنات میں رونق افروز ہوئے تو شروع میں انہوں نے سات روز تک اپنی والدہ ماجدہ حضرت بی بی آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا ہی دودھ پیا۔ اس کے چند دن بعد تک حضرت ثوبیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے دودھ پلایا۔ اسی اثنا میں قبیلہ بنی سعد کی چند عورتیں بچے لینے مکہ آ گئیں۔ ان عورتوں میں حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بھی شامل تھیں۔

دوسری سب عورتیں مالدار گھرانوں سے بچے لینے میں کامیاب ہو گئیں لیکن حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کوئی بچہ نہیں مل سکا۔ انہیں خود خبر نہ تھی کہ قسمت ان کی جھولی میں دنیا کی عظیم ہستی ڈالنے والی ہے۔ اس وقت مایوس ہو کر واپس جانے ہی والی تھیں کہ معلوم ہوا کہ سردار قریش عبدالمطلب کا ایک یتیم پوتا اس دنیا میں آ چکا ہے۔ خاوند سے مشورہ کیا کہ اس بچے کا باپ تو دنیا میں ہے نہیں کہ جو اس بچے کی پرورش کے عوض ہمارے ساتھ مالی طور پر بہتر سلوک کرے۔ البتہ اس کے دادا کی شرافت اور عالی نسبی سے یہ توقع ہے کہ خدا اس بچے کے طفیل ہماری بہتری کی صورت کر دے۔ شوہر نے کہا کہ کچھ مضائقہ نہیں۔ اس بچے کو ضرور لے لو۔ خالی ہاتھ جانا اچھا معلوم نہیں ہوتا۔ حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فوراً جا کر ننھے حضور ﷺ کو لے آئیں۔ انہیں کیا خبر تھی کہ یہ بچہ دین و دنیا کا سردار ہے اور اسے دودھ پلا کر وہ ابدی سعادت و عظمت حاصل کرنے والی ہیں۔ ان دنوں عرب میں قحط کا عالم تھا۔ خشک سالی کی وجہ سے جانوروں کے تھنوں میں دودھ سوکھ گیا تھا۔ خود عورتوں کو بھی دودھ بڑی مشکل سے اترتا تھا اور ان کے بچے بھوک سے بلبلاتے تھے۔ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جو بنو سعد بن بکر کی چند خواتین کے ساتھ مکہ آئی تھیں ان کے ساتھ اپنا بھی ایک شیر خوار بچہ تھا۔ یہ بھی بھوکا پیاسا ہر وقت روتا رہتا تھا۔ حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بیان ہے کہ جس دن میں نے سرور کائنات ﷺ کو گود میں لیا ہماری حالت یکسر بدل گئی۔ میری خشک چھاتیوں میں دودھ اتر آیا اور ہماری اونٹنی کے تھن بھی دودھ سے بھر گئے۔ دونوں بچوں نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا اور ہم نے بھی خوب اونٹنی کا دودھ پیا۔ جب مکہ سے چلنے لگے تو ہمارا مریل گدھا جو سارے قافلے سے پیچھے چلتا تھا۔ بہت تیز رفتاری سے چلتا ہوا سارے قافلے سے آگے چلنے لگا۔ میرا خاندان اور قافلے کے دوسرے لوگ بار بار یہی کہتے تھے کہ یہ بچہ بہت برکت والا ہے اور حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بہت خوش قسمت ہے کہ ایسا سعادت مند بچہ اسے مل گیا ہے۔ جب ہم اپنے گھر پہنچے تو ہماری بکریوں کے تھن بھی دودھ سے بھر گئے۔

گاؤں کے دوسرے جانوروں کا دودھ بدستور خشک تھا اور لوگ ہماری حالت پر رشک کرتے تھے۔ آخر سب گھروں والے میرے جانوروں کے ساتھ اپنے جانور چرانے لگے۔ خدا کی قدرت سے ان جانوروں کے بھی دودھ اتر آیا۔

پس حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور ان کے گھر والے اس نصیبوں والے بچے پر سو جان سے فدا تھے اور نہایت محبت اور شفقت سے حضور ﷺ کی پرورش میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھتے تھے۔ جب آنحضور ﷺ کی عمر مبارک دو برس ہوئی تو حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ ﷺ کو ساتھ لے کر مکہ میں حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس لے کر آئیں۔ حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آنحضور ﷺ کو دیکھ کر خوشی سے نہال ہو گئیں اور اپنے پیارے بیٹے کو بہت بہت پیار کیا۔ ماں کا بچے کو اب جدا کرنے کو جی نہ چاہتا تھا لیکن حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کہا: "مکہ کی آب و ہوا اس وقت بہت خراب ہے بہتر یہی ہے کہ آپ فی الحال اس بچے کو میرے پاس رہنے دیں۔"

حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے صورتحال کو دیکھتے ہوئے حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی بات مان لی اور یوں حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ ﷺ کو پھر سے واپس اپنے قبیلے میں لے کر آ گئیں۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے پانچ برس تک حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس پرورش پائی۔ حتیٰ کہ واقعہ شق الصدر پیش آیا۔ اس کے بعد آپ ﷺ کو آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے سپرد کر دیا۔ حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اس کے بعد عرصہ دراز تک زندہ رہیں۔ ان کا سن وفات ٹھیک طرح سے دستیاب نہیں۔ سن 8 ہجری میں جب آنحضور ﷺ کی عمر مبارک اکسٹھ برس تھی آپ ﷺ جعرانہ میں گوشت تقسیم فرما رہے تھے۔ اس وقت حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضور ﷺ کے پاس تشریف لائیں۔ حضور ﷺ نے خود اپنی چادر مبارک بچھا کر ان کو بے حد تعظیم و تکریم کے ساتھ بٹھایا۔ گو کہ بعض روایات میں اس بات کی اس طرح تردید ملتی ہے کہ وہ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نہیں بلکہ ان کی بیٹی اور حضور ﷺ کی رضاعی بہن تھیں۔

حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی دو بیٹیاں انیسہ اور حذافہ تھیں جبکہ ایک بیٹا عبداللہ تھا۔ غرض اس بات سے قطعاً شک نہیں کہ حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا وہ جلیل القدر خاتون تھیں جن کو حاصل ہونے والی سعادت پر پوری تاریخ اسلام ہمیشہ رشک کرتی رہے گی۔ جہاں تک حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے قبول اسلام اور شرف صحابیت کا تعلق ہے اکثر کتب سیر اس بارے میں خاموش ہیں۔ البتہ کچھ واقعات و حالات ایسے موجود ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا شرف اسلام سے ضرور بہرہ مند ہوئیں۔

# ٹھہریئے! کہیں کوئی بچہ حادثہ کا شکار نہ ہو جائے

ایم زاہد

بچوں کو سمجھائیں کہ ان کھلے گٹروں سے دور ہٹ کر چلیں اور اپنے چھوٹے بہن بھائیوں کو بھی ان سے بچا کر چلائیں۔ بہت چھوٹے بچوں کو گلی میں یا سڑک پر گود سے نہ اتاریں۔ چھوٹے بچوں کو اکیلے نہ جانے دیں۔

کسی بھی ماں کیلئے اس سے زیادہ بڑا سانحہ ہو ہی نہیں سکتا کہ اس کا بچہ کسی حادثے کا شکار ہو جائے مگر اس کے باوجود اکثر اوقات ماؤں سے نادانستگی میں ایسی غلطیاں ہو جاتی ہیں جن کا خمیازہ تمام عمر بھگتنا پڑتا ہے۔ آیئے! دیکھتے ہیں کہ ہم سے کہاں غلطی ہو جاتی ہے کہ معصوم بچے اس قسم کے حادثات کا شکار ہو جاتے ہیں۔

**فلیٹ یا بلند عمارتوں سے بچے گر جانا:** اس قسم کے حادثات بہت عام اور خطرناک بھی بہت ہیں۔ اس میں تو سے فیصد بچے جان سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ **احتیاطی تدابیر:** گیلریوں اور کھڑکیوں وغیرہ کو گرل (سلاخوں) کے بغیر نہ رکھیں کیونکہ اس سے اس قسم کے حادثات کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ اوپری منزل کی گیلری وغیرہ کے قریب کوئی سٹول یا کرسی نہ رکھیں کہ کوئی بچہ وہاں سے جھانکنے کا شوق کرے۔ بچوں کو سیڑھیوں اور چھت پر نہ کھیلنے دیں۔ انہیں سیڑھیوں کے جنگلے سے جھکنے سے منع کریں۔ وقتاً فوقتاً کھڑکیوں میں لگی سلاخوں اور جالی کی مضبوطی چیک کرتی رہیں۔

**بجلی کا کرنٹ لگنا:** بچوں کو کرنٹ لگنے کے ہولناک واقعات میں بہت سے بچوں کی جان چلی جاتی ہے یا پھر اس سے ان کا اعصابی نظام متاثر ہو جاتا ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** عام طور پر گرم استری، فرش پر پڑے ہوئے تار، سوئچ کے سوراخ یا خراب کھلے ہوئے سوئچ وغیرہ بچوں کے لیے حادثات کا باعث بن جاتے ہیں اس لیے استری ہمیشہ بچوں کی پہنچ سے دور رکھیں۔ بجلی کے تاروں کو فرش پر گرنے سے روکیں۔ بجلی کے سوئچ اونچائی پر ہوں تاکہ بچے اس میں اپنی انگلی نہ ڈال سکیں۔

**الماری یا فریج وغیرہ میں چھپ جانا:** اکثر اوقات بچے الماری یا ڈیپ فریزر وغیرہ میں چھپ کر کھیلتے ہیں۔ یہ بہت خطرناک کھیل ہے اور اس میں (خدانخواستہ) بچوں کی جان جا سکتی ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** ریفریجریٹر، ڈیپ فریزر اور الماری کو تالا لگا کر رکھیں۔

**پتنگ یا کبوتر اڑاتے ہوئے حادثات:** اس غلط شوق کی وجہ سے کئی بچے چھت سے گر کر یا سڑک وغیرہ پر بھاگتے ہوئے جان سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ **احتیاطی تدابیر:** اپنے بچوں کو ان کھیلوں سے دور رکھیں۔ اگر بچہ پھر بھی نہ مانے تو کم از کم اسے مکمل چار دیواری سے گھرے ہوئے میدان میں کھیلنے جائیں۔

**دم گھٹنا:** بچے بہت نازک ہوتے ہیں اس لیے ان کی سانس تھوڑی سی بے احتیاطی سے بھی رک سکتی ہے اور خدانخواستہ جان بھی جا سکتی ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** بچوں کو ہر قسم کے دھوئیں سے دور رکھیں۔ سونے کے دوران بچے کے منہ پر کوئی بھاری چیز مثلاً تکیہ وغیرہ نہ آنے پائے۔ دودھ کی بوتل بچے کے منہ میں لگا کر بچے کا دھیان رکھیں تاکہ دودھ کی بہت زیادہ مقدار بچے کے منہ میں نہ چلی جائے اور سانس کی نالی وغیرہ میں نہ پھنس جائے۔

**ناک، کان، حلق میں چیزوں کا پھنس جانا:** اکثر اوقات بچوں کے ناک، کان اور حلق وغیرہ میں موتی، سکے، سوئی، چھالیہ، سیفٹی بلیڈ اور کوئی نوکدار شے پھنس جاتی ہے۔ یقینی طور پر یہ بہت خطرناک صورت حال ہوتی ہے اور خدانخواستہ اس میں بچے کی جان کو خطرہ لاحق ہو جاتا ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** اس قسم کی تمام چیزیں بچوں کی پہنچ سے دور رکھیں۔ ایسی چیزیں فرش وغیرہ پر نہ پڑی ہوں۔ اگر اس قسم کی کوئی خطرناک شے فرش پر پڑی بھی ہو تو فوراً احتیاط سے اٹھا کر باہر پھینک دیں۔ ایسے حادثے کی صورت میں بچے کو جلد از جلد ہسپتال لے جائیں۔

**ڈوب جانا:** یہ ایک ایسا حادثہ ہے جس میں بچوں کے ہلاک ہونے کی تعداد بہت زیادہ ہوتی ہے۔ بہت زیادہ چھوٹے بچوں کا پانی سے بھری ہوئی بالٹی، ٹب میں گر جانا یا پانی کی ٹینکی وغیرہ میں ڈوب جانا بہت خطرناک حادثہ ہوتا ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** غسل خانے کا دروازہ اس طرح بند ہونا چاہیے کہ چھوٹے بچے اسے خود نہ کھول سکیں۔ پانی سے بھری ہوئی بالٹی یا ٹب وغیرہ کھلی جگہوں پر نہ چھوڑیں۔ پانی کی ٹینکی، حوض اور کنویں وغیرہ کے ڈھکن کو مضبوطی سے بند رکھیں اور بچوں کے سامنے مت کھولیں۔

**زہریلی ادویات سے اموات:** یہ تو تقریباً ہر گھر کا واقعہ ہے کہ بچے آئے دن کوئی نہ کوئی زہریلی چیز کھا لیتے ہیں ان سے بچاؤ ضروری ہے ورنہ نتائج بہت خطرناک ہو سکتے ہیں۔

**احتیاطی تدابیر:** نفتھلین کی گولیاں، سوڈا، کاسٹک، فینائل، غسل خانے میں استعمال ہونے والا تیزاب، مٹی کا تیل، چوہے مار ادویات، پودوں پر چھڑکنے والی ادویات اور اسپرے وغیرہ کبھی بھی بچوں کی پہنچ میں نہ رکھیں۔

**دواؤں کا استعمال:** بچے کبھی کبھی ایسی خطرناک دواؤں کو چبا کر نگل لیتے ہیں جو ان کیلئے جان لیوا ثابت ہوتا ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** بچوں کے سامنے دوائیں نہ کھائیں۔ دواؤں کو بچوں کی پہنچ سے دور رکھیں۔ پرانی اور استعمال نہ ہونے والی دوائیں پھینک دیں۔

**کھلے ہوئے گٹر سے حادثات:** ہمارے بہت سارے علاقوں میں ایسا ہوتا ہے کہ گٹر کے ڈھکن کھلے ہوتے ہیں یا چوری وغیرہ ہو جاتے ہیں۔ اس کی وجہ سے اکثر ناقابل بیان نقصان ہو جاتا ہے اور چھوٹے بچے اس میں گر کر ہلاک ہو جاتے ہیں اس قسم کے حادثات سے بچنے کیلئے بہت زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ **احتیاطی تدابیر:** بچوں کو سمجھائیں کہ ان کھلے گٹروں سے دور ہٹ کر چلیں اور اپنے چھوٹے بہن بھائیوں کو بھی ان سے بچا کر چلائیں۔ بہت چھوٹے بچوں کو گلی میں یا سڑک پر گود سے نہ اتاریں۔ چھوٹے بچوں کو اکیلے نہ جانے دیں۔ اگر ممکن ہو تو اپنے علاقوں کے کھلے گٹر بند کروائیں۔

**آگ اور گیس سے حادثات:** آگ اور پانی انسان کے ازلی دشمن ہیں۔ ظاہر ہے بچے بھی اس کی لپیٹ میں آ سکتے ہیں اور نہایت ہولناک نتائج برآمد ہو سکتے ہیں۔ **احتیاطی تدابیر:** باورچی خانے میں کھانا پکاتے ہوئے کبھی بھی بچوں کو ساتھ نہ رکھیں اور نہ ہی انہیں باورچی خانے میں آنے دیں۔ باورچی خانے میں اگر کھولتا ہوا پانی یا گرم تیل رکھا ہوا ہو تو بچوں پر کڑی نظر رکھیں تاکہ وہ باورچی خانے میں جا کر کسی حادثے کا شکار نہ ہو جائیں۔ بچوں کو ماچس ہاتھ میں نہ لینے دیں۔ گیزر کے گرم پانی سے بچوں کو محفوظ رکھنے کے لیے گرم پانی کے نل کو مضبوطی سے بند کر دیں یا اس پر کوئی سرخ ٹیپ وغیرہ لگا دیں اور ضرورت کے وقت ہٹا کر پانی نکال لیں اس طرح بچے گرم پانی سے محفوظ رہیں گے۔

### بلڈ پریشر اور شوگر کے مریضوں کیلئے کامیاب عمل

صبح و شام سورۂ یوسف کی پہلی آیت 21 بار پانی پر دم کر کے پی لیں اور سورۂ حشر کی آیت نمبر 23 نماز عشاء کے بعد 41 بار پڑھ کر اپنی صحت و تندرستی کیلئے دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ بہت جلد صحت و تندرستی آپ کا مقدر ہوگی۔ (خدیجہ عامر، گوجرانوالہ)

# سورۂ الم نشرح پڑھیں‘ قدرت کا کرشمہ دیکھیں

دو تین دن گزر گئے کتاب نہ ملی پریشانی سے ایک دن کتاب کی تلاش میں مصروف تھے۔ میرے ذہن میں سورۂ الم نشرح کا خیال آیا میں نے فوراً ان کو اس کے پڑھنے کی تاکید کی‘ ساتھ یہ بھی کہا فوراً مل جائے گی۔

ایک مرتبہ میں ٹیوشن پڑھانے گیا تو ذہن کے کسی گوشے میں یہ بات موجود تھی کہ سورۂ الم نشرح سے گمشدہ چیز مل جاتی ہے بچوں نے کہا: قاری صاحب ہمارا کرکٹ بیٹ جو کہ نیا لائے تھے ابھی کو دیا انہوں نے کہیں رکھ دیا اور بھول گئیں ہیں کوئی وظیفہ بتائیں کہ ہمارا کھویا ہوا بیٹ مل جائے۔ میں نے بے چینی میں ان کو کہہ دیا سورۂ الم نشرح پڑھ لیں مل جائے گا۔ میں یہ بتا کر ان کو سبق پڑھا کر چلا گیا۔ دوسرے دن میں نے ان سے ایسے ہی پوچھا کیا بیٹ مل گیا؟ بڑے جوش و خوشی سے جواب ملا: جی ہاں مل گیا۔ میں نے دوبارہ سوال کیا کیا سورۂ الم نشرح پڑھی تھی۔ جواب ملا: جی ہاں! ایک ہی بار پڑھی تھی مل گیا۔ میں قدرت کے اس کرشمے پر بہت حیران ہوا۔ اس کے بعد تو میں نے اس سورۂ مبارکہ کو اپنا وظیفہ بنا لیا چونکہ مجھے بھول جانے کی عادت ہے اب میں جب بھی کوئی چیز بھول جاتا ہوں تو فوراً سورۂ الم نشرح پڑھ لیتا ہوں وہ چیز مل جاتی ہے یا یاد آ جاتا ہے کہ میں نے کہاں رکھی تھی۔

ایک مرتبہ میرے ایک کلاس فیلو دوست جو کہ میرے ساتھ پڑھتے تھے۔ ان کی کتاب گم ہوگئی۔ موصوف چونکہ ایک پڑھا آدمی تھے لہٰذا ایک ساتھی جس کے ساتھ وہ پڑھتے تھے دوران اساتذہ نے انہیں کوئی کام دیا تو وہ اپنی کتاب اس کو پکڑا کر چلے گئے اور پھر جمعرات کو چونکہ تین بجے کے بعد چھٹی ہوجاتی اور جمعہ کو مکمل چھٹی ہوتی ہے تو موصوف اپنی لاپرواہی کی وجہ سے کتاب بھول گئے کہ کس کو دی تھی۔ جمعہ کو مجھے فون کیا کہ کتاب آپ کے پاس تو نہیں میں نے ان کو تسلی دیا کہ نہیں میرے پاس کتاب نہیں۔ میں صبح مدرسہ گیا تو پریشان تھے کہ نئی کتاب کہیں کھو گئی ہے۔ دو تین دن گزر گئے کتاب نہ ملی پریشانی سے ایک دن کتاب کی تلاش میں مصروف تھے۔ میرے ذہن میں سورۂ الم نشرح کا خیال آیا میں نے فوراً ان کو اس کے پڑھنے کی تاکید کی‘ ساتھ یہ بھی کہا فوراً مل جائے گی۔ بتانے کی دیر تھی ایک مرتبہ انہوں نے یہ سورۂ مبارکہ پڑھی ایک مرتبہ ہی پڑھنے سے اس نے ایک صندوق جس کو کافی دنوں سے کھولا نہیں تھا جس میں متفرق کتابیں پڑی تھیں اس میں سے دیکھا تو سامنے اس کی کتاب پڑی تھی غرض اس کے پڑھنے سے کافی مسائل حل ہوجاتے ہیں۔ ایسے تو مختصر بے شمار فوائد حاصل ہوئے ایک آخری واقعہ جو کہ بظاہر عام سا نظر آتا ہے مگر میرے لیے بڑا خاص ہے۔ قارئین کی نذر کرتا ہوں۔ پچھلے دنوں میں نماز پڑھنے مسجد گیا۔ نماز کے اختتام پر مسجد سے باہر نکلنے پر یہ بھول گیا کہ کون سے جوتے پہن کر آیا تھا۔ میرے ذہن کے مطابق جو جوتے میں پہن کر آیا تھا وہ ملی نہیں رہے تھے۔ میں سمجھا کہ کوئی جوتے اٹھا کر لے گیا ہے۔ میں نے پریشانی کے عالم میں سورۂ الم نشرح پڑھنی شروع کردی ابھی سورۂ مکمل بھی نہیں کی تھی کہ میرے جوتے بالکل میرے سامنے پڑے تھے۔ قلم نے اپنے تجربات کی وضاحت کی کہ سورۂ الم نشرح جو کہ قرآن مجید فرقان حمید کی 94 ویں سورۂ ہے اور تیسویں پارہ کی 18 ویں سورۂ ہے۔ اگر آپ بھی کوئی چیز بھول جاتے ہیں کوئی چیز مل نہیں رہی یا چوری ہوگئی ہو تو ایسی صورت میں ضرور کثرت سے یہ سورۂ مبارکہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا اور مجھے دعاؤں میں یاد رکھیں۔

### ہر قسم کے جسمانی درد کیلئے لاجواب عمل

وَبِالْحَقِّ أَنزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا مُبَشِّرًا وَنَذِيرًا (بنی اسرائیل 105) اس آیت مبارکہ کو تین مرتبہ مع بسم اللہ کے پڑھ کر دم کریں اور کسی تیل یا دوا میں دم کرکے مالش کریں۔ ان شاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔ یہ میرا آزمودہ عمل ہے۔ مجرب عمل ہے اس آیت کو کاغذ پر لکھ کر اس کو تیل یا دوا وغیرہ میں ڈال دیں پھر مالش کریں۔

### ہر مشکل مصیبت اور حاجات کا وظیفہ

اول 11 مرتبہ درود شریف پھر 313 مرتبہ آیت کریمہ جب آیت کریمہ سو مرتبہ ہوجائے تو اس وقت اور پھر ختم پر یعنی 313 پر یہ آیت ایک ایک مرتبہ پڑھیں فَاسْتَجَبْنَا لَهُ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذَٰلِكَ نُنجِي الْمُؤْمِنِينَ (الانبیاء 88) آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف یہ وظیفہ کل 40 دن تک پڑھنا ہے اس کا بہترین وقت عشاء کی نماز کے بعد ہے جگہ اور وقت مقرر کرکے پڑھیں اور اگر اندھیرا کرکے پڑھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ بعد از ختم وظیفہ اپنے مقصد کی دعا کریں۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔ (محمد بابر علی تکمیر (ملتان))

# تسبیح خانہ جدید کا افتتاح

الحمد للہ اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل و کرم اور احسان سے تسبیح خانہ قدیم کے قریب چار کنال پر مشتمل ایک بلڈنگ روحانی اور علمی خدمات کیلئے عطا فرمائی۔ حضرت حکیم صاحب نے اس کی دعا کیلئے جن حضرات کو خصوصی طور پر مدعو کیا۔ (30 جون 2014ء بوقت بارہ بجے دوپہر) ان تمام حضرات کے اسمائے گرامی درج ذیل ہے:۔

حضرت مولانا سید رشید میاں مدظلہ (مہتمم جامعہ مدنیہ لاہور)۔ حضرت مولانا نعیم الدین مدظلہ (استاذ الحدیث جامعہ مدنیہ لاہور)۔ حضرت مولانا عبدالرحیم مدظلہ (خطیب جامع مسجد قرطبہ)۔ حضرت مولانا محمد عثمان مدظلہ (استاذ الحدیث جامعہ مدنیہ و خطیب بلال پارک لاہور)۔ حضرت مولانا محمد ولید الرشیدی مدظلہ (استاذ الحدیث جامعہ مدنیہ لاہور)۔ بابرکت دعا بہت خشوع اور توجہ کے ساتھ حضرت مولانا سید رشید میاں مدظلہ نے فرمائی اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور ادارہ کے اراکین ان تمام علماء کرام اور دیگر احباب کے شکر گزار ہیں کہ یہ حضرات اپنے قیمتی اوقات میں سے وقت نکال کر تشریف لائے اور خصوصی دعا فرمائی۔

جن دیگر احباب نے شرکت فرمائی ان کے نام یہ ہیں:۔ صاحبزادہ محمد صہیب رومی۔ صاحبزادہ محمد لبیب شبلی۔ محمد محسن انصاری۔ محمد احمد مجددی۔ مفتی سید عادل شاہ۔ سمیع اللہ۔ صاحبزادہ مولانا حمید الرحمٰن قریشی۔ حافظ حماد اللہ (خطیب جامع مسجد انقلاب اسمبلی ہال لاہور)۔ انعام الحق نیازی۔ راشد شمسی۔ خرم شمسی۔ فیصل شمسی۔ حاجی تجمل الٰہی شمسی۔ حافظ عمران۔ شفیق الرحمٰن۔ میاں محمد طارق۔ حافظ تجمل۔ محمد شارق شمسی۔ محمد یاسر۔ حیدر نازو والا۔ حاجی رشید والد ورنگ۔ ڈاکٹر طارق۔ محمد جواد (پیپر مرچنٹ) ظفر۔ نجیب الرحمٰن۔ حافظ میاں طلحہ طارق۔ حاجی محمد طارق۔ ملک خلیل الرحمٰن۔ ملک شفیق الرحمٰن۔ محمد ساجد خان۔

احباب عبقری حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے متعلقین اور قارئین سے بھی خصوصی درخواست ہے کہ اپنے اعمال‘ اپنی دعاؤں اور مناجات میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور ادارہ عبقری اور اس کے متعلقہ دیگر تمام شعبہ جات روحانی منزل دارالاقبہ درود محل تسبیح خانہ قدیم و جدید کو خصوصی طور پر یاد رکھیں کہ اللہ تعالیٰ بیش از بیش انسانیت کی ہر طرح خدمت کیلئے اخلاص کے ساتھ قبول فرمائے اور ہر شر اور فتنے سے حفاظت فرمائے۔

آنکھ اور شفاء: آنکھوں میں دھندلا نظر آتا ہو، آنکھوں میں خارش ہو‘ نظر دن بدن کمزور ہوتی جارہی ہو‘ آنکھوں کی جملہ تمام امراض دور کرتا ہے نظر کو تقویت دیتا ہے مسلسل استعمال کرنے والا عینک سے چھٹکارا پاتا ہے۔

# شدید حبس میں رہن سہن کے بنیادی اصول

ڈاکٹر شہر یار، ملتان

صفائی کا خاص خیال رکھنا چاہیے۔ کھانے پینے کی چیزوں کو مکھیوں سے بچانا، غلاظت کو فوراً دھو ڈالنا اور بازار سے کھانے پینے کی اشیاء نہ کھانا جیسی احتیاطی تدابیر بھی ضرور کرنی چاہئیں۔ ایک عام خیال یہ ہے کہ یرقان گرمی کی بیماری ہے

اگست تیز دھوپ، برسات اور حبس کا مہینہ ہوتا ہے۔ گھر کے اندر اور سائے والی جگہ پر زندگی تو اچھی لگتی ہے لیکن باہر منہ نکالیں تو قیامت کی گرمی دوزخ کے حالات جیسے الفاظ منہ سے نکلتے ہیں۔ اس کے باوجود گھر سے باہر نکلنا اور کام کاج پر جانا یا ضروری کام کرنا مجبوری بھی ہوتا ہے۔ اس لیے اس شدید حبس کے موسم میں رہن سہن کے بنیادی اصول ہر ایک کو معلوم ہونے چاہئیں۔ ہمارے جسم کا اندرونی نظام قدرت نے ایسا بنایا ہے کہ یہ ایک مخصوص درجہ حرارت پر کام کرتا ہے۔ یہ مستقل درجہ حرارت ارتقائے حیات کی نمائندگی کرنے والے پودوں اور جانوروں میں اس اعلیٰ درجے کا نہیں پایا جاتا جس قدر یہ ارتقاء یافتہ جانوروں اور انسانوں میں ملتا ہے۔ ہمارے جسم کے تمام اعضا چھوٹے چھوٹے خوردبینی خلیوں سے مل کر بنتے ہیں۔ ان اعضا کے افعال ان کے خلیوں کے افعال کی بنا پر انجام پاتے ہیں۔ اعضا اگر کارخانے ہیں تو یہ خلیے ان میں کام کرنے والے کارکن یعنی جگر کے افعال اس کا ہر خلیہ سرانجام دیتا ہے اور دماغ کے افعال اس کے تمام خلیے۔ یہی معاملہ دیگر اعضا کا ہے۔ ان خلیوں کے تمام افعال ان کے اندر موجود اجزا کے کیمیائی عوامل کی بنا پر وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ یہ کیمیائی ردعمل تب واقع ہوتے ہیں جب ان خلیوں کے اندر موجود مادے اپنی صحیح حالت میں ہوں۔ یہ مادے درجہ حرارت میں کمی یا زیادتی سے بہت جلد متاثر ہوتے ہیں اور اپنا کام چھوڑ دیتے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ جسم کے اندر درجہ حرارت قابو میں رکھنے کیلئے ایک ایسا نظام کام کرتا ہے جو اس درجہ حرارت کو ایک حد سے آگے جانے نہیں دیتا۔ گرمی میں جب ماحول کا درجہ حرارت بہت زیادہ ہوتا ہے تو جسم میں زیادہ درجہ حرارت کو اپنے اندر داخل نہیں ہونے دیتا بلکہ اپنے اندر پیدا ہونے والی فالتو توانائی کو بھی خارج کرنا چاہتا ہے۔ یوں ہمیں پسینہ آتا ہے تاکہ جسم کی بیرونی سطح گیلی ہو اور اس کے ذریعے فالتو حرارت بیرونی ماحول میں منتقل ہو جائے۔

**گرمی و حبس کے موسم میں صحت مند رہنے کے بنیادی اصول**

**تیز دھوپ سے بچیں:** گرمیوں کے موسم میں تیز دھوپ میں بغیر کسی احتیاطی تدبیر کے باہر نکلنا انتہائی خطرناک ہو سکتا ہے۔ تیز دھوپ میں ہوا بھی کافی گرم ہو کر لو کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ اس کے علاوہ دھوپ کا اپنا درجہ حرارت بھی کافی زیادہ ہوتا ہے اور اس کی زد میں آنے والی تمام اشیا حتیٰ کہ زمین بھی تپ جاتی ہے۔ ایسے میں ننگے سر اور کھلا بدن لے کر باہر نکلنے سے جسم کی اندرونی گرمی باہر نکل نہیں پاتی، الٹا باہر کی گرمی جسم کے اندر داخل ہونا شروع ہو جاتی ہے۔ دماغ کو گرمی لگنے سے اس میں موجود مخصوص نظام جو معمول پر جسم کا درجہ حرارت بڑھنے نہیں دیتا ناکارہ ہو جاتا ہے یوں جسم کا درجہ حرارت ماحول کے مطابق بڑھنا شروع ہو جاتا ہے۔ اس لیے شدید گرمی میں ٹوپی یا کپڑا اوڑھ کر باہر نکلنا حتی الامکان دھوپ سے ہٹ کر چلنا اور پانی پیتے رہنا جیسی احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہے۔

**پانی اور مشروبات زیادہ استعمال کریں:** گرمی اور اگست کے حبس میں جسم کا درجہ حرارت قابو میں رکھنے کیلئے ہماری جلد مستقل طور پر گیلی رہتی ہے۔ یہ پسینے کی وجہ سے ہوتا ہے جس کے ساتھ جسم کی گرمی بھی خارج ہوتی رہتی ہے۔ یوں ہمارے جسم کا درجہ حرارت تو ایک حد قائم رہتا ہے لیکن جسم میں نمکیات کی کمی واقع ہوتی رہتی ہے۔ اس کمی کو پورا کرنے کیلئے ہمیں پیاس لگتی ہے اور ہم کبھی کم اور کبھی زیادہ پانی پی لیتے ہیں لیکن نمکیات کو ہم بھول جاتے ہیں۔ اس موسم میں ہمیں زیادہ سے زیادہ پانی پینا چاہیے اور درمیان میں ایسے مشروبات جن میں نمک اور کچھ چینی (مثلاً لسی، سکنجبین، شربت وغیرہ) شامل ہوں وہ بھی ضرور استعمال کرنے چاہئیں۔ نمک استعمال کرنے سے ضائع شدہ نمک جسم میں واپس آتا رہتا ہے اور کمزوری کا احساس نہیں ہوتا جس کی شکایت اس بات کا اہتمام نہ کرنے والوں میں زیادہ دیکھنے میں آتی ہے۔

**پھل اور سبزیاں زیادہ کھائیں:** پھل اور سبزیاں ویسے تو ہر موسم میں ہی زیادہ سے زیادہ استعمال کرنی چاہئیں لیکن گرمیوں میں تو اس امر کا اہتمام بہت ضروری ہے۔ ہمارا جسم 80 فیصد سے زیادہ پانی پر مشتمل ہے اور قدرتی طور پر پائی جانے والی غذاؤں میں یہ دونوں چیزیں عموماً اتنا ہی پانی اپنے اندر رکھتی ہیں۔ اس طرح پانی بہت زیادہ نہ پینے کی صورت میں بھی پانی کی تقریباً مطلوبہ مقدار ہمارے جسم کے اندر چلی جاتی ہے۔ اس موسم میں اپنے اندر پانی کی خاصی مقدار رکھنے والی سبزیاں مثلاً کدو، ٹینڈے، کھیرا، ککڑی، حلوہ کدو اور پھلوں میں تربوز، خربوزہ، گرما، آلو بخارا، آڑو اور انگور وغیرہ موجود ہوتے ہیں۔ ان کا استعمال زیادہ سے زیادہ کرنا چاہیے اور سہولت کے مطابق تازہ پانی سے نہانے کا ضرور اہتمام کریں۔

**اگست اور بیماریاں:** دست، پیٹ میں درد، پاخانے اور پھوڑے پھنسیاں وغیرہ اس موسم کی عام شکایات ہیں۔ یہ تمام بیماریاں جراثیم سے ہونے والی ہیں اور آلودہ پانی، مکھیوں اور صفائی کا مناسب انتظام نہ ہونے سے ہوتی ہیں۔ گرمی کے موسم میں پانی کے جراثیم سے پاک ہونے کا خاص خیال رکھنا چاہیے پانی ابال کر استعمال کرنا چاہیے۔ اس کے علاوہ صفائی کا خاص خیال رکھنا چاہیے۔ کھانے پینے کی چیزوں کو مکھیوں سے بچانا، غلاظت کو فوراً دھو ڈالنا اور بازار سے کھانے پینے کی اشیا نہ کھانا جیسی احتیاطی تدابیر بھی ضرور کرنی چاہئیں۔ ایک عام خیال یہ ہے کہ یرقان گرمی کی بیماری ہے کیونکہ اس میں جگر کی گرمی ہو جاتی ہے۔ یہ دونوں مفروضے غلط ہیں۔ یرقان عام طور پر جراثیم (وائرس) سے ہوتا ہے اور اس میں جگر میں گرمی نہیں بلکہ وائرس کی وجہ سے سوزش ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ بیماری سردیوں میں بھی اتنی ہی دیکھنے میں آتی ہے جتنی کہ گرمیوں میں۔

**پانی کی کمی یا ڈی ہائیڈریشن:** ایک مرتبہ کا پسینہ صرف پانی کی کمی کا باعث بنتا ہے لیکن اگر بار بار پسینہ آئے جیسا کہ گرمیوں کے موسم میں ہوتا ہے تو پانی کے ساتھ ساتھ جسم سے نمکیات خاص طور پر سوڈیم کی بھی کمی واقع ہو جاتی ہے اور قدرے کمزوری کا احساس ہوتا ہے۔ اگر اس طرف توجہ نہ دی جائے تو مسئلہ بڑھ جاتا ہے یہاں تک کہ مسلسل ڈی ہائیڈریشن سے تھوڑی یا نیم بے ہوشی کی کیفیت طاری ہونے لگتی ہے۔ گرمی کے موسم میں پانی زیادہ پینا چاہیے لیکن صرف پانی تمام کمی کو پورا نہیں کرتا اس لیے نمکیات کا بھی خیال رکھنا چاہیے۔

**فجر اور عشاء کی فضیلت**

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا: جس نے عشاء کی نماز باجماعت پڑھی اس نے آدھی رات قیام کیا اور جس نے فجر کی نماز باجماعت پڑھی اس نے پوری رات قیام کیا۔
آپ ﷺ نے فرمایا: منافقوں پر فجر اور عشاء کی نماز سے زیادہ گراں کوئی نماز نہیں اگر وہ ان کی فضیلت جان لیں تو ضرور آئیں خواہ گھسٹ کر آنا پڑے۔ (کلیم اللہ شیخ، بہاولپور)

# ماہ شوال کا پیکیج ستر دنیاوی و اخروی حاجات پوری

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

**شوال کا چاند دیکھنے کے بعد یہ دعا پڑھیں**

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا الشَّھْرُ اَوَّلُ شَھْرٍ مِّنْ اَشْھُرِ الْحَجِّ فَارْزُقْنَا بِحُرْمَۃِ الْحَجِّ وَ الْفَتْحِ اَللّٰھُمَّ صَحِّحْ اَبْدَانَنَا مِنَ الْاَسْقَامِ وَالْاَلَامِ وَوَفِّقْنَا زِیَارَۃَ نَبِیِّکَ الْحَجِّ اَوْ بَابَ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

ایک روایت میں آتا ہے کہ جب عید کی صبح ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیجتا ہے جو زمین پر اترتے ہیں اور گلی کوچوں اور راستوں میں کھڑے ہو جاتے ہیں اور بلند آواز سے کہتے ہیں جسے جن اور انسان کے سوا تمام مخلوق سنتی ہے، وہ کہتے ہیں، اے محمد (ﷺ) کی امت! اپنے پروردگار کی طرف آؤ، وہ تمہیں عطائے عظیم دے گا اور تمہارے بہت بڑے گناہ معاف فرمائے گا اور جب لوگ عیدگاہوں میں آ جاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتے ہیں، جب مزدور اپنا کام مکمل کرلے تو اس کی مزدوری کا بدلہ کیا ہے؟ فرشتے کہتے ہیں اس کا بدلہ یہ ہے کہ اسے پورا اجر دیا جائے۔ تب اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میں تمہیں گواہ بناتا ہوں، میں نے ان لوگوں کے لیے اپنی بخشش اور رضا کو ان کا اجر بنایا ہے۔

**یکم شوال:** جو کوئی شوال کی یکم تاریخ کو نماز ظہر کے بعد آٹھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 25,25 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد ستر مرتبہ سُبْحَانَ اللہِ ستر مرتبہ استغفار اور ستر مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

تو بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اسکی ستر دنیاوی حاجات اور ستر اخروی حاجات پوری ہوں گی اور اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم اور رحمت نازل فرمائیں گے۔

**چار رکعت نماز نفل:** جو کوئی یکم شوال کی شب نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز دو، دو رکعت کر کے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۃ اخلاص، تین تین مرتبہ سورۃ فلق اور تین تین مرتبہ سورۃ ناس پڑھے پھر جب نماز مکمل کر کے فارغ ہو جائے تو ستر مرتبہ کلمہ تمجید (تیسرا کلمہ) پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کو گناہوں کی معافی عطا ہوگی اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی توبہ قبول فرمائیں گے اور اس کو نیکی کے کاموں کی توفیق بخشیں گے۔

**چار رکعت نفل:** صالحین کا کہنا ہے کہ عید الفطر کی رات کو چار رکعت نفل دو دو کر کے یوں پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سو سو مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ نوافل کے بعد کھڑے ہو کر 1100 مرتبہ یہ وظیفہ پڑھے جو کھڑا ہو کر وظیفہ نہ پڑھ سکے وہ بیٹھ کر پڑھ لے۔ ان نوافل کی برکت سے بندے کے دل میں اللہ کی محبت کا جذبہ بیدار ہو جاتا ہے اور بندہ تلاش حق کیلئے کمربستہ ہو جاتا ہے۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الصَّمَدِ الْاَحَدْ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الْوَکِیْلِ الْکَفِیْلِ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الْفَتَّاحِ الْعَلِیْمِ۔

**آٹھ رکعت نفل:** شوال کریم کی پہلی ساعت یعنی شب عید کو تہجد کے وقت آٹھ رکعت نفل یوں پڑھے کہ سورۃ فاتحہ کے بعد ہر پہلی اور ہر دوسری رکعت میں سورۃ کافرون 25 مرتبہ ہر تیسری اور چوتھی رکعت میں سورۃ اخلاص 25 مرتبہ ہر پانچویں اور چھٹی رکعت میں سورۃ فلق 25 مرتبہ ہر ساتویں اور ہر آٹھویں رکعت میں سورۃ ناس 25 مرتبہ پڑھے پھر 1313 مرتبہ مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھے۔ اللہ پڑھنے والے پر خاص نظر التفات فرمائیگا۔ نوافل پڑھنے والے کو بے پناہ اجر ملے گا۔ اس عمل سے مرنے کے بعد عذاب قبر میں راحت بھی پیدا ہوگی۔ یہ دنیوی حاجات کیلئے بہت اکسیر ہے۔ بِسْمِ اللہِ۔ سُبْحَانَ اللہِ وَبِحَمْدِہٖ۔

**جنت واجب:** نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص ماہ رمضان المبارک میں دن کو روزہ رکھے اور شب کو نوافل ادا کرے اور عید کے دن صدقہ فطر ادا کر کے عیدگاہ میں جائے تو عیدگاہ سے واپس ہونے تک اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو شخص شوال کے مہینے میں چھ روزے رکھے گا اس کو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن طوق اور زنجیروں سے محفوظ فرمائیں گے۔ ایک روایت میں ہے اس کیلئے چھ لاکھ برس کی عبادت اور چھ لاکھ اونٹ کا صدقہ اور چھ لاکھ غلام آزاد کرنے سے بھی زیادہ ثواب ہے۔

# ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت و امن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 10 اگست بروز اتوار صبح 10 بجے سے لیکر 11 بجکر 21 منٹ تک، 19 اگست بروز منگل دوپہر 2 بجکر 35 منٹ سے لیکر 4 بجکر 19 منٹ تک، 30 اگست بروز ہفتہ عصر تا مغرب یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھیں۔ یہ ذکر بھکاری بن کر خلوص دل اور دل کی توجہ اور اس یقین کے ساتھ کریں میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سوالی صدقہ قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے بجلی جیسی روشنی آپکے دل پر بجلی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کیساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی کو بند کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ: 1) روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آ جائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔

(ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

**روحانی محفل سے فیض پانے والے**

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالے کی تعریف میں کیا لکھوں بس اتنا کہوں گا کہ اس سے اچھا رسالہ آج تک میں نے نہیں دیکھا۔ اس کا ایک ایک لفظ لاکھوں کروڑوں کا فائدہ دیتا ہے۔ لاجواب وظیفے اور بے مثال ٹوٹکوں نے ہمارے بہت سے مسائل اور بیماریاں دور کردیں اور اگر بات کریں روحانی محفل کی۔۔۔ تو کیا ہی بات ہے: مجھے جو لیکوریا کی بیماری تھی، سینکڑوں جگہ سے علاج کروایا مگر نہیں استعمال کیں گولیوں کے پتے کھا کھا کر تھک گیا۔ آخر ایک دن میں نے فیصلہ کیا کہ اب کوئی دوائی نہیں کھانی صرف روحانی محفل کرنی ہے اور اللہ سے دعا کرنی ہے کہ

(باقی صفحہ نمبر 25 پر)

دائمی نزلہ، الرجی، ناک کی ہڈی کا بڑھنا، ناک کا بند رہنا، جلدی مسائل حتیٰ کہ الرجی کا درمان تمام کیلئے "عبقری جگمگیں دائمی نزلہ ناک کی ہڈی کا بڑھنا" (کورس) انتہائی آزمودہ اور موثر ہے۔

# سخی عبدالرحمٰن گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے روحانی وظائف

شوہر کو راہ راست پر لانے کے لیے بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو ساٹھ بار یَاوَدُوْدُ پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شوہر کے دل کے نرم ہونے کی دعا کریں۔ یہ عمل بیوی کرے یا کوئی لڑکی یا لڑکا کرے

## شوہر کی بے راہ روی کی اصلاح

شوہر گھر کا حاکم ہے۔ بعض مرتبہ وہ ایسی حرکتیں کرتا ہے جس سے بیوی بچے سب پریشان ہوجاتے ہیں وہ اپنی ذمہ داریوں کو پورا نہیں کرتا اور گھر میں لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد پیدا کرتا رہتا ہے جس سے گھر کا سکون برباد ہوجاتا ہے۔

شوہر کو راہ راست پر لانے کے لیے بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد تین سو ساٹھ بار یَاوَدُوْدُ پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر شوہر کے دل کے نرم ہونے کی دعا کریں۔ یہ عمل بیوی کرے یا کوئی لڑکی یا لڑکا کرے لیکن یہ عمل چالیس دن کریں اور سورۂ فلق اور سورۂ ناس گیارہ گیارہ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے شوہر کو روزانہ پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شوہر انسانیت کے دائرے میں آجائے گا اور غلط حرکتوں سے باز آجائے گا۔

## بخار کا تعویذ

اگر کسی شخص کو مسلسل بخار آرہا ہو اور وہ کسی صورت میں اتر تا ہی نہ ہو تو اس کیلئے یہ تعویذ بہت پر اثر ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں بخار اتر جائے گا اور مریض تندرست ہوجائے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بسم للہ وباللہ محمد رسول للہ قلنا یحار کونی بردا وسلاما علی ابراھیم وارادوا بہ کیدا فجعلنھم الاخسرین اللھم رب جبرائیل ومیکائیل واسرافیل اشف صاحب ھذا الکتاب بحولک وقوتک وجبروتک الہ الحق۔

## سکون قلب کیلئے

بعض مرتبہ بلاوجہ سکون قلب ختم ہوجاتا ہے۔ دل کو کسی صورت چین نہیں ملتا۔ رات کو نیند نہیں آتی یا نیند بار بار ٹوٹ جاتی ہے آنکھ کھل جاتی ہے جس کے سبب دن بھر جسم اور سر بوجھل رہتا ہے کسی کام میں دل نہیں لگتا۔ سستی اور کاہلی کے سبب کوئی کام دلجمعی کے ساتھ انجام نہیں پاتا۔ بعض مرتبہ کام خراب ہوجاتا ہے۔ گھر میں سب کچھ ہونے کے باوجود سکون نہیں ملتا اس کیلئے یہ عمل فائدہ مند ہے۔ بعد نماز عشاء درج ذیل کلمات ایک سو ستر بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ وہ کلمات یہ ہیں:

یَحْذَلُ الْفَقْرُ اَمْنَةً نُّعَاسًا ط یہ عمل چالیس دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دن کو چین ملے گا اور سکون سے رات کو نیند آئے گی۔ بے چینی دور ہوگی۔

## بواسیر کا علاج

بواسیر ایسا مرض ہے جس سے انسان ہر وقت تکلیف میں رہتا ہے۔ خونی بواسیر اس قدر شدید ہوتی ہے جسم کا تمام خون نکل جاتا ہے اور انسان پیلا زرد ہوجاتا ہے۔ خون نکل جانے سے انتہائی کمزور اور لاغر ہوجاتا ہے۔ اس کیلئے یہ چھلا بہت مفید ہے۔ عمل یہ ہے:

خالص حلال اور پاک کمائی سے ایک خالص چاندی کا چھلا خریدیں اور رمضان المبارک کے آخری بدھ کو ایک کورے میں تھوڑا سا پانی لے کر اس پر سات مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھیں درمیان میں سات مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر اس پانی پر دم کریں اس کے بعد چاندی کے چھلے کو آگ پر تپائیں جب وہ خوب گرم اور سرخ ہوجائے تو دم کیے ہوئے پانی میں اس کو ڈال دیں اور مریض کے دائیں ہاتھ کی کسی بھی انگلی میں پہنا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر سے نجات حاصل ہوگی۔

## جسم کے کسی حصے میں درد کا علاج

بعض مرتبہ جسم کے کسی حصے میں شدید درد ہوجاتا ہے کہ آدمی کسی کام کے قابل نہیں رہتا اور بعض مرتبہ کسی دوائی کے استعمال سے وقتی طور پر رک جاتا ہے جب دوائی کا اثر ختم ہوجاتا ہے تو پھر ہوجاتا ہے۔

اس کیلئے یہ عمل کافی پرتاثیر ہے۔ سواکلو تل خرید کر ان کو دھولیں اور لکڑی کے کولہو میں اس کا تیل نکلوائیں۔ تیل خالص تل کا ہو تیل میں کسی قسم کی ملاوٹ نہ ہو۔

باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ والطارق اکتالیس بار پڑھیں اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر تیل پر دم کریں۔ یہ تیل چالیس دن تک درد والی جگہ صبح و شام لگائیں اور مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہوجائے گا۔

## بدہضمی کا علاج

بدہضمی سے نجات کیلئے ایک بوتل پانی پر سورۂ قدر باوضو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور صبح و شام دو وقت یہ پانی سات دن تک مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہوجائے گا۔

## درد سر کے لیے

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو یہ حروف لکھ کر سر میں باندھا جائے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا مجرب ترین عمل ہے۔

د م ہ م ل ہ

## آدھے سر کے درد کا علاج

جس کے آدھے سر میں درد ہو اس کے سر میں یہ آیت زعفران سے کپڑے پر لکھ کر باندھنے سے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا (الاحزاب 56)

## جنون (پاگل پن) کے لئے

سات کنوؤں کے پانی پر یہ آیت گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ شفایاب ہوگا بہت مجرب ہے۔ سورۂ جن ابتدا سورت سے رَشَدًا تک۔

## قارئین کی موصول شدہ منتخب تحریریں

باری آنے پر ضرور شائع ہوں گی جلدی نہ کریں ورنہ تحریر کو نظر انداز کردی جائے گی۔

عبدالستار، بند روڈ۔ سید واجد حسین بخاری احمد پور شرقیہ۔ مسز آمنہ کلیم۔ بشریٰ یوسف، کراچی۔ لبنیٰ تنویر۔ ممتاز بانو، میرپور خاص۔ شہباز، گوجرانوالہ۔ محمد ایوب شاہد، تونسہ شریف۔ انیلہ، ہری پور۔ بشیرہ ارشد فاروق، ریحان سرگودھا۔ ایمن، کراچی۔ غلام قادر براچ، جھنگ۔ کوثر، میرپور میرس۔ فائزہ فاطمہ، کراچی۔ محمد عثمان عمر۔ ڈاکٹر ثمینہ عامر، راولپنڈی۔ حکیم مظہر اقبال علوی، سرگودھا۔ سہیل احمد ملک، لاہور۔ شمائل ترمذی۔ حنان طیب۔ خدیجہ شاہانی، لاہور۔ محمد بلال قیصرانی، تونسہ شریف۔ محمد طلحہ ہارون آباد۔ محمد اجمل خان، راجن پور۔ محمد ایوب، راولپنڈی۔ انور منیر۔ عامر خان، اسلام آباد۔ صدف میریں۔ سعید الرحمٰن، پشاور۔ نبیلہ نورین، لاہور۔ شبانہ نور، امریکہ۔ سعدیہ کلثوم، راولپنڈی۔ حکیم محمد فاروق، مظفر گڑھ۔ محمد طارق، پشاور۔ سندس لطیف۔ سارہ حمدانی۔ ماجد۔

# دمہ، دل کے امراض میں انگور کا کمال

شعیب علی، صادق آباد

انگور میں پانی اور پوٹاشیم کی مقدار کافی ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ منفرد قسم کی پیشاب آور صلاحیت رکھتا ہے چونکہ اس میں البومین اور سوڈیم کلورائیڈ کی موجودگی بہت معمولی ہوتی ہے اس لیے گردوں پر انگور کے استعمال کا برا اثر نہیں پڑتا۔

انگور کی زبردست طبی افادیت کا تعلق اس میں خالص گلوکوز کی فراوانی ہے۔ تجربات نے ثابت کیا ہے کہ دل اور دوسرے اعضائے رئیسہ کی طبی کارکردگی کا دارومدار جسم میں گلوکوز کے جذب ہونے اور جزوبدن بننے والے اجزا پر مشتمل ہوتا ہے۔ اس لیے انگور اس عمل میں معاون ہے اور بحالی صحت کو سرعت سے ممکن بناتا ہے۔ بلکہ عمومی کمزوری اور ضعف ہضم کے مریضوں کیلئے انگور کا استعمال بہت اہم ہے۔ جرمنی کے ڈاکٹروں نے تصدیق کی ہے کہ تازہ انگوروں کے رس کا دن میں پانچ بار استعمال ایک مکمل علاج ہے۔

قبض: انگور میں موجود شکر، خلوی مادہ اور نامیاتی تیزاب مل کر اسے جلاب آور بناتے ہیں۔ قبض دور کرنے کیلئے یہ بہت اچھا ہے۔ انتڑیوں کو تقویت دیتا ہے اور پرانے قبض کو دور کرتا ہے۔ قبض سے نجات کیلئے روزانہ 350 گرام انگور کھانا ضروری ہے۔ اگر تازہ انگور دستیاب نہ ہوں تو کشمش کو پانی میں بھگو کر رکھنے کے بعد استعمال کیا جاسکتا ہے۔

فساد ہضم: انگور بدہضمی میں بہت نافع ہے۔ یہ ایسے اجزا پر مشتمل ہیں جو اسے ہلکی پھلکی غذا بناتے ہیں، بدہضمی دور کرتے ہیں اور بہت کم وقت میں معدے کی خراش اور گرمی کا دور کرتے ہیں۔ دمہ: انگوروں کو مرض دمہ میں بھی بہت مفید قرار دیا جاتا ہے۔ انگور کا رس دمہ کے علاج میں مؤثر ہوتا ہے اور اگر دمہ کے مریض کو کچھ دن انگور کے باغ میں رکھا جائے تو وہ بہت جلد صحت یاب ہوجاتا ہے۔ دل کی بیماری: دل کی بیماری کے علاج میں انگور بہت کامیاب غذا ہے۔ یہ دل کو تقویت دیتے ہیں، دل کے درد اور اختلاج قلب (دل کی تیز دھڑکن) کا خاتمہ کرتے ہیں۔ اگر مریض انگوروں کو کچھ دن تک اپنی اکلوتی غذا بنائے تو مرض پر تیزی سے قابو پایا جاسکتا ہے۔ دل کے دورے کے بعد مریض کیلئے انگور بہت مفید ہوتا ہے۔ یہ درد اور تیز دھڑکن کے سنگین نتائج سے محفوظ رکھتا ہے۔ درد شقیقہ: خوب پکے ہوئے انگوروں کا جوس (رس) درد شقیقہ یعنی آدھے سر کے درد میں تسکین بخشتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ایران کا بادشاہ جمشید انگور کے رس کا بہت شوقین تھا۔ اس نے ایک دفعہ یہ رس برتنوں میں ڈال کر محفوظ کرلیا اور مشہور کردیا کہ ان برتنوں میں بہت تیز قسم کا زہر ہے۔ وہ چاہتا تھا کہ کوئی بھی ان برتنوں کے قریب نہ جائے۔ اتفاق سے اس کی بیوی کو ایک دن درد شقیقہ لاحق ہوگیا۔ کسی طرح آرام نہ آنے پر اس نے خودکشی کا ارادہ کرلیا اور زہر پینے کیلئے ان میں سے ایک بوتل اٹھالی۔ موت کے انتظار میں وہ اس مشروب کو تھوڑے وقفے سے پیتی رہی۔ اس کی توقع کے مطابق موت تو نہ آئی لیکن اس کے سر کا درد جاتا رہا۔

گردوں کی بیماریاں: انگور میں پانی اور پوٹاشیم کی مقدار کافی ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ منفرد قسم کی پیشاب آور صلاحیت رکھتا ہے چونکہ اس میں البومین اور سوڈیم کلورائیڈ کی موجودگی بہت معمولی ہوتی ہے اس لیے گردوں پر انگور کے استعمال کا برا اثر نہیں پڑتا۔ گردوں کی سوزش مٹانے اور گردے میں پتھریوں کا خاتمہ کیلئے انگور بہترین قدرتی علاج ہے۔

جگر کی بیماریاں: جگر کے فعل کو مؤثر بنانے اور صفرا کا اخراج تیز کرنے میں انگور چونکہ بہت مؤثر ہیں اس لیے یہ جگر کی تمام بیماریوں کا شافی علاج ہے۔ بچوں کے امراض: انگور کا رس خون بننے کا بہترین ذریعہ ہے۔ یہ ایک مؤثر گھریلو علاج ہے اور اسے آسانی سے برتنوں میں ڈال کر محفوظ کیا جاسکتا ہے۔ یہ بچوں میں قبض کی وجہ سے اینٹھن اور مروڑ کے علاج میں بھی کارگر ہے۔ شیرخوار بچے جب دانت نکال رہے ہوں تو انگور کا جوس بہت مفید اور مؤثر رہتا ہے۔

ورم، ورم اور پھوڑے: انگوروں کا پلٹس ایسے پھوڑوں پر باندھنا مفید جن کا منہ نہ بن رہا ہو۔ انگور کے دانوں کو کچل کر اور ململ کے کپڑے میں تہہ لگا کر متاثرہ حصہ پر رکھ دیتے ہیں اور اوپر سے کسی خشک کپڑے کی پٹی باندھ دی جاتی ہے۔ پلٹس کو تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد بدل لینا چاہیے کیونکہ یہ بہت تیزی سے فاسد مادہ بہ کر جذب کرلیتا ہے۔

پائیوریا: ماہرین کے مطابق اگر دانت ہل رہا ہو اور مسوڑھوں سے پیپ آرہی ہو تو بھی فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔ چند دن تک انگوروں پر مشتمل اکلوتی غذا کا استعمال یہ کرشمہ کرتا ہے کہ دانت مضبوطی سے اپنی جگہ جم جاتے ہیں۔ مسوڑھوں کی سوزش ختم اور پیپ خشک ہوجاتی ہے۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

## مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت... کا۔

Meditation یعنی مراقبہ جو ازل سے... ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج... نے اسے امراض کا حقیقی علاج بھی قرار... ہے۔ تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لیے مراقبے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور... سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر یہ تصور کریں کہ یاحفیظ یاحفیظ ورد کریں اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض، غم، خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ آسمان سے سفید رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہوکر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کررہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اس کے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردے گا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات، فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

[illegible]

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں آپ کا رسالہ پچھلے پانچ سال سے مسلسل پڑھ رہی ہوں۔ اس رسالے نے مجھے بہت کچھ دیا میرے بہت سے مسائل حل ہوئے... بتانے سب کے مسائل حل ہوئے... میرے نزدیک اس رسالے کی جان ہے۔ میں مراقبہ پچھلے تین سال سے کررہی ہوں جب بھی کوئی مسئلہ ہو مراقبہ کرو سب کچھ سامنے آجاتا ہے۔ پچھلے دنوں مجھے ہر طرف سے مشکلات نے گھیر لیا تھا میرے بھائی نے پتہ کرکے بتایا کہ تمہارے اوپر کسی نے جادو کیا ہے میں نے مراقبہ کیا تو اسی رات مجھے وہ صورت جو جادو کروا رہی تھی نظر آئی اور ساتھ مجھے اشارہ دیا گیا کہ اس سے کنارہ کشی اختیار کرلو۔ چند دن مسلسل مراقبہ کرنے کے بعد مجھ پر جادو کے اثرات کم ہونا شروع ہوگئے اور الحمدللہ اب میں بالکل ٹھیک ہوں۔ جو بھی مسئلہ ہو اس مسئلے کو ذہن میں رکھ کر مراقبہ کریں آپ کا مسئلہ بالکل ٹھیک۔ (ایک بہن)

جسمانی بیماریوں کا شافی علاج ——— طبی مشورے

# ☆بڑا پیٹ پریشانی ہی پریشانی ☆پاخانے کیساتھ خون ☆آدھے سر کا درد ☆گھٹنے کے درد کا علاج

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلرز پن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔ نوٹ: وہی غذا کھائیں جو آپ کیلئے تجویز کی گئی ہے۔ مضمون مختصر لکھیں تاکہ جواب دینے میں آسانی ہو۔

## بڑا پیٹ پریشانی ہی پریشانی

محترم حکیم صاحب! میری عمر 35 سال ہے میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرا پیٹ بہت بڑھ گیا ہے چربی اکٹھی ہوگئی ہے میرا کام سارا دن بیٹھ کر کرنے والا ہے میں اپنے پیٹ کی وجہ سے پریشان ہوں۔ براہ مہربانی مجھے اس کو کم کرنے کے لیے نسخہ تجویز کردیں۔ (عمر احسان، اسلام آباد)

مشورہ: محترم! اگر کسی کا پیٹ بڑھ جائے چربی اکٹھی ہوجائے تو یہ نہ صرف جسمانی بناوٹ کی خوبصورتی کو خراب کرتا ہے بلکہ کئی قسم کے دیگر مسائل بھی پیدا کرتا ہے۔ چلنے پھرنے میں دقت ہوتی ہے سانس چڑھنا یا سانس پھولنا شروع ہوجاتا ہے۔ کھانے کے بعد پیٹ میں اور زیادہ تناؤ ہوتا ہے۔ انسان کیلئے اپنا ہی وزن سنبھالنا مشکل ہوجاتا ہے مزید یہ شوگر بلڈ پریشر دل کے امراض جوڑوں کا درد یورک ایسڈ کی زیادتی اور کئی قسم کی دیگر پیچیدگیاں بھی پیدا کرسکتا ہے۔ جو لوگ زیادہ دیر بیٹھ کر کام کرتے ہیں ورزش نہیں کرتے چکنائیاں ویکری کی مصنوعات زیادہ کھاتے ہیں بوتلیں زیادہ پیتے ہیں ان کا پیٹ اور وزن بہت جلد بڑھ جاتا ہے۔ آپ درج ذیل نسخہ خود بنا کر استعمال کریں۔ ھوالشافی: اجوائن دیسی، زیرہ سیاہ، کلونجی، تخم سداب، پودینہ خشک، زیرہ سفید اور لاکھ دانہ ہم وزن لے کر پیس کر اس کو صبح شام کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے ایک چمچ چائے والا ہمراہ عرق کلو آدھے کپ اور عرق بادیان آدھا کپ کھالیا کریں۔ دن میں دو دفعہ لیموں کر اس کا قہوہ بنا کر نوش کریں۔ بطور غذا جو کا دلیہ گندم کا دلیہ چوکر سمیت، چوکر والی روٹی، شوربہ پالک، میتھی ساگ، کدو، ٹینڈے، شلجم، سلاد، سرکہ، گاجر، مولی، گریپ فروٹ کا استعمال کریں۔ گائے بھینس کے گوشت نشاستہ دار یا بیکری کی مصنوعات مکھن بالائی، بیف، بوتلیں، برگر، پیزا، انڈے کی زردی، چاول، اروی، گوبھی، بینگن پراٹھے اور چکنائیوں سے پرہیز کریں۔ سادہ غذا کھائیں ورزش اور چہل قدمی ضرور کیا کریں۔ غذا نمبر 1 استعمال کریں۔

## پاخانے کے ساتھ خون

میری عمر 23 سال ہے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے بواسیر کا مرض لاحق ہے اور قبض بھی رہتی ہے۔ پہلے خون نہیں آتا تھا اب پاخانے کے ساتھ خون کے قطرے آتے ہیں۔ مہربانی فرما کر مجھے اس کا علاج تجویز کردیں۔ (نعیم خان، لاہور)

مشورہ: محترم! بواسیر میں مقعد میں مسے بن جاتے ہیں ایک قسم کے مسے بہت اندر ہوتے ہیں۔ قبض اور مقعد پر دباؤ کی وجہ سے ان سے خون آسکتا ہے۔ اس کے علاوہ ایک قسم کے بواسیری مسے زیادہ اندر نہیں ہوتے اور کوشش کرنے سے وہ نظر بھی آجاتے ہیں۔ ان سے بھی خون آسکتا ہے اور تیسری قسم کے مسے مقعد کے کناروں پر بن جاتے ہیں ان میں سوزش اور جلن اور درد بھی ہوسکتی ہے بعض اوقات درد کی وجہ سے مریض کو بیٹھنا اور پاخانہ کرنا مشکل ہوجاتا ہے۔ بواسیر کی وجہ عام طور پر زیادہ دیر بیٹھ کر کام کرنا حرکت کم کرنا تیز مرچ مصالحہ دار اور مرغن غذاؤں کا بکثرت استعمال گوشت خوری خاص طور پر گائے بھینس اور دیگر سرخ گوشت، پرانی قبض میں مبتلا ہونا جلاب آور ادویات کا بکثرت استعمال جگر کے فعل کی خرابی اور دیگر کئی اسباب بواسیر کا سبب بن سکتے ہیں۔ آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ صبح و شام قرص کہربا دو عدد ہمراہ شربت انجبار دو بڑے چمچ ایک گلاس پانی میں حل کرکے صبح اور شام کھانے کے بعد حب مقل دو عدد حب رسونت دو عدد پانی کے ہمراہ لیں۔ رات کو سوتے وقت اطریفل مقل ایک چمچ چائے والا اور اطریفل زمانی ایک چمچ چائے والا ہمراہ نیم گرم دودھ۔ غذا میں ساگو دانہ دلیہ شوربہ پالک میتھی ساگ کدو ٹینڈے چقندر اور پھل کھائیں۔ غذا نمبر 1 استعمال کریں۔

## آدھے سر کا درد

میری عمر 21 سال ہے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے سر میں اکثر داہنی جانب درد شروع ہوجاتا ہے۔ وہ آہستہ آہستہ شدت اختیار کرلیتا ہے اور بعض اوقات داہنی آنکھ تک درد محسوس ہوتا ہے۔ اس دوران میں کوئی کام نہیں کرسکتی۔ (صبا ءکریم، کراچی)

مشورہ: محترمہ! آپ کو درد شقیقہ کی شکایت ہے۔ درد سر کے آدھے حصے میں ہوسکتا ہے۔ بائیں جانب بھی اور دائیں جانب بھی۔ مردوں کی نسبت آدھے سر کا درد عورتوں کو زیادہ متاثر کرتا ہے۔ آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ ھوالشافی: اسطخودوس، کشنیز خشک، مرچ سیاہ، مصری ہم وزن لے کر سفوف کرکے صبح و شام کھانے سے نصف گھنٹے بعد ایک چمچ چائے والا پانی سے کھالیا کریں۔ رات سوتے وقت اطریفل اسطخودوس ایک چمچ چائے والا پانی سے کھائیں۔ غذا میں نرم اور زود ہضم غذائیں کھائیں۔ شوربہ سبزی۔ غذا نمبر 3 استعمال کریں۔

## گھٹنے کے درد کا علاج

محترم حکیم صاحب! میری عمر 46 سال ہے میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے بائیں گھٹنے میں بہت درد ہوتا ہے۔ چلنے پھرنے اٹھنے بیٹھنے وقت درد ہوتا ہے۔ جیسے ہی چلنا شروع کرتی ہوں درد ہونا شروع ہوجاتا ہے۔ مجھے گھٹنے کے درد کا کوئی علاج بتادیں۔ (مسز کاشف، راولپنڈی)

مشورہ: محترمہ! اس مرض میں ہڈیوں کے سروں پر گھساؤ کا عمل شروع ہوجاتا ہے جس کی وجہ سے جوڑ اور ہڈی میں سوزش ہونا شروع ہوجاتا ہے اور ایک یا اس سے زائد جوڑوں میں درد رہنا شروع ہوجاتا ہے۔ اس کے علاوہ یورک ایسڈ کی زیادتی، چوٹ، جوڑ میں کمی اور وجہ سے سوزش ہونا، بادی اور بادی اشیاء کا زیادہ استعمال اس کا سبب بن سکتا ہے۔ آپ درج ذیل نسخہ کریں۔ ھوالشافی: صبح شام معجون چوب چینی ایک چمچ چائے والا اور معجون عشبہ ایک چمچ پانی سے کھالیا کریں۔ صبح شام کھانے کے بعد حب مقل دو عدد پانی سے کھائیں۔ صبح شام مچھلی کا تیل ایک چمچ چائے والا پئیں۔ غذا میں دلیہ ساگو دانہ ٹینڈے کدو شلجم شوربہ، موٹھ کالے چنے کا شوربہ اور پھل کھائیں۔ گھٹنے پر روغن قسط کی مالش کریں ایک ماہ بعد دوبارہ حالات سے آگاہ کریں۔ غذا نمبر 2 استعمال کریں۔

## کمزوری نظر

میری عمر 26 سال ہے میں دو نمبر کا چشمہ لگاتا ہوں چاہتا ہوں کہ میری نظر ٹھیک ہو جائے اور مجھے چشمہ یا لینز نہ لگانے پڑیں مجھے اس کا علاج تجویز کر دیں۔ اس کے علاوہ غذا بھی تجویز کر دیں۔ (اختر خان، بہاولپور)

جواب: محترم! آج کل یہ مسئلہ بہت زیادہ ہو گیا ہے' چھوٹے چھوٹے بچوں کو چشمہ لگ جاتا ہے۔ عام طور پر نظر کی کمزوری کی وجہ دماغی اور اعصابی کمزوری' سر پر چوٹ لگنا' زیادہ جاگنا' کثرت مطالعہ' باریک بینی کا کام کرنا' کم روشنی میں پڑھنا' لیٹ کر پڑھنا' لمبے عرصے تک کسی مرض میں مبتلا رہنے کے بعد نظر کمزور ہونا' خون کا ضیاع ہو جانا' پرانا نزلہ زکام' عام جسمانی کمزوری' زیادہ ٹی وی دیکھنا۔ آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کی نظر بہتر ہو جائے گی۔ نسخہ ھوالشافی: مغز بادام شیریں سو گرام' سونف سو گرام' اسطخدوس سو گرام' کشنیز سو گرام' کالی مرچ پچیس گرام' الائچی سبز پچیس گرام' مصری سو گرام' ان سب کو پیس کر محفوظ کر لیں اور اس کا ایک چمچ چائے والا صبح شام ہمراہ دودھ اور ساتھ میں خمیرہ گاؤ زبان عنبری جواہر دار' ایک چمچ چائے والا کھایا کریں۔ رات کو سوتے وقت اطریفل اسطخدوس ایک چمچ چائے والا پانی سے کھایا کریں۔ کم روشنی میں مطالعہ نہ کریں' صبح کی سیر کیا کریں اور ورزش ضرور کریں۔ غذا نمبر 2 استعمال کریں۔

## کمر میں شدید درد

میری عمر 29 سال ہے' شادی شدہ ہوں' میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری کمر میں درد رہتا ہے اس کے ساتھ ٹانگوں میں کھنچاؤ بھی رہتا ہے' کمزوری محسوس کرتی ہوں۔ جلد تھک جاتی ہوں' مجھے کوئی ہربل علاج تجویز کریں۔ (شائستہ، حیدرآباد)

جواب: محترمہ! کمر درد خواتین میں عام پایا جاتا ہے۔ اس کی کئی وجوہات ہو سکتی ہیں۔ عام طور پر کمر درد درج ذیل وجوہات کی وجہ سے ہو سکتا ہے۔ زیادہ محنت مشقت کرنا' جسمانی کمزوری ہونا' وزن اٹھانا' کمر پر چوٹ لگ جانا' مہروں کے درمیان میں موجود ڈسک کا اپنی جگہ سے ہل جانا' مہروں کا ورم اور بڑھ جانا' ہڈیوں کا نرم ہونا' کمر کے پٹھوں میں کھنچاؤ آنا' ٹھنڈ لگ جانا' مسلسل سیلان الرحم یا لیکوریا میں مبتلا رہنا' کمر درد کا سبب بن سکتا ہے۔ آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ اسگندھ' بہمن سفید' تخم شریں' ریٹھی' کرکس' بدھارا اور مصری ہم وزن کو سفوف کر کے محفوظ کر لیں اور ایک چمچ چائے والا صبح شام دودھ سے کھایا کریں۔ وزن بڑھنے نہ دیں۔ زیادہ وزن نہ اٹھائیں۔ کمر پر خالص روغن زیتون کی مالش کریں۔ غذا نمبر 2 استعمال کریں۔

## جوڑوں کا درد

محترم حکیم صاحب! میری عمر 45 سال ہے میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے جوڑوں میں درد ہوتا ہے' اس وجہ سے چلنا پھرنا مشکل ہو گیا ہے۔ براہ مہربانی! مجھے اس مرض کیلئے کوئی اچھا سا نسخہ تجویز کریں۔ (شمیم بٹ، باغ آزاد کشمیر)

جواب: محترمہ! آپ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ صبح شام کھانے سے پہلے معجون سورنجاں ایک چمچ چائے والا' معجون حب ایک چمچ چائے والا ہمراہ تازہ پانی۔ اگر قبض ہو تو حب ملین گولی رات کو دودھ سے کھائیں۔ زود ہضم اور نرم غذا کھائیں۔ بڑے گوشت' دال ماش' مسور' آلو' بینگن' گوبھی اور دیگر بادی غذاؤں سے پرہیز کریں۔ غذا نمبر 2 استعمال کریں۔

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں!

میری ایک دفعہ باچھیں (ہونٹوں کی سائیڈ والی جگہ) پک گئیں میں نے کریمیں وغیرہ لگائیں لیکن آرام نہیں آیا۔ میری والدہ نے بتایا کہ آپ کھانا پکانے والی لکڑی کی ڈوئی (چمچ) اس کو ہلکا نیم گرم کر کے پکی ہوئی جگہ پر لگائیں (سیکی ٹکور کریں) میں نے ایسا ہی کیا اور الحمدللہ ایک دو بار سے ٹھیک ہو گیا۔ (حسن، سعودی عرب)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کارِ خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہو جاتے ہیں۔ وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بزرگوں کے وہ ٹوٹکے جو آپ نے آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن کا قیام کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔

## مریضوں کی منتخب غذاؤں کا چارٹ

### غذا نمبر 1

کدو' گھیا توری' ٹینڈے' جو کا دلیہ' گندم کا دلیہ' ساگودانہ' کھچڑی' بغیر چھنے آٹے کی ڈبل روٹی' کھیرے' کھیرے کا سالن' سوگی' پکی ہوئی دال' سادہ روٹی' بکری کا گوشت' شوربہ' دیسی مرغی کا گوشت' شوربہ' الائچی کا ساگ' دہی' براؤن بریڈ' سلاد' امرود' گنڈیری' انار' تربوز' گرما' سردا' خربوزہ' حلوہ کدو' پپیتا' کیلا' چھلا اسپغول' مربہ آملہ' مربہ ہریڑ' مربہ گاجر' بیٹھے کا حلوہ' خمیرہ گاؤزبان' عرق گاؤزبان' عرق سونف' عرق پودینہ' دودھ سوڈا' آڑو' انگور' ماء العسل (شہد میں پانی ملا ہوا)' شکر' پالک' میٹھا' اسٹرالا' ساگ' بکری کا دودھ۔

### غذا نمبر 2

چھوٹا گوشت' سادہ روٹی' دیسی مرغی کا گوشت' سبزیاں ہر قسم کی' دیسی انڈے' آملیٹ' پرندوں کا گوشت' بریڈ' نہاری' پائے' دال' سوگی' دیسی گھی کی چوری' دودھ یا دودھ سے بنی ہوئی چیزیں' کھجور تازہ' چھوہارے' روغن زیتون' انجیر' شہد' چنے بھنے' کباب' پیاز کی سلاد' ناریل' حق' روغن زیتون کا پراٹھا' بادام' پستہ' چلغوزہ' کاجو' مچھلی' گاجر کا حلوہ' پیٹھے کا حلوہ' دال کا حلوہ' لونگ کا قہوہ' کلونجی' خوبانی خشک' مربہ تمام قسم' جو کا ستو' اونٹ کا گوشت' کشمش' انگور' آم' گلقند دودھ میں ملا ہوا۔

### شوگر کے مریضوں کیلئے

گھیا' توری' کھیرا' کدو' ٹینڈے' چھوٹا گوشت' کریلے' دال سوگی' دیسی مرغی کا گوشت' پرندوں کا گوشت' بغیر چھنے ہوئے آٹے کی روٹی' جو کا دلیہ' ساگودانہ' بریڈ' کھچڑی' عرق سونف' عرق پودینہ' انجیر تھوڑی مقدار میں' ڈبل روٹی سادہ' براؤن بریڈ' رس' میتھی' خرفہ کا ساگ' پائے' نہاری' آملیٹ' پشاوری قہوہ' کلونجی' خوبانی خشک تھوڑی مقدار میں' دیسی فروٹ' زیتون کا پھل' پپیتا' دودھ' چنے بھنے' روغن زیتون' دیسی انڈے کی زردی' چھوٹا مغز

### غذا نمبر 3

جو کا دلیہ' گندم کا دلیہ' ساگودانہ' کھچڑی' ماء العسل (شہد میں پانی ملا ہوا) ایک رس ہمراہ چائے' ڈبل روٹی' بند' براؤن بریڈ' کیلے کا ملک شیک' گاجر کا جوس' گنے کا تازہ رس' ابلا ہوا پانی' ابلے ہوئے چاول' نمکین دلیہ' دیسی مرغی کی یخنی' انار' انگور' مسمی' میٹھا' بیکی' امرود' کھیرا' چھاچھ' کدو' ناریل کا پانی۔

# پانچ سال سے موت کا انتظار کرنیوالا ٹھیک

محمد سلیم، گوجرانوالہ

اس نے مجھے کہا کہ سلیم بھائی مرض تمہارا اس حد تک بڑھ گیا ہے کہ تمہارا بچنا بہت مشکل ہے۔ یہ بات تم جانتے ہو میں نے کہا ہاں! تو کہنے لگا کہ پھر وقت نزدیک آرہا ہے اللہ سے توبہ کرلو اور نماز ادا کیا کرو بے شک اشارے کے ساتھ اور اللہ سے شفاء کیلئے دعا کیا کرو

میں مقامی انشورنس کمپنی میں بطور منیجر تھا پیسہ کمائے بلکہ خوب کمائے۔ دوستوں کے ساتھ پارٹیاں گھومنا پھرنا مشغلہ تھا۔ حلال حرام کا فرق نہیں پیسہ آرہا ہے جا رہا ہے عیش کررہے ہیں معلوم نہیں کیا ہوا اچانک کمر میں درد شروع ہوا۔ نماز میں پڑھتا نہیں تھا روزہ رکھتا نہیں تھا۔ ڈاکٹر کے پاس لے کر گئے ایکسرے کروائے' ڈاکٹر نے کہا کہ مہروں کا مسئلہ ہے علاج کرتے رہے مرض بڑھتا رہا حتیٰ کہ پاکستان کا کوئی بھی اچھا نیورو سرجن آرتھوپیڈک ڈاکٹر نہیں چھوڑا ہر جگہ علاج کروایا جہاں کسی نے بتایا' چلے گئے بہت روپیہ خرچ کیا' چلنا پھرنا مشکل ہو گیا اور آخرکار میں بستر سے لگ گیا۔ مکمل کمر اور پھر ٹانگیں کام کرنے سے جواب دے گئیں۔ میں بستر پر لیٹا رہتا میری بیوی مجھے پیشاب کرواتی' لاکھوں روپے خرچ کردینے کے باوجود مرض بڑھتا رہا۔ میرے دوست احباب اور محلہ دار ساتھی میری عیادت کیلئے تشریف لاتے' اسی طرح پانچ سال گزر گئے میں بستر کے ساتھ لگ گیا صحت یابی کی امید ختم ہو گئی۔ میرے دوست احباب مجھ سے ملنے آتے کہ بیمار ہے اس نے بچنا تو ہے نہیں' چلو اس بے چارے سے مل آئیں' ایک دن مجھ سے میرا خاص دوست جس کا نام اکرم ہے ملنے آیا۔ اس نے مجھے کہا کہ سلیم بھائی مرض تمہارا اس حد تک بڑھ گیا ہے کہ تمہارا بچنا بہت مشکل ہے۔ یہ بات تم جانتے ہو میں نے کہا ہاں! تو کہنے لگا کہ پھر وقت نزدیک آرہا ہے' اللہ سے توبہ کرلو اور نماز ادا کیا کرو بے شک اشارے کے ساتھ اور اللہ سے شفاء کیلئے دعا کیا کرو معافی مانگو اور رب کو منالو وہ بڑا کریم ہے۔

اس کی بات میرے دل کو لگی میرے اندر خدا کا خوف پیدا ہوا۔ میرے دوست کے جانے کے بعد میں نے اپنی بیوی سے کہا کہ مجھے وضو کرواؤ میں نے نماز ادا کرنی ہے۔ اس نے مجھے وضو کروایا میں نے اشاروں سے بہت مدت کے بعد نماز ادا کی' کبھی بچپن میں نماز پڑھتا تھا' مجھے بہت رونا آیا ندامت ہوئی۔ میں اللہ کریم کے حضور بہت رویا' اللہ سے دعائیں کرتا' روتا التجا کرتا کہ اللہ کریم مجھے معاف کردے اور مجھے اس امتحان سے نجات دے دے' میں ٹھیک ہو جاؤں۔ اسی طرح اشاروں سے چارپائی پر نماز پڑھتا' اللہ سے توبہ کرتا' سابقہ طرز زندگی پر معافی مانگتا رہا' روتا رہا اپنے رب کو مناتا رہا' اللہ کریم نے فضل کیا' پھر میں نے سیدھے ہوکر یعنی بیٹھ کر نماز پڑھنا شروع کی سیدھا ہونے میں اتنی درد و تکلیف کہ برداشت نہیں ہوتی تھی مگر میں اپنی تکلیف اپنے رب سے بیان کرتا کہ اللہ کریم میں نے بہت معالجوں سے علاج کروایا بہت تدبیریں کیں مگر سب ناکام ہوگئیں۔ اے اللہ اب آپ کے کرم سے ہی شفا ہوگی' آپ ہی کرم فرمائیں' پھر آہستہ آہستہ ورم کم ہونا شروع ہو گیا اور میں سہولت کے ساتھ بیٹھ کر نماز پڑھتا' وضو بیوی کروا دیتی' نماز پڑھتا اور اللہ سے توبہ کرتا' ذکر کرتا' قرآن پڑھتا اور اللہ سے مدد مانگتا۔ دن گزرتے گئے تقریباً چار ماہ بعد وہی دوست پھر میرے پاس آیا اور نماز کی بات کی میں نے اس کو کہا کہ میں تو اس دن سے نماز پڑھ رہا ہوں اور کبھی نماز نہیں چھوڑی اور اپنی کیفیت کے متعلق بتایا کہ رب کا کرم ہو گیا اور یہ بھی بتایا کہ ابھی بیٹھ کر پڑھتا ہوں تو کہنے لگے کہ اب کھڑے ہوکر پڑھا کرو میں نے کہا کہ کیسے ہوگا؟ میں تو کھڑا نہیں ہوسکتا۔ کہنے لگے: بھائی کھڑے ہوکر نیت کرو جتنی پڑھی جائے بعد میں بیٹھ جانا' کوشش تو کرو ہمت کروگے تو اللہ کی مدد آئے گی اور تکلیف دور ہوگی اور مسئلہ حل ہو جائے گا اور تم ٹھیک ہو جاؤ گے۔ میں نے ہمت کی اور اللہ کے فضل سے کھڑے ہوکر نماز شروع کی درد اس قدر کہ برداشت سے باہر' تکلیف اس قدر کہ کھڑا ہونا مشکل' ایسا لگتا تھا کہ ابھی گرا۔ لیکن میں نے ہمت نہیں ہاری۔ ابتدا میں ایک رکعت بھی کھڑے ہوکر نہ پڑھ پاتا تکلیف بہت ہوتی' بیٹھ جاتا' اللہ کے کرم سے پہلے تکلیف کم ہوئی' پھر ایک رکعت' پھر دو' پھر تین حتیٰ کہ چار رکعت تک کھڑے ہوکر پڑھتا اور ارکان نماز بالکل ٹھیک کرنے شروع کردیے جو پہلے بیماری کی وجہ سے صحیح نہیں ہوتے تھے۔ الحمدللہ! اللہ کے کرم' نماز اور دعا کی بدولت میرے تمام جسم کی دردیں ختم اور تمام جسم کی تکلیف' مہروں کا درد ٹانگوں کا سکڑ جانا بالکل ٹھیک ہو گیا ہے۔ دو دفعہ اعتکاف بیٹھ چکا ہوں' مکمل تراویح ادا کرتا ہوں' رمضان کے مکمل روزے رکھتا ہوں' بالکل ٹھیک ہوں۔ جب سے عبقری ملا عبقری کا قاری ہوں' وظائف ادا کرتا ہوں' نماز اور دعا سے بہتر کوئی دوا نہیں' ہر مرض کی شافی دوا نماز ہے۔

# خون کے بجائے پانی

مولانا وحید الدین خاں

افضل صاحب گلاس پانی لے کر آئے تو آدمی بالکل ٹھنڈا ہو چکا تھا۔ اس نے کہا کہ مجھ کو دیجئے میں خود اپنے ہاتھ سے دھو لیتا ہوں

محمد افضل لودی والا محلّق کے رہنے والے ہیں۔ کسی کام کے سلسلے میں گھر سے دور تھے اور گھر واپس جانے کیلئے سڑک پر تھری ویلر کے انتظار میں کھڑے ہو گئے۔ اس وقت رات کے بارہ بج چکے تھے۔ اتنے میں ایک تھری ویلر آتا ہوا دکھائی دیا۔ اس وقت ان کے منہ میں پان تھا۔ تھری ویلر کو آواز دینے کیلئے انہوں نے جلدی میں پان کو تھوکا۔ اتفاق سے عین اسی وقت ایک مسافر سائیڈ میں آگیا اور افضل صاحب کا پان پورے کا پورا اس کے پاؤں پر جا گرا۔

مسافر فوراً آگ بگولا ہو گیا۔ طیش میں آکر اس نے کہا کہ پان کھاتے ہو اور پان کھانے کی تمیز بھی نہیں۔ مگر افضل صاحب نے گرم الفاظ کا جواب ٹھنڈے الفاظ سے دیا۔ انہوں نے کہا کہ میں اپنی غلطی کا اقرار کرتا ہوں۔ پان کھانا بھی غلط اور پان تھوکنا بھی غلط۔ میں نے جو کچھ کیا وہ بھی غلط۔ وہ آدمی تیز ہوتا گیا مگر افضل صاحب نے اس کی اشتعال انگیز باتوں کا جواب دینے کے بجائے کہا کہ مجھے معاف کیجئے۔ اس نے کہا کہ یہ اچھا ہے کہ کسی کے ساتھ کچھ بھی کردو اس کے بعد کہو کہ معاف کردو۔

افضل صاحب نے کہا کہ بھائی میں رسمی معافی نہیں مانگ رہا ہوں۔ میں دل سے معافی مانگ رہا ہوں۔ اب آپ مجھے اجازت دیجئے کہ میں آپ کے پاؤں دھو دوں۔ افضل صاحب نے جب پاؤں دھونے کی بات کی تو وہ آدمی کچھ نرم پڑا۔ کچھ اور باتوں کے بعد آخرکار وہ راضی ہوا کہ افضل صاحب اس کا پاؤں دھو دیں۔ قریب ہی ایک چائے وغیرہ کا ہوٹل تھا۔ افضل صاحب فوراً اس کے پاس گئے اور کہا کہ "چچا ایک گلاس پانی دیجئے" افضل صاحب گلاس پانی لے کر آئے تو آدمی بالکل ٹھنڈا ہو چکا تھا۔ اس نے کہا کہ مجھ کو دیجئے میں خود اپنے ہاتھ سے دھو لیتا ہوں۔ آدمی نے اپنے ہاتھ میں گلاس لے کر دھویا۔ ایک گلاس سے پوری صفائی نہیں ہوئی تو افضل صاحب دوڑ کر گئے اور ایک گلاس مزید پانی لے آئے۔ یہاں تک کہ اس کا پاؤں پوری طرح صاف ہو گیا۔ وہ آدمی افضل صاحب سے لپٹ گیا اور کہنے لگا بھائی آپ جیسا مسلمان میں نے اپنی زندگی میں پہلی بار دیکھا ہے اگر دوسرے مسلمان بھی آپ جیسے ہو جائیں تو سارا جھگڑا ہی ختم ہو جائے۔

# ساتھ ساتھ نہیں پاس پاس رہیے

مسز زبیر، لاہور

دراصل شادی سے پہلے محبت کا جذبہ اتنا شدید ہوتا ہے کہ ایک دوسرے کی غلط باتوں کو بھی برداشت کر لیتے ہیں اور خامیوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں ہر فریق اپنا اچھا تاثر ڈالنے کی کوشش کرتا ہے اور ایک دوسرے سے بہت توقعات وابستہ کر لی جاتی ہیں

محبت ایک خوبصورت جذبہ ہے۔ کہا جاتا ہے کہ جس نے محبت نہیں کی وہ گویا زندگی کے ایک دلکش احساس سے محروم رہ گیا۔ ہم اپنے والدین سے بھی محبت کرتے ہیں دوستوں اور بہن بھائیوں سے محبت ہوتی ہے لیکن یہاں ہم میاں بیوی کے مضبوط رشتے اور ان کے درمیان الفت محبت کا ذکر کر رہے ہیں۔ یہ ایک ایسا رشتہ ہے جو ذہنی جسمانی اور روحانی طور پر سب سے زیادہ قریب تر ہوتا ہے اور اگر ان کے تعلقات خوشگوار رہیں تو پورا گھرانہ خوشحال رہے گا۔

زندگی ان قصے کہانیوں فلموں یا ڈراموں کی طرح نہیں ہے جس میں ایک لڑکا اور لڑکی محبت کرتے ہیں پھر ان کی شادی ہو جاتی ہے اور زندگی ہنسی خوشی گزرنے لگتی ہے بلکہ زندگی دراصل اتار چڑھاؤ کا نام ہے اس میں خوشیاں بھی ملتی ہیں اور دکھ بھی جھیلنے پڑتے ہیں اور اچھے برے حالات کا مقابلہ بھی کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح شادی کے بعد تعلقات میں بھی اتار چڑھاؤ آتا ہے کبھی یہ تعلق بہت مضبوط اور پر اعتماد ہوتا ہے اور کبھی گزرتے وقت کے ساتھ اس میں دراڑیں بھی پڑ جاتی ہیں۔ محض ساتھ ساتھ رہنے سے ہی قربت کا احساس نہیں ہوتا ہے اور نہ ہی یہ محبت کا ثبوت ہے۔ آج کل ہمارے معاشرے میں زیادہ تر شادی شدہ جوڑے اپنے رشتے سے غیر مطمئن نظر آتے ہیں۔ فریقین کو ایک دوسرے سے کئی شکایات ہوتی ہیں۔ وہ محبت جو شادی سے پہلے اور شادی کے ابتدائی عرصے میں اپنے عروج پر ہوتی ہے آہستہ آہستہ اس میں کمی آتی جاتی ہے اور ایسا تب ہوتا ہے جب فریقین ایک دوسرے سے محبت کرنے میں کاہلی برتنے کے ساتھ ہی زندگی کے دوسرے معاملات کو محبت پر فوقیت دینا شروع کر دیتے ہیں حالانکہ محبت ایک کھیتی کی طرح ہوتی ہے جس کو وقتاً فوقتاً پانی دینے کی ضرورت ہوتی ہے۔

شادی درحقیقت ایک معاہدہ ہے جس میں میاں بیوی ایک ساتھ رہنے کا عہد کرتے ہیں اور جب وہ لوگ ایک ساتھ ایک چھت کے نیچے رہنا شروع کرتے ہیں تو آپس کی خوبیاں اور خامیاں بھی سامنے آتی ہیں لہٰذا یہاں برداشت اور درگزر کرنے کی ضرورت ہوتی ہے لہٰذا ایک دوسرے کو سمجھنے کی کوشش کریں اور ایسا کوئی کام نہ کریں جو آپ کے ساتھی کو ناگوار گزرتا ہو۔ ایک 21 سالہ میری دوست کا کہنا ہے کہ "میرے والدین نے میری شادی سے پہلے ایک دوسرے کو نہیں دیکھا تھا لیکن شادی کے بعد ان کے تعلقات مثالی رہے ہیں اور آج بھی وہ ایک خوشگوار ازدواجی زندگی گزار رہے ہیں جبکہ میرے ساتھ بالکل الٹ معاملہ ہے کہ میں اور میرا کزن ایک دوسرے سے گزشتہ چار سال سے محبت کرتے تھے پھر والدین کی رضامندی سے گزشتہ سال ہماری شادی ہو گئی ہے لیکن اب مجھے اس کی بہت سی عادتیں سخت ناگوار گزرتی ہیں اور اس کو بھی مجھ سے شکایات ہیں اور میں سوچتی ہوں کہ ابھی تو ہماری ازدواجی زندگی کی شروعات ہیں اور ہمیں ایک دوسرے میں خامیاں نظر آنے لگی ہیں معلوم نہیں ہماری آئندہ زندگی کے ماہ و سال کس طرح گزریں گے؟"

دراصل شادی سے پہلے محبت کا جذبہ اتنا شدید ہوتا ہے کہ ایک دوسرے کی غلط باتوں کو بھی برداشت کر لیتے ہیں اور خامیوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں ہر فریق اپنا اچھا تاثر ڈالنے کی کوشش کرتا ہے اور ایک دوسرے سے بہت توقعات وابستہ کر لی جاتی ہیں کہ آئندہ زندگی بھی ہم ایسے ہی گزاریں گے اور ہمارا ساتھی ہماری ہر بات مانے گا لیکن شادی کے بعد ذمہ داریاں پڑتی ہیں اور ایک ساتھ رہنے کا موقع ملتا ہے تو ایک دوسرے کی خامیاں کھل کر سامنے آتی ہیں اور خوابوں کے گھروندے ٹوٹ جاتے ہیں۔

میاں بیوی کے تعلقات کو خوشگوار رکھنے کا طریقہ دشوار بھی ہے اور آسان بھی۔ اس کیلئے آپ کو کشادہ دلی اور برداشت سے کام لینا ہوگا۔ اپنی انا کو قربان کرنا آسان نہیں ہے لیکن اگر آپ ایک خوشگوار ازدواجی زندگی گزارنا چاہتی ہیں اور اپنے گھر کو خوشیوں کا گہوارہ بنانا چاہتی ہیں تو ایسا کرنا کوئی مشکل کام نہیں ہے۔ ویسے تو دونوں فریقین کو ایک دوسرے کو سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیے لیکن ہمارا معاشرہ بالخصوص عورت سے توقع کرتا ہے کہ وہ گھر کی خوشحالی کیلئے قربانیاں دے یہی وجہ ہے کہ جب اس رشتے میں دراڑیں پڑتی ہیں تو قصوروار عورت ہی کو ٹھہرایا جاتا ہے۔ موجودہ دور میں طلاق کی شرح بڑھ جانے کی ایک اہم وجہ یہ بھی ہے کہ خواتین کی سوچ اور طرز زندگی میں تبدیلیاں آ گئی ہیں۔ پہلے خواتین گھر گرہستی تک ہی محدود تھیں۔ مردوں کے شانہ بشانہ چلنے کا نعرہ بلند نہیں ہوا تھا چنانچہ خواتین بری بھلی باتیں برداشت کر جاتی تھیں کیونکہ ان کو یہ بات ذہن نشین کرائی گئی ہوتی ہے کہ گھر بسانا ان کی ذمہ داری ہے لہٰذا اس کیلئے وہ اپنے شوہر اور گھر کی دیگر ذمہ داریوں کو بہت توجہ اور محبت سے پورا کرتی تھیں۔ موجودہ دور میں خواتین میں تعلیم کا رجحان بڑھ گیا ہے اور وہ اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہی ہیں اور اب بیشتر خواتین مردوں کے شانہ بشانہ کام کر رہی ہیں جو کہ ملازمت بھی کرتی ہیں اور گھریلو امور بھی انجام دیتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اب اپنے آپ کو مردوں کا محکوم نہیں سمجھتی ہیں۔ وہ اپنا کماتی اور کھاتی ہیں۔ اسی لیے وہ یہ توقع کرتی ہیں کہ ان کو برابری کے حقوق ملیں اور گھر کی ذمہ داریوں میں ان کے شوہر بھی ہاتھ بٹائیں لیکن جب ایسا نہیں ہوتا تو تلخیاں جنم لیتی ہیں اور اسی وجہ سے دن بدن طلاق کی شرح میں اضافہ ہو رہا ہے۔

میاں بیوی کو چاہیے کہ وہ ایک دوسرے کے کاموں میں ہاتھ بٹائیں شوہر کو گھر کی ذمہ داریوں کو انجام دینے میں بیوی کا ہاتھ بٹانے سے قطعاً نہیں شرمانا چاہیے۔ ضروری نہیں ہے کہ شوہر جھاڑو پونچھا کرے یا کھانا پکائے بلکہ وہ بچوں کو ہوم ورک کرا سکتے ہیں، گھر کا سودا سلف لا سکتے ہیں، بل وغیرہ جمع کرا سکتے ہیں۔ اس طرح ایک دوسرے کا خیال رکھنے سے آپس میں محبت بڑھتی ہے اور قربت کا احساس ہوتا ہے۔ بیوی کو بھی چاہیے کہ وہ گھریلو کام کاج کے علاوہ بھی کچھ وقت صرف اور صرف اپنے شوہر کیلئے مخصوص کر دے کیونکہ یہ شوہر کا حق ہے کہ انکی توجہ اور محبت دی جائے۔ بات چیت کے ذریعے مسئلے حل ہوتے ہیں۔ ایک دوسرے کی بات کو توجہ سے سنیں، ہلکا پھلکا ہنسی مذاق کریں، اس سے گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ محبت اظہار چاہتی ہے صرف دل میں اپنے احساسات کو قید کرنا مناسب نہیں ہے بلکہ اس کا زبان سے اظہار بھی ضروری ہے تاکہ آپ کے شریک حیات کو معلوم ہو کہ آپ کے دل میں اس کے لیے کیا احساسات ہیں۔ میاں بیوی کا رشتہ بہت خوبصورت ہوتا ہے اور اس میں جتنا اعتماد بھروسہ اور مضبوطی ہوگی گھرانہ اتنا ہی خوشحال ہوگا۔ اپنے گھر کی خوشحالی اور پرسکون زندگی گزارنے کیلئے اپنے شریک حیات کو خوش رکھیں اور اپنی محبت کو کمزور نہ پڑنے دیں۔

# دعا کے بارے جدید سائنس کیا کہتی ہے؟

ہمارے اردگرد ایک روحانی عالم ہے اور اس روحانی عالم کا مادی عالم سے حقیقی رابطہ ہے' مادی عالم کا قیام اس روحانی عالم کی بدولت ہے۔ ہماری باطنی قوت کا ماخذ بھی یہی روحانی عالم ہے جس طرح جسم عالم مادی سے غذا حاصل کرتا ہے

دعا بندہ کا اپنے خالق سے براہ راست مکالمہ ہے۔ جدید ماہرین نفسیات دعا کی معالجاتی اہمیت سے آگاہ ہورہے ہیں۔ احساس گناہ جو کہ تشویش' خوف اور ڈیپریشن کا موجب ہوسکتا ہے۔ اس کو فرد کے ذہن سے نکال پھینکنے میں دعا بحیثیت آلہ علاج بہت اہمیت کی حامل ہے۔ بقول ولیم جیمز "خارجی ماحول میں کوئی تبدیلی پیدا کر سکے یا نہ مگر باطن میں تبدیلی یقیناً ہوتی ہے" مذہب کے اندر یہ یقین واثق ہے کہ جو نتائج کسی اور طریقے (طبعی طریقے) سے پیدا نہیں ہوسکتے وہ دعا سے پیدا ہوسکتے ہیں (نفسیات واردات روحانی) فریڈرک مائزر "میرے لیے یہ ایک امر واقعہ ہے کہ ہمارے اردگرد ایک روحانی عالم ہے اور اس روحانی عالم کا مادی عالم سے حقیقی رابطہ ہے' مادی عالم کا قیام اس روحانی عالم کی بدولت ہے۔ ہماری باطنی قوت کا ماخذ بھی یہی روحانی عالم ہے جس طرح جسم عالم مادی سے غذا حاصل کرتا ہے باطن روحانی عالم سے فیض یاب ہوتا ہے۔ دعا اس کیفیت نفس کا نام ہے جس سے باطن روحانی قوت کو جذب کرتا ہے مگر اس عمل کی پوری ماہیت ہم پر واضح نہیں عمل ضرور ہوتا ہے۔ مگر ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ کیسے ہوتا ہے نتائج ہمارے سامنے واضح رہتے ہیں تو ہم تسلیم کرلیتے ہیں کہ جو کچھ ہمیں مطلوب تھا دعا کی بدولت وہ ہمیں مل گیا۔ اس طرح یقین کی قوت ہمیں حاصل ہوتی ہے جس سے ہم میں مسائل کا مقابلہ کرنے کی ہمت پیدا ہوجاتی ہے۔ ہدایت الٰہی کے شعور کے ساتھ ہر چیز کی نسبت انسان کا زاویہ نگاہ بدل جاتا ہے۔ مسائل کے حل کرنے کے متعلق کامیاب طریقہ کار اس کے ذہن میں نقش ہوجاتا ہے جسے بروئے کار لاکر وہ اپنے مقاصد حاصل کرلیتا ہے مگر سائنس جس طرح یہ بتانے سے قاصر ہے کہ گائے کے تھنوں میں دودھ کیسے پیدا ہوتا ہے اسی طرح وہ یہ بتانے سے قاصر ہے کہ دعا سے خیالات اور کیفیات کس طرح بدل جاتی ہیں۔

جب ہم سب چیزوں کو نور الٰہی سے دیکھنے لگتے ہیں اور ہر شے کو مشیت الٰہی سے وابستہ کرکے سوچتے ہیں تو ہر بات ہمارے لیے بلند معنی کی حامل ہوجاتی ہے جس طرح ایک پھول کو دیکھ کر عام شخص ایک شاعر کے احساس کا سا احساس پیدا نہیں کرسکتا اسی طرح ہر شخص چیزوں کی ماہیت کو اس نظر سے محسوس نہیں کرسکتا جس طرح اہل ایمان' حامل تقویٰ محسوس کرسکتا ہے۔ ایک ہی کتاب پڑھنے والا ہر شخص اس کتاب سے مختلف بصیرت حاصل کرتا ہے بقول ایک دانشور کتاب کو بھی علم ہے کہ اسے کون پڑھ رہا ہے اور اسے کیا فیض عنایت کرنا ہے ہر شخص کو اس کے ظرف کے مطابق فیض ملتا ہے۔

ایک جرمن عورت اپنی سوانح میں لکھتی ہے "میں سمندر کے کنارے تنہا بیٹھی تھی کہ نفس کو وسیع کرنے والے اور زندگی میں موافقت اور ہم آہنگی پیدا کرنے والے خیالات دل میں موجزن ہونے لگے۔ میں نے بے بس ہوکر بحر بے پایاں کے سامنے گھٹنے ٹیک دیئے جو ہستی لامحدود کا مظہر ہے۔ میری روح دعا میں مشغول ہوئی اور زندگی میں پہلی مرتبہ دعا کی ماہیت مجھ پر منکشف ہوئی اور میں نے محسوس کیا کہ دعا انفرادیت کی تنہائی سے ہستی کل کی وحدت کے شعور کی طرف مڑ کر آنے کا نام ہے۔

مزید تفصیل کیلئے ادارہ عبقری کی شہرۂ آفاق کتاب "سنت نبویؐ اور جدید سائنس" ضرور پڑھیں۔

## مرتے دم تک پاگل نہ ہوگے

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ کیلئے 2 عدد وظیفے بھیج رہی ہوں' انشاء اللہ قارئین کو فائدہ ہوگا۔ ہر نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر اول آخر درود شریف گیارہ بار یَاقَوِیُّ پڑھنے سے مرتے دم تک دماغ پاگل نہیں ہوگا اور اول آخر درود شریف گیارہ بار یَاحَفِیْظُ نظر کیلئے اور ساتھ اول آخر درود شریف اور 7 بار آیت: فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيدٌ (ق 22)

## قوت حافظہ اور کامیابی کا اکسیر وظیفہ

ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ اول وآخر درود شریف 7 بار یہ دعا: اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِي بِطَاعَتِكَ وَاسْتَعْمِلْ بَدَنِي بِطَاعَتِكَ (م۔س بھکر)

# میرا منفرد رمضان

خالد محمود ڈیرہ غازیخان

الحمدللہ ثم الحمدللہ گزشتہ رمضان میری زندگی کا سب سے منفرد رمضان ہے۔ تسبیح خانہ کی برکات کو تحریر میں لانا ناممکن ہے

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ رب العزت آپ پر اور قیامت تک آنے والی نسلوں پر اپنا خصوصی کرم اور فضل فرماتا رہے اور اپنے قرب کے اعلیٰ درجے عطا فرمائے۔ اعمال میں اخلاص نصیب فرمائے۔ دنیا اور آخرت میں ان نعمتوں سے نوازے جن کو نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کان نے سنا اور نہ کسی دل میں خیال آیا ہو' آمین!

الحمدللہ ثم الحمدللہ! گزشتہ رمضان میری زندگی کا سب سے منفرد رمضان تھا۔ تسبیح خانہ کی برکات کو تحریر میں لانا ناممکن ہے اس کا ہر پہلو منفرد اور اعلیٰ ہے۔ جو سکون تسبیح خانہ میں ہے وہ دنیا میں کم جگہوں پر ہے۔ یہاں کا ہر بندہ اخلاص وایثار کا پیکر ہے اور اعمال کا نمونہ ہے۔

تسبیح خانہ میں جتنے اجتماعی اعمال ہوئے ان میں بھرپور شرکت کی اور انفرادی اعمال میں 15 رمضان تک ایک پارہ روزانہ تلاوت' 16 رمضان سے آخر تک دو پارہ کی تلاوت کا معمول رہا اور یہی معمول رمضان کے بعد بھی جاری ہے۔ رمضان کے شروع سے لیکر شوال کے آخر تک روزانہ صلوٰۃ التسبیح کا معمول رہا اور جو سب سے انفرادیت ملی وہ قابل رشک ہے۔ ہر نماز سے پہلے صفوں کو درست کرنا اور صبح' مغرب' عشاء کے وقت آپ کے لیے مصلیٰ بچھانا میرے حصے میں آیا۔ اے سی کا پانی پلاسٹک کی کین میں بھر کر یو پی ایس کی بیٹریوں کیلئے جمع کرنا میرے حصے میں آیا۔ دوران اعتکاف میں قرآن سننے کی باری آئی ان میں میرا نام سرفہرست تھا۔ مہمان زیادہ آنے پچاس ساٹھ افراد کو دوران اعتکاف میں منتقل کیا گیا تو میں ان میں اول اول تھا ستائیس رمضان کو سیڑھیوں کے اوپر میں کھجوریں تقسیم کررہا تھا' آپ نیچے سے اوپر آئے اور آپ نے کھجوروں کیلئے ہاتھ بڑھایا میں نے آپ کے ہاتھ پر کھجوریں رکھیں تو آپ نے بیٹے کو دیں پھر دوسرے بیٹے کو دیں جبکہ دو پیکٹ لیکر جیب میں رکھے اور گھر کو چلے گئے۔

اس رمضان نے میری زندگی میں انقلاب برپا کردیا ہے اب میں الحمدللہ پانچ وقت کا نمازی ہوں' ہر وقت میری زبان ذکر میں مشغول رہتی ہے۔ کیا میں اب بھی یہ نہ کہوں کہ "میرا رمضان سب سے منفرد ہے۔"

# حفاظت زبان اور گھریلو جھگڑوں سے یقینی نجات

نصرت، کوہاٹ

ایک دفعہ حضور ﷺ کا گزر دو قبروں پر ہوا تو کہا کہ ان کو شدید عذاب دیا جا رہا ہے۔ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا ان میں سے ایک چغل خور تھا لوگوں کو لڑواتا تھا اور دوسرا وہ ہے جو بغیر پانی کے پیشاب کرتا

زبان بظاہر گوشت کا ایک لوتھڑا ہے لیکن زندگی میں اس کا کردار بہت اہم ہے۔ گوشت کا یہ لوتھڑا کسی کی زندگی بنا بھی سکتا ہے اور کسی زندگی بگاڑ بھی سکتا ہے۔ کہیں تو اس میں ایسی شے پائی جاتی ہے جو شہد سے بھی زیادہ میٹھی اور مسحور کن ہوتی ہے تو کہیں یہ زہر بھرے تیر کی طرح لگتی ہے جس کا ڈسا ہوا پانی بھی نہیں مانگتا۔

اگر زبان پر اثر ہے تو آسمانوں کی اونچائی بھی بندہ چھو لیتا ہے اور اگر بے اثر ہے تو دوزخ کی آگ بھی مقدر بن سکتی ہے اکثر لوگ اپنے بھائیوں کی غیبت میں مصروف ہوتے ہیں۔ بڑے مزے لے لے کر قصے سناتے ہیں۔ کہیں پر ضرورت پڑے تو مرچ مسالے کا اضافہ بھی کر دیتے ہیں۔ صرف دکھاوا اور خود کو مصروف رکھنے کیلئے ایسا کرتے ہیں۔ غیبت انتہائی سخت گناہ ہے۔ کیونکہ ایسا کرنے والا دراصل اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھاتا ہے۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ اپنے بھائیوں کا گوشت مت کھاؤ! اپنے بھائی کی بات کو اپنے تک رکھو اور اس کو اس طرح مت اچھالو کہ دوسرے لوگوں تک غیبت کے انداز میں پہنچے اسے اچھے الفاظ میں یاد کرو۔ زبان کو ہمیشہ اچھے الفاظ میں استعمال کرو۔ اسے غیبت چغلی جیسے کاموں میں مت لگاؤ۔ اپنی زبان کی حفاظت کرو اسے نیکی جگہ استعمال کرو جو بہتر ہو ورنہ چپ رہو۔ حضور نبی اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ ”چپ رہنا بھی ایک عبادت ہے۔“

اس کا یہ مطلب نہیں کہ ایک جگہ ظلم ہو رہا ہے اور آپ اس پر چپ کرکے گزر جاؤ بلکہ اسے روکنے کی کوشش کرو اپنے عمل سے اپنے ارادے سے اپنی زبان سے اور جب ایسا نہ کر پاؤ تو چپ رہو اور اسے اپنے دل میں غلط کہو اور یہ ایمان کا سب سے نچلا درجہ ہے۔

سرور کونین سیدنا حضور نبی کریم ﷺ جب معراج شریف پر گئے تو وہاں آپ ﷺ نے ایسے لوگوں کو دیکھا جو خود کو نوچ رہے تھے آپ ﷺ نے جبرائیل امین علیہ السلام سے پوچھا: یہ کون لوگ ہیں؟ جبرائیل امین علیہ السلام نے فرمایا کہ وہی لوگ ہیں جو دنیا میں اپنے بھائیوں کا گوشت کھاتے تھے یعنی ان کی غیبت کرتے تھے۔

ایک دفعہ ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور نبی کریم ﷺ کے پاس آئے اور فرمایا: یارسول اللہ ﷺ ایسی چیز بتلا دیجئے جس کو میں کروں اور بچ رہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ پر ایمان رکھو اور اس پر ڈٹ جاؤ“

اس نے پھر پوچھا: ایسی چیز جس سے میں زیادہ ڈروں آپ ﷺ نے اپنی زبان مبارک نکال کر کہا: ”یہ ہے“ اس سے ڈرو اسی طرح حضور نبی پاک ﷺ سے کسی نے پوچھا: اے دو جہانوں کے سردار! ہمیں کیسے ملے گا؟ نجات کی راہ کیا ہوگی؟ آپ ﷺ نے فرمایا اپنی زبان کو قابو میں رکھا کرو۔ اپنے گھر تک محدود رہو اپنے گناہوں کو یاد کرکے رویا کرو۔ یعنی اپنی زبان کو فضول باتوں میں استعمال مت کرو بلکہ اسے ذکر الٰہی میں مصروف رکھو تاکہ تم گناہوں سے بچ جاؤ اور گھر تک محدود رہنے کا مطلب یہ نہیں کہ بندہ گھر سے نہ نکلے بلکہ یہاں اس سے یہ مراد بھی لی جاتی ہے کہ اپنی بیویوں تک محدود رہو تاکہ گناہوں کے دلدل میں نہ پھنس سکو اور باہر فضول باتوں چغلی غیبت اور زنا کی لعنتوں سے بچے رہو۔

تیسری بات کہ گناہوں کو یاد کرکے رویا کرو تاکہ تمہیں اور آخرت اور سزا و جزا کا ڈر رہے اور مزید گناہوں سے بچ سکو۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: لوگو! اپنا محاسبہ کرلو اپنے آپ کو جانچ لو قبل اس کے کہ تمہارا محاسبہ کیا جائے۔“

کہتے ہیں کہ جب ابن آدم پر صبح ہوتی ہے تو اس کے جسم کے تمام اعضا زبان کے سامنے ہاتھ باندھ کر کھڑے ہو کر کہتے ہیں کہ اے زبان ہم تمہارے ساتھ ہیں تو سیدھی رہ تو پورا معاملہ سیدھا رہے گا اگر تو ٹیڑھی رہے گی تو سب کچھ ٹیڑھا ہوگا۔ ہر عضو زبان کا محتاج ہوتا ہے کیونکہ اگر زبان میٹھی باتیں کرتی ہے تو نیکی کی ترغیب ملے گی لوگ اس سے خوش ہوں گے اچھے کاموں کی طرف جسم بھی راغب ہوگا اور اگر زبان برائیوں کی باتوں میں لگ گئی تو پورا جسم اس سے الگ کیسے رہ سکتا ہے۔ اسے خمیازہ بھگتنا پڑے گا جو لوگ عقلمند ہوتے ہیں وہ ہمیشہ کم بولتے ہیں جو بولتے ہیں تو تول کر بولتے ہیں اور جو بے عقل ہوتے ہیں وہ موقع محل نہیں دیکھتے بس بولتے رہتے ہیں جس کا کوئی مطلب نہیں ہوتا بلکہ بعض لوگوں کا لہجہ ایسا ہوتا ہے جیسے گز رہے ہوں زبان ہی انسان کی پہچان ہے۔ اس سے اس کی اصلیت کا پتہ چلتا ہے کہ وہ کس گھرانے کا ہے جیسے پانی میں ہے جس سے کسی میٹریل پر لگا لیبل اس کی پہچان ہے اسی طرح زبان انسان کا لیبل ہے۔

زبان کا صحیح استعمال انسان کو ترقی بلندیوں اور عرش کی سیر کرا سکتا ہے پرائیوں کو اپنا بنا سکتا ہے ایک دفعہ حضور ﷺ کا گزر دو قبروں پر ہوا تو کہا کہ ان کو شدید عذاب دیا جا رہا ہے۔ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا ان میں سے ایک چغل خور تھا لوگوں کو لڑواتا تھا اور دوسرا وہ ہے جو پیشاب کے چھینٹوں سے خود نہیں بچاتا تھا اور پانی استعمال نہیں کرتا تھا۔

آپ ﷺ نے فرمایا تم مجھے دو چیزوں کی ضمانت دے دو میں تمہیں جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔ دو جبڑوں کے درمیان کی چیز اور شرمگاہ کی ضمانت دو تو جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔ یعنی جنت میں لے جانا میرے ذمے ہوگا۔ لہٰذا اگر ہم آج تھوڑی سی فکر اور فراست سے کام لیں ان باتوں سے باز رہیں تو ہم وہی مسلمان کہلائیں گے جو ہمارے صوفیاء اور انبیاء کرام کے دور میں تھے۔ اپنی زبان پر کنٹرول چغل خوری غیبت سے بچنا ہر مسلمان پر لازم ہے۔

## جنات کے پیدائشی دوست میں حصہ دار بنیں صدقہ جاریہ کا بہترین موقع ہاتھ سے نہ جانے دیجئے

مقبول عام و خاص ”جنات کا پیدائشی دوست“ میں موجود جو حالات و واقعات عام عقل انسانی اور سوچ سے اونچے اور ماوراء ہیں یہ کوئی نئی بات نہیں اس سے پہلے بھی صحابہ، اہل بیت، تابعین، تبع تابعین، اولیاء اللہ جیسے خاص بندوں کے ساتھ انوکھے واقعات ہوتے رہے ہیں اور ہوتے رہیں گے ”جنات کے پیدائشی دوست جلد دوم“ کی تیاری جاری ہے۔ قارئین بھی اس روحانی و مقبول سلسلے میں بھرپور حصہ لیں۔ اس سلسلے میں آپ کو انٹرنیٹ، کتاب، رسالے، میگزین یا کسی اللہ والے بزرگ سے کوئی بات ملی ہو تو با حوالہ بغیر کسی تاخیر کے ہمیں بھیجیں۔ جدید سائنسی تحقیقات میں روحانیت کے معاملات اور جنات سے ملاقاتیں، جنات کے بارے میں سائنسی تحقیقات کے حوالے سے کوئی بھی واقعہ ملا ہو تو مکمل حوالے کے ساتھ ہمیں ارسال کریں۔ (ادارہ)

محمد ثاقب، گوجرانوالہ

# اسم یاحیُّ کے چونکا دینے والے فوائد

جو شخص پہاڑی علاقے میں سفر پر جائے تو راستے میں اسے پڑھتا جائے۔ انشاء اللہ زندہ اور صحیح سلامت اپنے گھر واپس آئے گا اس کا وہ جانی اور مالی نقصان سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس لیے جو شخص اسے روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھتا رہے وہ ہمیشہ پرسکون اور بحفاظت رہے گا۔

حیّ وہ ذات ہوتی ہے جس میں زندہ رہنے کی قوت ہو نفس نفیس موجود ہو۔ اس لیے حیّ صرف اللہ کی ذات ہے کیونکہ وہ ذات ہمیشہ سے زندہ ہے اور ابد تک زندہ رہے گی اور ہر چیز کی زندگی اسی کی عطا ہے چونکہ اللہ بذات خود حیّ ہے اور کائنات کی ہر چیز کو حیات بخشنے والا ہے۔ اللہ کی اس صفت سے ہر شے میں حیات ہے۔

اللہ تعالیٰ کی صفت حیّ کے متعلق ایک عالم دین کا قول ہے کہ حیّ وہ ذات ہے جو تمام امور انجام دیتی ہے اور ان کا ادراک کرتی ہے۔ یہ اسم جلالی ہے اور اس کے اعداد 18 ہیں جو شخص اسے کثرت سے پڑھتا رہے اس کے ہر مردہ کام میں زندگی پڑ جائے گی اور اس کا دل ہمیشہ زندہ رہے گا اور اس کی روح اپنے پیدا کرنے والے کی طرف متوجہ رہے گی۔ اس کے کئی اور فوائد درج ذیل ہیں۔

## ہمیشہ تندرست رہنے کا عمل

اللہ تعالیٰ کی سب نعمتوں میں سے سب سے افضل نعمت تندرستی ہے چونکہ اللہ تعالیٰ کی تمام نعمتوں سے فائدہ اٹھانے کیلئے تندرستی ہی کام آتی ہے اس لیے اللہ تعالیٰ سے ہمیشہ تندرست رہنے کیلئے دعا مانگتے رہنا چاہیے۔ تندرستی قائم رکھنے کیلئے یاحیّ ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھنا بہت مفید ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی شخص اسے ہمیشہ پڑھنے کا معمول بنالے تو وہ ہمیشہ صحت مند رہے گا اگر بیمار بھی ہوگا تو فوراً صحت یاب ہوگا۔ اس لیے میرے بزرگ و مرشد اسے پڑھنے پر بہت زور دیتے ہیں۔ ایک عامل کا قول ہے کہ جو اسے روزانہ تین ہزار مرتبہ پڑھے وہ کبھی بیمار نہ ہوگا۔

## ڈاکٹر اور حکیم کا مجرب وظیفہ

ہر حکیم اور ڈاکٹر کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کے ہاتھ میں شفا ہو جس مریض کا وہ علاج کرے اللہ اسے تندرست کرے شفایاب کرے۔ اس مقصد کیلئے اس اسم کو روزانہ مطب شروع کرنے سے پہلے 1100 مرتبہ پڑھنا بہت مفید ہے۔ لہٰذا جو ڈاکٹر یا حکیم اسے ہمیشہ پڑھے گا اس کے ہاتھ میں بہت شفا ہوگی انشاء اللہ ہر مریض شفا پائے گا۔

## کامیاب آپریشن کا وظیفہ

زندگی اور موت اللہ کے ہاتھ میں ہے وہ ڈاکٹر جو اس بات کا خواہش مند ہو کہ اس کا ہر آپریشن کامیاب ہو تو اسے چاہیے کہ یاحیّ کو روزانہ صبح کے وقت سات سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے۔ اس کے بعد آپریشن کرتے وقت یاحیّ کا ورد کرے۔ جتنی بار پڑھ سکتا ہے پڑھے۔ انشاء اللہ آپریشن کامیاب رہے گا۔ اگر آپریشن کے وقت مریض اور اس کے لواحقین بھی اس ورد کو پڑھیں تو انشاء اللہ آپریشن درست ہوگا اور صحت یابی حاصل ہوگی۔

## حادثے سے حفاظت رہنے کا عمل

زندگی میں حادثہ کا پیش آ جانا عقل سے بعید نہیں۔ اس لیے ایسے کام کرنا جن میں حادثہ ہونے کا خطرہ ہو جیسے ڈرائیونگ کی ڈیوٹی یا کسی مشین پر کام کرنا تو ایسے لوگ اکثر حادثات سے دوچار ہوتے ہیں۔ اس لیے فوجی، ہوابازوں، دریا میں کشتی چلانے والے ملاحوں، بس، کار، ٹرک، ویگن ڈرائیوروں کے لیے اس اسم کا ورد بہت مفید ہے۔ انشاء اللہ وہ ہمیشہ حادثات سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص پہاڑی علاقے میں سفر پر جائے تو راستے میں اسے پڑھتا جائے۔ انشاء اللہ زندہ اور صحیح سلامت اپنے گھر واپس آئے گا اس کا وہ جانی اور مالی نقصان سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس لیے جو شخص اسے روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھتا رہے وہ ہمیشہ پرسکون اور بحفاظت رہے گا۔

## علاج فالج

فالج میں انسانی جسم کا کچھ حصہ بیکار ہو کر کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ یعنی مردہ ہو جاتا ہے اس بیکار حصے کو دوبارہ زندہ کر کے اسے اصل کی طرح کرنا اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے لہٰذا جو شخص فالج کا مریض ہو اسے چاہیے کہ جہاں علاج کرنے کے ساتھ ساتھ یاحیّ کا بہت زیادہ ورد کرے۔ انشاء اللہ صحت یاب ہو جائے گا اور پہلے کی طرح صحت بحال ہو جائے گی۔

## ہائی بلڈ پریشر کا علاج

یہ اسم ہائی بلڈ پریشر کے مریض کیلئے بہت مفید ہے۔ ہائی بلڈ پریشر میں جب پانی پئیں تو مندرجہ ذیل وظیفہ سات مرتبہ پڑھ لیں انشاء اللہ ہائی بلڈ پریشر نارمل رہے گا۔ یاحیّ قَبْلَ کُلِّ حَیٍّ، یَاحَیُّ بَعْدَ کُلِّ حَیٍّ

پرنسپل (ر) پروفیسر غلام قادر ہراج

# زندگی میں جنت کی سیر

وہ کنوئیں میں اترے تو انہوں نے کنوئیں کی دیوار میں ایک دروازہ دیکھا اس دروازے سے دوسری جانب انہیں بڑے شاداب باغات نظر آئے

جامع مسجد اقصیٰ بیت المقدس کے بڑے دروازے کے پاس ایک کنواں ہے اس کا نام بیر ورقہ ہے۔ اس کنوئیں کے بارے میں ایک عجیب واقعہ ہے ان میں سے ایک حدیث حضرت ابوبکر بن ابی مریم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضرت عطیہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کی ہے۔ وہ حدیث یہ ہے "میری امت میں سے ایک شخص زندگی میں اپنے پاؤں سے چل کر جنت میں داخل ہوگا" حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت تھا کچھ لوگ بیت المقدس میں نماز پڑھنے آئے ان میں بنو تمیم کے ایک شخص شریک بن حباشہ تھے۔ وہ پانی لینے اس کنوئیں میں آئے پانی نکالتے ہوئے ان کا برتن کنوئیں میں جا گرا اس برتن کو نکالنے کیلئے وہ کنوئیں میں اترے تو انہوں نے کنوئیں کی دیوار میں ایک دروازہ دیکھا اس دروازے کے دوسری جانب انہیں بڑے شاداب باغات نظر آئے یہ اس دروازے کو عبور کر کے باغ میں چلے گئے وہاں گھومتے پھرتے رہے واپس آتے ہوئے انجیر کے درخت کا ایک پتا توڑا اور اسے اپنے کان سے لگا لیا۔ باہر آ کر انہوں نے وہاں کے نگران کو یہ بات بتائی۔ نگران نے حضرت شریک بن حباشہ کے ساتھ چند لوگ کنوئیں میں اتارے تا کہ اس بات کی تصدیق ہو سکے جب یہ لوگ نیچے آئے تو انہیں کوئی دروازہ نظر نہ آیا اور نہ ہی کوئی باغ۔ نگران نے حضرت شریک بن حباشہ سے ان کی غلط بیانی کی وضاحت چاہی۔ انہوں نے درخت کا وہ پتا انہیں دکھایا پتے کو دیکھ کر سب کو حیرت ہوئی پھر یہ واقعہ خلیفہ وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھ کر بھیجا گیا۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواباً تحریر فرمایا کہ دیکھو یہ پتا خشک ہو جائے یا رنگ تبدیل کرے تو جنت کا نہیں اگر جوں کا توں رہے تو جنت کا ہے کیونکہ جنت کی چیزوں میں کوئی تبدیلی نہیں ہو سکتی۔ وہ پتا اسی حالت میں رہا یہ ایک عجیب و غریب پتا تھا۔ ایک طرف تو پورے آدمی کو اپنے اندر چھپا لیتا تھا دوسری طرف اگر کوئی چاہتا تو اسے اپنی ہتھیلی میں بند کر سکتا تھا۔ اس واقعہ کو مورخ مجیر الدین عبدالرحمن بن محمد العمری الحنبلی نے اپنی کتاب الانس الجلیل بتاریخ القدس والخلیل کے باب ذکر صفۃ المسجد میں ذکر کیا ہے۔

کئی چھوٹی چھوٹی گلٹیاں بڑھ کر زخم ناسور بن جاتی ہیں ہڈیوں میں درد ہوتا ہے ہڈیاں گلنے لگتی ہیں زخم بڑھ کر کینسر کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ ان کیلئے "گلٹیاں اور رسولیوں سے نجات کرنا" شفا کا موجب ہے۔

# روحانی بیماریوں کا روحانی علاج

کالے جادو سے تڑپتے سلگتے انوکھے خط اور شافی علاج

کالے جادو سے ڈسی دکھ بھری کہانیاں

براہ کرم ماہنامے میں کسی قسم کی نقدی نہ بھیجیں۔ تو بہ طلب امور کیلئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں۔ مختصر اور صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ خط لکھتے ہوئے انتہائی گوندیپ یا سٹیپلر کا استعمال نہ کریں کیونکہ خط کھولتے ہوئے پھٹ جاتا ہے۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ اپنا نام شہر کا نام اور مکمل پتہ واضح کر کے جوابی لفافہ پر ضرور لکھیں۔ ایڈریس نامکمل ہونے کی وجہ سے جواب نہیں دیا جائے گا۔

## طاقت کی دوائیں اور صحت

جسمانی و طبی کمزوریوں کا مجموعہ بن گئی ہوں۔ پیروں پر سوجن رہتی ہے اور کمر میں درد ہوتا ہے۔ بیٹھے بیٹھے چکر آتے ہیں۔ ہاتھ پیر سن ہو جاتے ہیں۔ اکثر غنودگی طاری ہو جاتی ہے اور تھکن کا غلبہ تو مستقل رہتا ہے۔ طاقت کی دوائیں کھانے کے باوجود کمزوری دور نہیں ہوتی۔ (صائمہ، پشاور)

جواب: صرف طاقت کی دوائیں کھانے سے صحت بحال نہیں ہوگی مذکورہ علامات واضح طور پر کسی بیماری کی علامات ہیں۔ طبیب سے مشورہ کریں اور غذا میں بھی مکمل احتیاط برتیں۔ صبح و شام پانی پر سو بار یَاعَلِیُّ قَبْلَ کُلِّ حَیٍّ و یَاحَیُّ بَعْدَ کُلِّ حَیٍّ دم کر کے پینا فائدہ مند ہوگا۔

## پریشانی و ذہنی دباؤ

اکثر پریشانی اور ذہنی دباؤ کی حالت میں ہاتھ پیر کانپنے لگتے ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ ایسا زیادہ غصہ کرنے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ یہ بات تو ٹھیک ہے کہ پہلے مجھے غصہ بہت آتا تھا مگر اب میں نے بڑی حد تک اس عادت پر قابو حاصل کر لیا ہے مگر پھر بھی ہاتھ پیر لرزنے والی حالت برقرار ہے۔ (امبر کاشف، لاہور)

جواب: انتہائی جذباتی حالت میں یا ذہنی دباؤ میں توانائی تیزی سے خارج ہوتی ہے اور اگر اعصابی طور پر آدمی کمزور ہو تو وقتی طور پر ہاتھ پیر لرزنے کی کیفیت طاری ہو سکتی ہے۔ اس سے بچنے کا طریقہ یہ ہے کہ آدمی ذہنی و فکری طور پر خود کو اس طرح کی کیفیت سے دور رکھے اور اگر غیر اختیاری طور پر ساتھ پڑ جائے تو انتہائی حالت میں جانے سے خود کو روک دے۔ روحانی طور پر صبح سورج نکلنے سے پہلے پانی پر ایک مرتبہ یَاوَدُوْدُ اور رات کو سو مرتبہ یَاحَفِیْظُ دم کر کے پینا اس حالت کو دور کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ عمل کی مدت دو ماہ ہے۔

## نیند کا غلبہ

جب بھی پڑھنے بیٹھتا ہوں تو فوراً نیند آ جاتی ہے۔ گاڑی میں بیٹھتے ہی یہی حالت ہو جاتی ہے اور میں سو جاتا ہوں۔ کوشش کے باوجود نیند کے غلبے پر قابو پانے میں ہنوز ناکام ہوں۔ (اورنگزیب، راولپنڈی)

جواب: نماز فجر کے بعد دو تین کھجوروں اور بادام پر سو بار یَاللّٰہُ یَاحَفِیْظُ یَاحَیُّ دم کر کے کھا لیا کریں۔ علی الصباح سات یا گیارہ بار آہستگی کے ساتھ گہری سانس اندر لے کر باہر نکالا کریں۔ سانس اندر لیتے وقت یہ خیال کریں کہ سورج کی روشنی کی مانند روشنی آپ کے اندر داخل ہو رہی ہے کم از کم چالیس دن یہ عمل کیا جائے۔

## خیالات کی مزاحمت

میرا نفس اور جسم دونوں بیمار ہیں۔ خیالات میں پاکیزگی نہیں ہے اور جسم خیالات کی مزاحمت کرنے سے قاصر ہے۔ جسمانی ضعف دن بدن بڑھتا جا رہا ہے ذرا سا تیز چلنے سے سانس اکھڑ جاتی ہے اور دل کی دھڑکن قابو میں نہیں رہتی کسی بڑے صدمے کو برداشت کرنے کی طاقت ختم ہو گئی ہے۔ اچانک کوئی غیر معمولی خبر سن لوں تو ہاتھ پیر بے جان ہو جاتے ہیں اور ٹھنڈے پسینے کی دھاریں بہنے لگتی ہیں۔ میری حالت انتہائی قابل رحم ہے۔ (عباس حیدر، ملتان)

جواب: نماز فجر کے بعد اطمینان سے بیٹھ کر آنکھیں بند کر لیں آہستگی سے سانس اندر لیں اور دل ہی دل میں اللہ اللہ ہو کریں آہستگی سے سانس اندر لیں اور دل ہی دل میں اللہ اللہ ہو کریں اور پھر اسی طرح سانس باہر نکالتے ہوئے یارحمٰن کہیں۔ مسلسل اسی طرح کرتے رہیں۔ عمل کا وقت تقریباً دس منٹ ہے۔ رات کو سوتے وقت پشت کے بل لیٹ کر یہ خیال کریں کہ عرش سے روشنیاں آپ کے اوپر بارش کی شکل میں برس رہی ہیں۔ اسی تصور میں سو جائیں۔ چالیس دن میں نتائج سامنے آ جائیں گے تاہم اس وقت تک عمل جاری رکھیں جب تک کہ ذہنی و جسمانی حالت پوری طرح بحال نہ ہو جائے۔

## ذہین طالب علم

میں ایک ذہین طالب علم ہوتا تھا لیکن نویں جماعت میں نتیجہ توقع کے مطابق نہیں نکلا۔ اب دسویں جماعت میں آ گیا ہوں لیکن پڑھائی میں بالکل دل نہیں لگتا۔ افسردگی اتنی طاری رہتی ہے کہ سب لوگوں سے الگ تھلگ کمرے میں بیٹھا رہتا ہوں۔ کسی کی بات نہیں مانتا اور نہ کسی سے بات کرتا ہوں کھانے کے وقت بھی بھوک کچھ نہیں لگتی۔ (محمد یعقوب، گجرات)

جواب: ضروری نہیں ہے کہ آگے چل کر بھی یہی نتیجہ سامنے آئے۔ زندگی کے پہلے مرحلے پر ہمت ہار دینے سے اگلا مرحلہ طے نہیں ہو سکتا۔ بہت سے نامور اور کامیاب افراد زمانہ طالب علمی میں اوسط درجے کے طالب علم تھے لیکن آگے جا کر عملی طور پر بہت کامیاب ثابت ہوئے۔ مایوسی کو دور ہٹا کر کوشش کریں انشاء اللہ ضرور کامیاب ہوں گے۔ زیادہ سے زیادہ یَاعَلِیُّ یَاقَیُّوْمُ کا ورد کیا کریں۔

## گھر کے خراب حالات

گھر کے حالات دن بدن خراب ہوتے جا رہے ہیں گھر میں ایک شخص کی دوسرے سے نہیں بنتی آئے دن کاروباری نقصان اٹھانا پڑتا ہے حالانکہ والد پوری محنت کرتے ہیں۔ والدہ مستقل بیمار رہتی ہیں لوگ مجھ پر طعنہ زنی کرتے ہیں تاکہ میں احساس کمتری و محرومی میں مبتلا ہو جاؤں۔ کوئی ایسا حسب حال اور بابرکت اسم بتائیں جس سے ہمارے سارے مسائل حل ہو جائیں۔ (آفرین، اسلام آباد)

جواب: آپ اپنی اپنی مالی حیثیت کے مطابق ضرورت مند افراد کی مدد کیا کریں اور یہ عمل پابندی کے ساتھ کیا جائے۔ ہر نماز کے بعد تینتیس بار یَاعَلِیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا کی جائے۔

## 2 ولی کا طعنہ

میں نفسیاتی طور پر بہت کمزور واقع ہوا ہوں احساس کمتری زیادہ ہے کسی کے آگے اپنی جائز بات بھی بیان نہیں کر سکتا۔

بھائی مجھے بزدلی کا طعنہ دیتے ہیں۔ ان کی باتوں سے مجھے ذہنی اذیت پہنچتی ہے خود کو بدلنے کیلئے کسی عمل کا طالب ہوں۔ (رضوان، کراچی)

جواب: نماز فجر کے بعد کسی باغ میں چہل قدمی کریں اور چہل قدمی کرتے وقت اپنی توجہ کو قلب کی طرف قائم رکھیں اور زبان سے یَاحَفِیْظُ پڑھتے رہیں۔ اندازاً پندرہ منٹ تک یہ عمل کیا جائے۔ رات کو سونے کیلئے لیٹیں تو پشت کے بل لیٹ کر آنکھیں بند کرلیں اور ذہن پر یہ جملے دہرائیں میری تمام صلاحیتیں بیدار ہوگئی ہیں اور احساس کمتری ختم ہوگئی۔ یہ جملے دہراتے رہیں یہاں تک کہ نیند آجائے۔ کم از کم دو ماہ تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## سکون، راحت اور دولت

ہم پانچ بہن بھائی ہیں، ہمارے والد کاروبار کرتے ہیں، روپے پیسے کی طرف سے کوئی پریشانی نہیں ہے۔ ہمارا مسئلہ یہ ہے کہ ہمارے گھر میں نااتفاقی بہت زیادہ ہے، گھر میں ہروقت ٹینشن اور لڑائی جھگڑے کی کیفیت رہتی ہے بھائی بہن ایک دوسرے سے کھنچے کھنچے رہتے ہیں۔ مدت ہوگئی ہے ہم بہن بھائیوں نے رات کا کھانا ایک ساتھ بیٹھ کر نہیں کھایا ہے۔ صرف رمضان کے مہینہ میں چند روز افطار پر ایک ساتھ بیٹھتے ہیں جبکہ کسی ایک دن سحری ہم نے اکٹھے نہیں کی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہمارے گھر میں بھائیوں کے آنے جانے اور کھانے پینے کا وقت مقرر نہیں ہے۔ میری والدہ خاندان میں اور اپنی دوستوں میں بہت سوشل مشہور ہیں۔ بہن بھائی اپنے والدین کے ہوتے ہوئے بھی ان کی توجہ اور شفقت سے محروم ہیں۔ (الف، ن)

جواب: دولت بذات خود نہ اچھی ہے نہ بری ہے، اس کی اچھائی برائی کا انحصار اسے استعمال کرنے والے کی نیت اور رویہ پر ہے۔ جن گھروں میں حصول معاش کی مصروفیات کی وجہ سے مرد، بیوی بچوں کو مناسب وقت نہ دے پائے وہاں بچوں کی حد تک تو اس کمی کو ماں کی جانب سے پورا ہونا چاہیے۔ ہوسکتا ہے کہ آپ کی والدہ آپ کے والد کو ان تمام باتوں کا ذمہ دار قرار دیں لیکن میرا اندازہ ہے کہ صبر و تحمل اور مدبر سے بات کرکے انہیں قائل کیا جاسکتا ہے۔ بطور روحانی علاج رات سونے سے قبل اکتالیس بار سورۂ ہود کی آیت 123 اور سورۂ طلاق کی آیت 3، سورۂ نساء کی آیت 81 اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنے والدین کا تصور کرکے دم کردیں اور اپنے گھریلو حالات کی بہتری یا باہمی حسن سلوک اور گھر میں خیر و برکت کے لیے دعا کریں۔ یہ عمل کم از کم ایک ماہ تک جاری رکھیں۔ وضو بے وضو کثرت سے یَاغَنِیُّ یَاقَوِیُّ یَاعَزِیْزُ کا ورد کریں ہر جمعرات کم از کم اکیس روپے خیرات کردیا کریں۔

## بیٹی کی بے عزتی

میری بہن نے اپنے بیٹے کے لیے میری بیٹی کا رشتہ مانگا تو میں اور میرے شوہر بہت خوش ہوئے۔ ہمارا خیال تھا کہ بیٹی اپنی خالہ کے گھر بہت خوش رہے گی۔ اس لیے بھی کہ دونوں بچپن کا دیکھا بھالا تھا دونوں گھروں کا ماحول تقریباً یکساں تھا لیکن شادی کے بعد میرے داماد کا جو روپ سامنے آیا وہ ہم سب کیلئے بالکل غیر متوقع تھا۔ بیٹی کا شوہر اس سے توہین آمیز انداز میں باتیں کرتا ہے۔ اپنے والدین بہن بھائیوں حتی کہ دوستوں کے سامنے بیٹی کی بے عزتی کرتا ہے۔ اب بہن کا رویہ شفیق خالہ کا نہیں بلکہ سخت مزاج ساس کا سا ہوگیا ہے۔ البتہ میرے بہنوئی اپنی بہو کے ساتھ شفقت سے پیش آتے ہیں وہ گھر کے دوسرے افراد کو اس کے ساتھ برے سلوک سے منع کرتے ہیں۔ (پوشیدہ)

جواب: آپ کی بیٹی کے حالات جان کر دکھ ہوا یقیناً اس کے ساتھ بہت زیادتی ہورہی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اسے عزت و احترام کے ساتھ ازدواجی زندگی کی خوشیاں عطا ہوں آمین۔ اپنی بیٹی سے کہیں کہ رات سونے سے قبل 101 بار سورۂ آل عمران کی آخری آیت گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور حالات کی بہتری کیلئے دعا کریں۔ یہ عمل کم از کم چالیس روز تک جاری رکھیں ناغہ کے دن شمار کرکے بعد میں پورے کرلیں وضو بے وضو کثرت سے یَاعَزِیْزُ کا ورد کرتی رہا کریں۔

## بہن کی کمزوری

میری بہن پہلے کے مقابلے میں کمزور ہوگئی ہے اکثر اداس رہتی ہے اور خوشی کا تاثر اس کے انداز و اطوار سے ظاہر نہیں ہوتا طبیب کہتے ہیں کہ کوئی جسمانی بیماری اسے نہیں ہے، اس کی نسبت بھی ایک اچھے گھرانے میں طے پاگئی ہے جس میں اس کی مرضی شامل ہے، گھر کے ماحول میں بھی ایسی کوئی بات نہیں ہے جو اس کے اوپر ذہنی بار ثابت ہو۔ (زخشندہ، جہلم)

جواب: بہت سے لوگ غیر ضروری احساس ہوتے ہیں اور کسی ایسی بات کو اپنے لیے وجہ پریشانی بنالیتے ہیں جو دوسروں کیلئے بہت زیادہ پریشانی کا باعث نہیں ہوتی اور یہی کیفیت بڑھ کر نفسیاتی بیماری کی شکل اختیار کرسکتی ہے۔ آپ کو چاہیے کہ بہن سے زیادہ سے زیادہ گھل مل کر رہیں اور مناسب طریقے سے اس کی ذہنی کیفیات کا ادراک حاصل کریں اس طرح اس کی ذہنی الجھن کے ازالے میں مدد مل جائے گی روحانی طور پر اسم یَافَتَّاحُ بابرکت ثابت ہوگا کسی میٹھی چیز پر اکتالیس مرتبہ دم کرکے کھلادیں کریں۔ چالیس دن عمل کریں۔

## حاضر دماغی بالکل مفقود

میں شروع سے پڑھائی میں تیز تھا اور خاندان بھر میں ذہین شمار کیا جاتا تھا لیکن دو سالوں سے میری حالت بالکل برعکس ہوگئی ہے، دماغ بالکل منجمد ہوکر رہ گیا ہے، کتاب سامنے رکھ کر بیٹھا رہتا ہوں لیکن توجہ کہیں اور رہتی ہے، حاضر دماغی اور ذہنی یکسوئی بالکل مفقود ہوکر رہ گئی ہے۔ اہم بات یہ ہے کہ دن رات دماغ پر خیالات کا ایک ہجوم رہتا ہے اور ان خیالات کی وجہ سے دماغ مفلوج ہوکر رہ گیا ہے۔ اس صورت حال کو دور کرنے کی اپنی سی کوشش کرچکا ہوں لیکن کامیابی حاصل نہیں ہوئی چنانچہ خط کے ذریعے آپ کو زحمت دے رہا ہوں۔ (شہریار بٹ، لاہور)

جواب: اس صورتحال کے تدارک کیلئے پہلی چیز قوت ارادی کا مسلسل استعمال اور ذہن کو پرسکون رکھتے ہوئے شعوری توانائی کا زیادہ ذخیرہ ہے۔ نماز فجر کے بعد سورج نکلتے وقت کسی ایسی جگہ کھڑے ہوجائیں جہاں مشرقی افق آپ کے سامنے ہو۔ آنکھیں بند کرلیں اور آہستگی سے سانس اندر لیتے ہوئے یہ تصور کریں کہ سورج کی توانائی لہروں کی صورت میں آپ کے اندر داخل ہورہی ہیں۔ جب سانس پورا ہوجائے تو آہستگی سے باہر نکال دیں۔ اس طرح سات بار کریں اور ایک ہفتے بعد گیارہ مرتبہ کیا کریں۔ بعد ازاں پانی پر اکتالیس مرتبہ یَاحَفِیْظُ دم کرکے پی لیا کریں۔ دن رات کے دیگر اوقات میں جب بھی فارغ ہوں یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کا ورد کریں۔ اپنا پڑھنے کا ایک وقت مقرر کریں اور اس میں جو کچھ بھی پڑھیں اسے حفظ کرنے کے بجائے سمجھ کر پڑھنے کی کوشش کریں۔

## ڈینگی وائرس کا مکمل خاتمہ

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! قرآن پاک کی سورۂ انعام کی آیت نمبر 16 اور 17 ڈینگی کے مریض کو بار بار دم کرنے سے اور پانی پر دم کرکے پانی پلانے سے ڈینگی وائرس کا مکمل خاتمہ ہوجاتا ہے۔ یہ ہمارا بارہا کا آزمودہ ہے۔ (انعم طاہر عرف حسن، بہاول)

# اپنے حلق کو روزانہ تین منٹ دیں

ایک صاحب بڑی عمر کے میرے ہم سفر تھے۔ صبح میں نے فجر کی نماز سے قبل وضو کرتے اور انہیں حلق میں انگوٹھا گھماتے دیکھا وہ کھانس کھانس کر ریشہ نکالتے۔ میں چونکا میں نے پوچھا خیریت تو ہے؟ کیا حلق میں کوئی چیز اٹک گئی ہے۔

**قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں! آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)**

نئی نسل کو شاید یاد نہ ہو لیکن بڑی عمر کے مرد و عورتیں یہ بات ضرور بتائیں گے کہ پہلے بچے کو اگر کھانسی نزلہ ریشہ زکام یا دانت نکلنے کی تکلیف ہوتی تو اس کا حلق اندر انگوٹھے سے دبایا جاتا جسے "کوا گرنا یا کوا اٹھانا" کہتے تھے۔

آپ آئینے میں غور سے دیکھیں تو اپنے حلق کے اندر جہاں نگلنے کا نظام ہے وہیں اوپر ایک چھوٹا سا گوشت کا ٹکڑا جس کو عام طور پر کوا کہتے ہیں لٹکا ہوتا ہے یہ کوا بہت بڑے نظاموں کا ریموٹ کنٹرول اہلی ہے یہ اصلی تو بہت نظام اور جسم کی صحت آپ سے قریب تر ہے اگر یہ مرض تو ایسی لاعلاج بیماریاں کہ آپ سوچ نہیں سکتے ہیں۔۔۔!!! دیوان سنگھ مفتون کی کتاب ناقابل فراموش میں پڑھ رہا تھا۔ کہنے لگے میرے پاس ایک والد اپنا بچہ کسی ڈاکٹر کو دکھانے کیلئے لائے کیونکہ باعث میرے پاس اختیاری تھی پوچھا تو پتہ چلا کہ بچے کو پرانی ٹی بی جو کہ اب اسے کی شکل اختیار کر گئی۔ ریشہ سانس بلغم پینے کی جکڑن اور بچہ سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ اور بالکل سیاہ ہو چکا تھا آنکھیں متورم چہرہ متورم۔۔۔ میں نے ایک نوکا کہیں سے سنا ہوا تھا میں نے اس سے کہا کیا کرو کہ انگوٹھے سے ہلکا سا شہد لگا کر نہار منہ انگوٹھا بچے کے منہ میں ڈال کر اس کوے کو ہلکا ہلکا سا اور حلق کے چاروں طرف اس انگوٹھے کی مالش کرو یعنی چاروں طرف وہی انگوٹھا لگاؤ اور ہلکے دباؤ کے ساتھ کیونکہ ہلکا دباؤ ضروری ہے۔ چند دن کے اس کے عمل نے بچے کو حیرت انگیز صحت دی۔ اس کا والد صبح نہار منہ اٹھ کر بچے کا کوا اٹھاتا اور اپنا انگوٹھا گھماتا تھا۔ کہنے لگا مجھے اب بھی کسی ڈاکٹر کو دکھانے کی ضرورت ہے کیونکہ میں بہت دور گاؤں سے دو تین ٹرینیں بدل کر اور بیل گاڑیوں کے سفر کر کے یہاں پہنچا ہوں میں نے کہا کتنی دور سے دہلی پہنچے ہو جب تمہیں خود احساس ہو گیا کہ بچہ ٹھیک ہو گیا تو تمہیں اور علاج کی کیا ضرورت ہے۔ وہ بیچارہ خوش ہوا اور مجھے دعائیں دیتا ہوا رخصت ہوا میں نے کہا چند ماہ بچے کا صبح نہار منہ کوا اٹھانا نہ چھوڑنا۔

ایک صاحب بڑی عمر کے میرے ہم سفر تھے۔ صبح میں نے فجر کی نماز سے قبل وضو کرتے اور انہیں حلق میں انگوٹھا گھماتے دیکھا وہ کھانس کھانس کر ریشہ نکالتے۔ میں چونکا میں نے پوچھا خیریت تو ہے؟ کیا حلق میں کوئی چیز اٹک گئی ہے۔ مسکرا کر کہنے لگے بس وہ تین بیماریاں اگی ہوئی تھیں میں نے نکال دیں۔ میں نے کہا وہ کیا؟ کہنے لگے: میں گلے کے ورم کا پرانا مریض تھا ناسور گلے کی خراش نزلہ زکام بخار اور کئی دن بستر کے ساتھ لگ جاتا بہت طاقتور دوائیں اور انٹی بائیوٹک۔۔۔ پھر کچھ عرصہ کیلئے درست پھر وہی حالت۔ ایک دن میری نانی اماں مجھے کہنے لگیں: بیٹا تیری دوائیں اور تیری تکلیف مجھ سے برداشت نہیں ہوتی تم پڑھے لکھے لوگ ہو ہم ان پڑھ لوگ ہیں۔ ہمارے پاس ان پڑھوں جیسے چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے ہیں کیا میری بات مانو گے؟ چونکہ میں دواؤں اور بیماری سے عاجز آچکا تھا۔ نانی اماں سے کہا ضرور آپ کی بات کیوں نہیں مانوں گا تو انہوں نے مجھے انگوٹھے سے سہاگہ بریاں (یعنی پھول کیا ہوا) یا شہد لگا کر نہار منہ کوا اٹھانے اور پھر باقاعدہ انہوں نے ترکیب بتائی کہ دیکھو بیٹا: اپنے انگوٹھے کو ہلکا لعاب لگاؤ یا پانی اور وہی لعاب لگا انگوٹھا سہاگہ بریاں پر لگا کر وہی انگوٹھا اپنے گلے منہ کے اندر لے جاؤ اور اوپر کے کوے پر ہلکے دباؤ کے ساتھ ملنا شروع کر دو پھر اسی طرح دائیں پھر وہی انگوٹھا بائیں طرف پھر وہی انگوٹھا ہلکے دباؤ کے ساتھ زبان کی نچلی جڑ میں آخر میں خوب کھانسی آئے تو کر لو ریشہ نکلے تو تھوک دو ایسا تین بار کرو یہ بار سہاگہ یا شہد نیا لگاؤ۔ کہنے لگے: بس میں نے چند دن ہی یہ عمل کیا تھا' اس دن کے بعد وہ بیماریاں نکل گئیں بلکہ بھاگ گئیں اور ایسی بھاگیں کہ آج تک واپس نہیں آئیں اور مزید موصوف کہنے لگے کہ جب سے میں نے یہ عمل شروع کیا ہے میری صحت تندرست' میرا جسم تندرست' نگاہ طاقتور' کانوں کی سماعت بہتر ہوئی ہے میری طبیعت کے اندر چستی پھرتی اور سستی ختم ہوگئی ہے۔ ہاضمہ درست ہوا ہے یادداشت بہتر ہوئی ہے اور میرے سر کا سارا نظام بہت اچھا اور بہترین ہو گیا ہے۔

قارئین! پرانا نزلہ زکام گلے کی خراش حلق کی ورم دمہ ریشہ بلغم کا کوئی بھی کیس آپ کے سامنے آیا ہو اور آپ نے میری اس ترکیب پر عمل کیا ہو اور کچھ عرصہ ضرور کیا ہو تو آپ کو فائدہ ہوا ہو تو انوکھی بات ہے۔ یقیناً اس کو آزما کر دیکھیں اپنے جسم کے حصے کو روزانہ صرف چند منٹ دیں' تین منٹ سے زیادہ نہیں لگتے ہیں لیکن آپ اپنی صحت میں اتنا ڈھیروں نکھن اور سکون دیکھیں گے کہ آپ سوچ نہیں سکتے؟؟ آپ کی طبیعت میں سکون' راحت اور عافیت آپ کے ریشے اور بلغم کی تمام بیماریاں ختم اور آپ کو اتنا نکھن ملے گا کہ کبھی سوچا نہیں ہوگا۔

ایک صاحب گھر بھر کے بچوں کا کیس لائے کہ سارے گھر میں ہر بچہ کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا رہتا ہے' کبھی نزلہ' کبھی زکام' کبھی کھانسی' کبھی نمونیہ' کبھی بخار اور پیٹ کی خرابی دست اسہال کی شکایت بہت ہی زیادہ ہے۔ میں نے کوا اٹھانے کا مشورہ دیا۔ مجھے کہنے لگے آپ کوئی دوائی دیں' میں نے کہا صرف چند دن میری بات مان لیں اگر فائدہ نہ ہوا تو میں آپ کو اچھی سے اچھی ادویات دوں گا۔ چند دن آپ اور آپ کی بیوی ہر بچے کا کوا اٹھائے کیونکہ میرا تجربہ ہے کہ اسہال اور پیچش یعنی ڈائریا بچوں کو پرانے سے پرانا ہو اور کسی بھی دوا سے بچے تندرست نہ ہوتے ہوں انہیں کوا اٹھانے کا اتنا فائدہ ہوا کہ آج تک شاید کسی دوائی سے ہوا نہیں ہوگا میں نے کچھ دیر ان کی منت اور ان پر محنت کی۔ چند ہفتوں کے بعد آئے۔۔۔ حیران۔۔۔!!! کہنے لگے مجھے تو احساس ہی نہیں تھا کہ یہ حلق کے اوپر ایک حساس سا آلہ واقعی کسی کام کا ہے میں نے تو آج تک اس پر توجہ ہی نہیں کی۔ میں نے کہا اس سے دوستی کریں اس کو روز چھیڑا کریں' یہ صرف روز چھیڑ چھاڑ اور توجہ مانگتا ہے' اس کے صلے میں یہ آپ کو اصول صحت' عمر بھر کی اصول تندرستی شکر صحت اور چین دے گا' آپ کو خود احساس ہونا شروع ہو جائے گا کہ وہ پیسے اور ڈھیروں پیسے جو دواؤں اور علاج معالجے پر لگتے تھے وہ سب لگنا ختم ہو جائیں گے۔ بچوں اور بڑوں کی بیماریاں ان سب کیلئے میں نے اسے بہت آزمایا آپ بھی آزمائیں۔

### روحانی پھکی سے گھٹنوں کا درد ختم

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں پچھلے تین سال سے جوڑوں کے درد میں مبتلا تھا خاص کر گھٹنوں میں شدید درد رہتا تھا نماز بھی کرسی پر بیٹھ کر پڑھتا۔ مجھے ایک دن مسجد میں ایک نمازی نے گھٹنوں کے درد کیلئے ایک ڈبی دی جس کا نام "روحانی پھکی" تھا۔ اس نے مجھے بتایا کہ اس میں شہد ملا کر چھوٹی چھوٹی گولیاں بنالو اور دن میں آٹھ دفعہ ایک گولی کھاؤ اور ساتھ دفتر عبقری کا ایڈریس بھی سمجھا دیا۔ روحانی پھکی مسلسل تین ماہ کھانے کے بعد درد میں کچھ کمی واقع ہوئی۔ اب الحمدللہ آٹھ ماہ ہو گئے ہیں مسلسل دوائی کھا رہا ہوں مگر درد نام کی کوئی چیز نہیں ہے نماز بھی بغیر کرسی کے پڑھتا ہوں اور اٹھتے بیٹھتے درد بھی نہیں ہوتی۔ (محمد مجید' شیخوپورہ)

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

## بے جا سختی اور بچوں کا مزاج

میں نے اپنے بچوں کو سکول میں داخل کرواتے وقت اچھی طرح اطمینان کر لیا تھا کہ ان پر بے جا سزا اور سختی نہ ہوگی لیکن مجھے بے حد افسوس ہوا ہے کہ روز بچے کو کسی نہ کسی معمولی سی غلطی کی سخت سزا ملتی ہے۔ بچے دوسرے دن سکول جانے سے انکار کرتے ہیں تو ان کے والد ناراض ہوتے ہیں۔ اردگرد کوئی اور اچھا سکول بھی نہیں ہے جب سے بچے سکول جانے لگے ہیں بہت زیادہ چڑچڑے اور بدمزاج ہو گئے ہیں۔ کیا اس کی کوئی نفسیاتی وجہ ہے۔ (راحیلہ، لاہور)

مشورہ: یہ تو حقیقت ہے کہ سزا اور بے جا سختی بچوں کے مزاج پر برا اثر ڈالتی ہے۔ آپ سکول کی پرنسپل سے بات کریں کہ وہ اپنے سکول میں اساتذہ کی تربیت کر سکیں بغیر ان کو جسمانی اذیت دیئے ہوئے پڑھائیں اور اچھا انسان بنائیں۔ آپ گھر پر بچوں پر زیادہ توجہ دیں انہیں پڑھائیں اور بڑوں کا ادب احترام سکھائیں۔ وہ تعلیم میں اچھے ہوں گے تو سزا سے بچے رہیں گے۔ اگر پھر بھی سکول میں سزا ملے تو پھر پرنسپل سے بات کریں۔ ہمارے ملک میں بچوں کے ساتھ سختی سے پیش آنے کا رجحان زیادہ ہے۔ اس سخت رویئے کے خاتمے کیلئے بار بار کوشش کرنی چاہیے۔

## ہو گیا نا پھر اختلاف

میری شادی کو تین سال ہوئے ہیں۔ اس دوران میں بے شمار مسائل کا شکار رہی۔ ذہنی ہم آہنگی نہیں ہے۔ جس بات پر مجھے اتفاق ہوتا ہے اس پر وہ اختلاف کرتے ہیں جس پر انہیں اتفاق ہوتا ہے۔ اس پر میں اختلاف کرتی ہوں۔ جھگڑا ہے کہ ختم ہی نہیں ہوتا۔ اب تو ہمارے درمیان اتنی ہی گفتگو ہوتی ہے کہ پڑوسی سنتے ہیں۔ میں کہتی ہوں کہ اپنے گھر والوں سے مسائل کا ذکر کروں۔ شوہر کہتے ہیں کہ کسی سے بھی گھر کے حالات اور آپس کے تعلقات پر بات نہ کی جائے۔ ہو گیا نا پھر اختلاف۔ (صائمہ شکیل، حیدرآباد)

مشورہ: کئی لوگ اپنے گھر کے مسائل کا اور خاص طور پر تعلقات کا کسی سے ذکر کرنے میں بہت محتاط ہوتے ہیں۔ ان کے خیال میں دوسرے ان کے معاملات میں کوئی مدد یا رہنمائی نہیں کر سکتے۔ اسی طرح بعض لوگ گھر کی چھوٹی چھوٹی سی باتیں باہر کہنے کے عادی ہوتے ہیں۔ یہ دونوں رویئے ٹھیک نہیں۔ پہلی کوشش تو ایک دوسرے سے آہستہ آواز میں گفتگو کے ذریعے معاملات سلجھانے میں ہونی چاہیے۔ اچھا ہے گھر کی بات گھر میں رہے اور تعلقات بھی اچھے رہیں لیکن جب کوئی ایک دوسرے پر حاوی آنے کی کوشش کرے اور معاملات بگڑتے چلے جائیں تو کسی ماہر سے رجوع کرنے میں کوئی حرج نہیں۔

## نفسیاتی مسئلہ

چھ ماہ سے طبیعت بہت خراب ہے۔ سر میں درد اور پٹھوں میں کھچاؤ رہتا ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کی شکایت ہے۔ کئی مرتبہ ہسپتال میں داخل بھی رہ چکا ہوں۔ گھر آتے ہی بلڈ پریشر بڑھ جاتا ہے۔ غصہ بھی بہت آتا ہے۔ کچھ ڈاکٹر کہتے ہیں نفسیاتی مسئلہ ہے۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر نے بھی دوائیں دیں مگر کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ اب تو پورا جسم کانپتا ہے۔ اپنے گاؤں جاتا ہوں تو طبیعت بہت حد تک ٹھیک رہتی ہے۔ یہاں آتے ہی پھر ویسی ہی حالت ہو جاتی ہے۔ (صائم حسن، اسلام آباد)

مشورہ: انسان کا قلبی نظام تمام جذباتی رویوں اور اچھے برے تجربات سے متاثر ہوتا رہتا ہے۔ ذہنی دباؤ، خوف، مسلسل کام یا آرام کی حالتوں کے مطابق اس نظام میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے۔ مثلاً خوشی، غصہ یا خوف میں دل کی دھڑکن بڑھ جاتی ہے۔ بعض اوقات بلڈ پریشر کے بہت سے مریضوں میں ان کے مرض کی بظاہر کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔ ایسی حالت میں ان کا اصل مسئلہ اپنے جارحانہ جذبات اور ذہنی کشمکش کی وجہ سے جان کر ان کیفیات سے نجات حاصل کرنا ہے۔ آپ نے جسم کانپنے کا ذکر کیا۔ اس سلسلے میں اپنے ڈاکٹر سے رابطہ کریں کیونکہ نفسیاتی امراض کی دواؤں کے مضر اثرات بھی ہوتے ہیں جن کے نتیجے میں جسم میں کپکپاہٹ ہو سکتی ہے۔ نفسیاتی امراض میں جسمانی امراض کی طرح صرف دواؤں پر انحصار نہیں کیا جا سکتا۔ ان کے علاج میں مشاورت بھی اہم ہوتی ہے۔

## مجھے سکون نہیں

میں گھر میں رہوں یا گھر سے باہر ایسا لگتا ہے جیسے ابھی کچھ برا ہو جائے گا۔ ذہن میں ہر وقت الٹے سیدھے خیالات آتے رہتے ہیں۔ مثلاً اپنے بارے میں موت کے خیالات آتے ہیں۔ میرا کمرہ چھت پر ہے وہاں جاتے ہوئے گھبراہٹ ہوتی ہے۔ ڈر لگتا ہے ذہن و دماغ پر وہم چھایا رہتا ہے مجھے سکون نہیں۔ (اقرم، کراچی)

مشورہ: موت کا خوف فطری ہے اگر لوگوں سے اس موضوع پر گفتگو کی جائے تو تقریباً سب ہی اس سلسلے میں بہت حد تک تشویش یا ڈر کا اظہار کریں گے لیکن ہر وقت موت کا خوف ذہن پر مسلط رہنا اور معمولات زندگی متاثر ہو جانا، صحت خراب رہنا کوئی خوشی محض اس خوف کے سبب محسوس نہ کرنا کہ ابھی کچھ برا ہونے والا ہے۔ اس طرح کا ڈر اور احساس مریضانہ ہی ہو سکتا ہے۔ آپ ایک قسم کے فوبیا کا شکار ہیں۔ اپنی زندگی میں سکون لانے کیلئے اس سے نجات ضروری ہے۔ غور کریں کتنی مرتبہ پریشان کن حالات آئے اور کتنی مرتبہ پورے ہوئے۔ شاید ایک بار بھی نہیں، پھر تو یہ غیر حقیقی ہوئے تو آئندہ ایسے خیالات کی پرواہ نہ کریں۔ یہ خوف وہم یا آپ کے تخیل کی پیداوار ہے۔ ورنہ اصل میں اس کی کوئی حقیقت نہیں۔ مضبوط قوت ارادہ کی مدد سے اپنے دل و دماغ سے ہر طرح کا غیر فطری خوف نکال دیں۔ برنارڈشا نے کہا: "خوف کی اتنی ہی مقدار مناسب ہے جتنی سے ہم اپنی حفاظت اور ترقی کا شعور رکھتے ہیں اس سے زیادہ خوف ہماری صحت کو ختم کر دیتا ہے۔"

### (بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

یا اللہ مجھے اس بیماری سے نجات عطا کر۔ بس۔۔۔۔!!! صرف تین ماہ مسلسل روحانی محفل کی اور روحانی محفل کے بعد دعا کی اللہ سے دعا کی اللہ نے کرم کر دیا اور بھولنے کی شدید بیماری سے اب میری جان چھوٹ گئی ہے اب بھولی ہوئی باتیں بھی مجھے آنا شروع ہو گئی ہیں۔ اب تو میری خوشی کی کوئی حد ہی نہیں ہے۔ اب میں نے گھر سے ساری ادویات "گولیاں" باہر پھینک دی ہیں اور پرسکون زندگی گزار رہا ہوں۔ (عبدالماجد، لاہور)

# چودہ الفاظ سے تمام خوشیاں آپ کی جھولی میں

ایک بزرگ نے فرمایا کہ مجھ پر ان کی یہ برکات ظاہر ہوگئیں کہ ان چودہ حروف کی برکت سے اللہ تعالیٰ مجھ کو ہر بلا سے محفوظ رکھتے ہیں اور میرا رزق مجھ تک پہنچتا ہے۔ اگر مجھے کوئی حاجت پیش آتی ہے اور میں ان حروف کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے طلب کرتا ہوں تو وہ حاجت پوری ہوجاتی ہے

قرآن مجید کی 29 سورتوں کے شروع میں چند حروف ہیں جو علیحدہ علیحدہ پڑھے جاتے ہیں۔ ان کو حروف مقطعات کہتے ہیں ان میں جو مکرر آتے ہیں ان کو اگر حذف کردیا جائے تو مندرجہ ذیل حروف باقی رہ جاتے ہیں۔

الٓمٓ۔ الٓمٓصٓ۔ الٓرٰ۔ الٓمٓرٰ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ طٰهٰ۔ طٰسٓمٓ۔ طٰسٓ۔ یٰسٓ۔ صٓ۔ حٰمٓ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ۔ قٓ۔ نٓ۔

عملیات کی کتابوں میں ان کے بے شمار خواص وفوائد لکھے ہیں۔

1۔ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ حضرت عبدالرحمان بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان حروف کو لکھ کر اپنے مال وسامان اور مکانات وزمینوں میں رکھ دیا کرتے تھے اور یہ سب چیزیں ہر نقصان سے محفوظ رہتی تھیں۔

2۔ بعض عارفین کا معمول تھا کہ جب کبھی سفر فرماتے تو ان چودہ حروف کو پڑھ لیا کرتے تھے جب ان سے اس کی وجہ پوچھی تو فرماتے کہ یہ حروف جہاں کہیں خشکی یا تری میں پڑھے جائیں تو ان کے پڑھنے والا اور جہاں پڑھے جائیں وہ جگہ بربادی اور مال کے نقصان سے اور برباد ہونے اور غرق ہونے سے محفوظ رہتی ہے۔

3۔ ایک بزرگ نے فرمایا کہ مجھ پر ان کی یہ برکات ظاہر ہوگئیں کہ ان چودہ حروف کی برکت سے اللہ تعالیٰ مجھ کو ہر بلا سے محفوظ رکھتے ہیں اور میرا رزق مجھ تک پہنچتا ہے۔ اگر مجھے کوئی حاجت پیش آتی ہے اور میں ان حروف کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے طلب کرتا ہوں تو وہ حاجت پوری ہوجاتی ہے اور اس کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ مجھے دشمن چور، سانپ درندے اور تمام حشرات الارض سے محفوظ رکھتا ہے اور اگر میں اس کو سفر میں پڑھتا ہوں تو اپنے اہل وعیال میں سلامتی اور امن کے ساتھ واپس ہوجاتا ہوں۔

4۔ حضرت امام بونی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ان حروف کو لکھ کر کوئی خوفزدہ آدمی پہن لے تو امن میں ہوجائے گا۔ حاکم کے سامنے جائے تو حاکم پر ہیبت طاری ہوگی اور اس کی مرادیں پوری ہوں گے۔ ان کو کسی رات بارش کے پانی میں رکھ دیا جائے اور نہار منہ اس کو پی لیا جائے تو حافظہ بہت قوی ہوجائے گا۔ بے کار آدمی اس کو پہن لے تو کام میں لگ جائے گا۔ شادی کی خواہش مند عورت اس کو پہن لے تو اس کی شادی ہوجائے گی مرگی والے مریض پر رکھ دیا جائے تو تندرست ہوجائے اگر ان حروف کو لکھ کر ہفتہ کے دن چاٹ لیا جائے تو تمام سال آنکھ کی تکلیفوں سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو کامل ایمان ویقین کے ساتھ اس پر عمل کی توفیق بخشے آمین!

## بوہڑ کی ڈاڑھی سے بانجھ پن دور

بوہڑ کے درخت کی داڑھی کو سائے میں خشک کرکے باریک کرلیں اور محفوظ کریں۔ 5 گرام صبح 5 گرام شام نیم گرم دودھ سے لیں۔ طریقہ: بانجھ عورت کو ایام حیض درست ہونے کے بعد حیض سے فارغ ہوکر سات دن کھلانا اس کو بار آور کردیتا ہے۔ فوائد: معمولی چیز سمجھ کر اس کو نہ اٹھانا کم عقلی ہے۔ دنیا میں دوائی کے لحاظ سے ایک گھاس کا تنکا اپنی جگہ پر سونے کے کشتہ کی حیثیت رکھتا ہے۔

کایا پلٹ چائے: بوہڑ کا درخت قدیم درخت ہے۔ اس کے پتوں کی چائے یعنی حسب ضرورت پتے تازہ لیکر پانی میں جوش دیں ذائقہ کے مطابق پتوں اور پانی کی مقدار کا تعین کرکے حسب ضرورت چینی ڈال سکتے ہیں۔ فوائد: کمزوری دماغ اور دائمی نزلہ زکام کیلئے کمال کی چیز ہے۔

(مدینہ دواخانہ لیہ وارڈ یہ لاہور)

## باپ کا تقدس

باپ کا حکم مانو تاکہ خوش حال ہوسکو۔ باپ کی سختی برداشت کرو تاکہ باکمال ہوسکو۔ باپ کے سامنے اونچا نہ بولو ورنہ اللہ تم کو نیچا کردے گا۔ باپ کی باتیں غور سے سنو تاکہ دوسروں کی نہ سننی پڑے۔ باپ ایک مقدس محافظ ہے جو ساری زندگی خاندان کی نگرانی کرتا ہے۔ باپ کے آنسو تمہارے دکھ سے نہ گریں ورنہ تم کو اللہ جنت سے گرادے گا۔ باپ ایک ذمہ دار ڈرائیور ہے جو کہ گھر کی گاڑی کو اپنے خون پسینے سے چلاتا ہے۔ ماں کی دعا کا شوق رکھو مگر باپ کی بددعا سے ڈرو۔ اگر ماں جنت ہے تو باپ اس کا دروازہ ہے۔ (حاجی محمد وارث، راولپنڈی)

## دیمک سے نجات تجربات کے بعد

قسط نمبر 3

قارئین نے دیمک سے نجات کے تجربات لکھے جو سلسلہ وار ہم امانت آپ تک پہنچاتے رہیں گے۔

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس دیمک سے نجات کے درج ذیل ٹوٹکے ہیں:۔ 1۔ سرکاری، غیر سرکاری رہائشی بلڈنگ کو "Termite" دیمک سنڈیک سے بچانے کیلئے جو کنسلٹنٹ سفارش کرتے ہیں اور ہم لوگ عرصے استعمال کرتے ہیں۔ آج کل مارکیٹ میں آسانی سے مل جاتی ہے اس کو Biflex بائی فلیکس کہتے ہیں۔ زرعی ادویات کے سٹور سے آسانی سے مل جاتی ہے جو کہ ایک لیٹری پیکنگ میں ہوتی ہے۔ تقریباً 800 روپے میں مل جاتی ہے۔ ہارڈ ویئر سٹور پر پندرہ سے دو ہزار میں مل جاتی ہے اگر آپ کا فرنیچر، دروازے، کچن، لکڑی کے شیلف دیمک سے متاثر ہیں تو ایک حصہ دوائی یعنی Biflex اور 20 فیصد حصہ پانی ڈال کر مکس کریں۔ فرنیچر، دروازے کی چوکھاٹ لکڑی کے فریم میں ڈرل مشین سے برما لگا کر جو کہ 1/16 انچ یا 1/18 کا ہو۔ ایک انچ سے ڈیڑھ انچ سوراخ کریں اور دوائی کے محلول کو ٹیکہ لگانے والے سرنج سے سوراخ میں ڈال دیں، سوراخ سے پچیس سے تیس انچ کے فاصلے پر کریں۔ فرنیچر کے پاؤں میں سوراخ کرکے بھی دوائی ڈالیں اس کے بعد ان سوراخوں کو لکڑی کا برادہ اس میں گوند ڈال کر بند کردیں۔ آپ کا فرنیچر، لکڑی کے شیلف میں سے پچیس سال تک محفوظ ہوجائیں گے۔ اگر کمروں کی دیواروں پر سنڈیک دیمک آجائے تو یہی محلول جو کہ پانی اور دوائی ایک سے تیس سے تیار شدہ ہے سرنج سے دیواروں پر سپرے کریں، دوبارہ اس جگہ سنڈیک نہ آئے گی۔ 3۔ برسات کے موسم میں کیڑے مکوڑے زمین پر رینگنے والے دوسرے حشرات کیلئے ایک حصہ دوائی اور پچاس حصہ پانی ڈال کر کسی بوتل میں رکھ دیں چند قطرے کمرے کے فرش پر ڈال دیں، کیڑے مکوڑے اس جگہ نہ آئیں گے جس جگہ فرش سادہ اور مٹی کے ہوں وہاں پر ایک مرتبہ دوائی ڈالنے سے دو سے پانچ سال تک محفوظ ہوجائیں گے البتہ پتھر والے فرش چونکہ دوائی کو جذب نہیں کرسکتے اس لیے مہینے میں ایک سے دو بار دوائی ڈالنا ہوگی۔ بہتر ہوگا فرش ڈالنے سے پہلے ہر کمرے میں اس کا سپرے کردیا جائے تو سانپ، بچھو، کیڑے مکوڑے سے گھر میں سے پچیس سال تک محفوظ ہوجاتا ہے۔ بازار میں مندرجہ ذیل دوائی بھی ہوتی تھی لیکن آج کل نمبر تین دوائی Biflex کی طرح ہے۔ 1۔ Deli_2_Shell Drite۔ Biflex_3_Drine ہے۔

(باقی صفحہ نمبر 27 پر)

# غریب کے ساتھ جج کا انوکھا انصاف

(مشعل علی) بچوں کا صفحہ

اب سلیم نے دوست سے کہا کہ بھوک لگ رہی ہے کھانا کھلاؤ۔ دوست نے گھبرا کر کہا: "بھائی میں تمہارا بوجھ نہیں اٹھا سکتا" سلیم نے کہا لیکن جج نے یہی فیصلہ سنایا تھا۔ دوست نے پچاس روبل' 32 بوری اناج اور ایک دودھ دینے والی گائے دے کر سلیم سے جان چھڑائی۔

روس میں دو بھائی رہتے تھے ایک امیر اور دوسرا غریب تھا۔ امیر کا نام جمیل اور غریب بھائی کا نام سلیم تھا۔ دونوں میں بنتی نہیں تھی۔ بات یہی تھی کہ جمیل سلیم کو پسند نہیں کرتا تھا ایک دن سلیم کو ضرورت پڑی تو اس نے کچھ دیر کیلئے بڑے بھائی سے گھوڑا مانگا۔ سردیاں آنے والی تھیں اور اسے جنگل سے لکڑیاں لانی تھیں۔ جمیل چاہتا تو نہ تھا' پھر بھی اس نے گھوڑا دے دیا۔ سلیم جنگل سے لکڑیاں لے آیا۔ رات ہو گئی تھی۔ اس کے پاس رسی نہیں تھی اس لیے اس نے دروازے سے گھوڑے کی دم باندھ دی۔ رات کو گھوڑا بھاگ گیا بھاگنے کیلئے اس نے زور لگایا تو دم ٹوٹ گئی۔ سلیم بڑی مشکل سے گھوڑا ڈھونڈ کر واپس لایا مگر جمیل نے بغیر دم کا گھوڑا لینے سے انکار کر دیا اور کہا: "میں تو کچہری میں تمہارے خلاف مقدمہ کروں گا" دونوں بھائی شہر روانہ ہو گئے۔

شہر بہت دور تھا۔ راستے میں رات ہو گئی۔ جمیل کے ایک دوست کا گھر قریب ہی تھا۔ وہ دونوں اس دوست کے گھر ٹھہر گئے۔ جمیل اور اس کا دوست گھر میں آرام کرنے لگے سلیم کو گھر میں جگہ نہ ملی تو وہ چھجے (چھت) پر لیٹ گیا لیٹتے ہی اس کی آنکھ لگ گئی۔ سوتے میں اس نے کروٹ لی تو وہ نیچے گر گیا۔ نیچے دوست کی بھینس بندھی ہوئی تھی وہ دب کر ہلاک ہو گئی۔ دوست کو بہت غصہ آیا اس نے کہا: "اب میں بھی تم پر مقدمہ کروں گا"

اب تینوں شہر چل پڑے۔ راستے میں پل آیا۔ سلیم نے دو مقدمات میں سزا کے ڈر سے چھلانگ لگا دی۔ نیچے ایک نوجوان اپنے بوڑھے بیمار باپ کو لے کر جا رہا تھا۔ سلیم بوڑھے پر جا گرا بے چارا بوڑھا وہیں مر گیا۔ نوجوان بھی مقدمہ کرنے کیلئے ان کے ساتھ ہو گیا۔

چلتے چلتے شہر آ گیا تو وہ سب کچہری پہنچے۔ جج آیا کچہری لگنے سے پہلے سلیم ہاتھ جانے کے بہانے تینوں سے الگ ہوا اور چپ کر جج کے پاس گیا اور ساری روداد اور اپنی غربت کی کہانی سنا دی۔ جج خدا ترس تھا اس نے کہا فکر نہ کرو تمہیں سزا بھی ایسی ملے گی کہ جس سے تمہیں فائدہ ہی ہوگا۔ جج صاحب آئے اور کچہری لگ گئی۔ جمیل نے اپنا مقدمہ پیش کیا۔ جج نے جمیل کے کیس کا فیصلہ سنایا کہ: "جب تک گھوڑے کی دم نہ نکل آئے گھوڑا سلیم کے پاس رہے گا"

اب دوسرا مقدمہ پیش ہوا۔ جمیل کے دوست نے کہا کہ سلیم نے میری بھینس کو قتل کر مار دیا۔ اس نے فیصلہ کیا کہ: "جب تک سلیم دوست کو اس کی بھینس لا کر نہ دے دوست اسے اپنے گھر میں ہی رکھے اور کہیں جانے نہ دے"

دوست نے سوچا: "ایک تو میری بھینس مر گئی دوسرے میں سلیم کو اپنے گھر میں رکھوں اور کھلاؤں پلاؤں۔ اس کا کیا بھروسہ یہ دوسری بھینس کو بھی مار دے" دوست بہت پریشان ہوا۔

تیسرا مقدمہ کچہری میں پیش ہوا کہ سلیم نے پل پر سے کود کر بوڑھے کو مار دیا۔ جج نے فیصلہ دیا کہ بوڑھے کا بیٹا اور سلیم اسی جگہ جائیں نوجوان پل پر جائے اور سلیم پل کے نیچے کھڑا ہو جائے۔ نوجوان اس پر کودے اور اس کی جان لے لے۔

کچہری ختم ہو گئی اور چاروں باہر آئے۔ جمیل نے پریشان ہو کر کہا کہ میں دم نکلنے تک انتظار نہیں کر سکتا۔ مجھے گھوڑے کی ضرورت ہے۔ تم مجھے میرا گھوڑا اسی حالت میں واپس کر دو۔ سلیم نہ مانا اور کہا دم نکلنے کا انتظار کرو۔ جمیل بہت پریشان ہوا۔ اس نے سلیم کی منت سماجت کر کے اور پانچ روبل (روسی سکہ)' 17 بوری اناج اور ایک بکری دے کر اپنا گھوڑا واپس حاصل کر لیا۔ اب سلیم نے دوست سے کہا کہ بھوک لگ رہی ہے کھانا کھلاؤ۔ دوست نے گھبرا کر کہا: "بھائی میں تمہارا بوجھ نہیں اٹھا سکتا" سلیم نے کہا لیکن جج نے یہی فیصلہ سنایا تھا۔ دوست نے پچاس روبل' 32 بوری اناج اور ایک دودھ دینے والی گائے دے کر سلیم سے جان چھڑائی۔ آخر میں سلیم نوجوان کے پاس گیا اور کہا: "آؤ پل پر چلیں اور وہاں سے تم چھلانگ لگانا۔" نوجوان نے سوچا کہ اگر میں اتنی اوپر سے کودوں گا تو مر جاؤں گا۔ اس نے بھی سلیم کو 200 روبل' 49 بوری اناج اور ایک بیل دے کر راضی کر لیا۔ سلیم جج کے پاس گیا اور اس کا شکریہ ادا کیا اور پھر سلیم سارا مال لے کر خوشی خوشی گھر روانہ ہو گیا۔

# پیارا بطخ

گرمیوں کے دن تھے۔ ایک پرانے تالاب کے کنارے ایک بطخ کافی دنوں سے انڈوں پر بیٹھی تھی اور وہ جانتی تھی کہ جلدی ان انڈوں میں سے معصوم اور ننھے بچے نکل آئیں گے۔ آخر کار انڈوں سے بچے نکلنے شروع ہو گئے۔

بچوں نے اپنے سر انڈوں سے باہر نکالے مگر سب سے بڑا انڈا ابھی تک نہیں ٹوٹا تھا۔ بڑی دیر کے بعد جب بڑا انڈا ٹوٹا تو بطخ نے یہ دیکھ کر بہت افسوس کیا کہ یہ بچہ دوسرے بچوں جیسا خوبصورت نہیں تھا بلکہ بہت کالا اور بھدا سا تھا۔ لیکن بطخ اس بچے سے بھی اتنا ہی پیار کرتی تھی جتنا باقی بچوں سے کرتی تھی اور سب کے ساتھ اسے تیرنا بھی سکھاتی تھی۔ مگر اسے تیرنا نہیں آ رہا تھا۔ بطخ نے سوچا جب یہ بڑا ہوگا تو خود ہی سیکھ جائے گا۔ یوں ہی وقت گزرتا رہا مگر بطخ کا یہ بچہ ویسا ہی رہا۔ دوسرے جانور اور اس کے بہن بھائی اس کا خوب مذاق اڑاتے اور وہ غمگین ہو جاتا۔ آخر کار ایک دن اس کی ماں نے کہا تم جنگل میں جا کر جنگلی بطخوں کے ساتھ رہو تم وہاں زیادہ خوش رہو گے۔ چنانچہ وہ جنگل کی طرف چل پڑا۔ رات ہو چکی تھی اسے بہت ڈر لگ رہا تھا۔ چلتے چلتے وہ جنگلی بطخوں کے علاقے میں پہنچ' وہاں اس نے دیکھا کہ بہت سے شکاری اپنے کتوں اور اسلحے کے ساتھ ادھر ادھر گھوم رہے ہیں۔ بطخ کا بچہ جلدی سے جھاڑیوں میں چھپ گیا اور جب وہ شکاری وہاں سے چلے گئے تو اس نے دوڑ لگا دی۔ چلتے چلتے وہ ایک برفانی علاقے میں پہنچا۔ جہاں سخت سردی تھی وہ مرنے ہی والا تھا کہ ایک کسان نے اسے اٹھایا اور اپنے گھر لے گیا۔ کسان کے بچے بطخ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ اسے آگ کے کنارے رکھا اور کھانا کھلایا۔ لیکن وہ سمجھا کہ شاید یہ بچے بھی میرا مذاق اڑائیں گے اس لیے وہ موقع پا کر وہاں سے بھاگ نکلا۔ بہار کا موسم تھا ہر طرف پھولوں کی بہار تھی۔ بچہ ایک ندی کے کنارے پہنچا جہاں لمبی لمبی گردنوں والے خوبصورت پرندے پانی میں تیر رہے تھے۔ بطخ کا بچہ بھی ان کے ساتھ تیرنے لگا۔ اچانک اس کی نظر اپنے عکس پر پڑی اس نے دیکھا وہ تو بہت خوبصورت ہے۔ اسے یاد آیا کس طرح کسان کے بچوں نے اسے نہلا کر صاف کیا تھا اور اس کا کتنا خیال رکھا تھا۔ بطخ کے بچے نے واپسی کا ارادہ کر لیا اور کسان کے گھر جا پہنچا۔ بچے اسے دیکھ کر خوشی سے تالیاں بجانے لگے۔ جب سے اس بطخ نے وہیں رہنا شروع کر دیا اور اب وہ خود کو بدصورت بھی نہیں سمجھتا۔

(دیمک سے نجات تجربات کے بعد)

لوگ دیمک دوائی بنا کر بھی استعمال کرتے ہیں۔ جو یہ ہے۔ 6 عدد کے ایک ملک کا لو ایک لوہے کے گلاس میں ابال کر اور ایک پتی کر کے گل کر کے اور دیمک کی جگہ پر ڈالیں وقتی طور پر فائدہ ہوگا لیکن مستقل نہیں۔ دیمک جب آ جاتے ہیں جو چیز وہاں ہو اسے دور کر دیں اور پانی بھی استعمال کریں اور دوسروں کو بھی مشورہ دیں۔ ٹوٹ جب دوائی پانی کی بوتل سے نکال کر دوسری بوتل میں پانی ڈال کر گل کریں تو ہاتھوں پر خلاف دستانے یا شاپر چڑھا لیں ناک پر کپڑا رکھیں جب گل کریں تو سانس بھی وقتی طور پر روک لیں۔ (فاطمہ الزہرہ پنڈی)

# چھوٹی سی غلطی! جنات نے گھر میں آگ لگا دی

سلطان عمران

اس کے بعد ان کی چارپائیاں جلائی جانے لگیں اور گھر میں آگ لگنے کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ گھر کے سربراہ نے کسی عامل سے ملنے کا ارادہ کیا۔ چنانچہ وہ گدھا گاڑی پر گئے اور چند میل کے فاصلے سے ایک عامل کو ساتھ گھر لے آئے۔

یہ واقعہ گجرات سے چند کلومیٹر جنوب کی طرف واقع ایک گاؤں کا ہے۔ یہ ایک چھوٹا سا گاؤں ہے جس میں دو سو کے قریب گھر ہوں گے اور یہاں کے رہنے والوں کی اکثریت زراعت سے وابستہ ہے یہ لوگ غریب ہیں اور ان پڑھ مگر اچھائی مگتی ہیں۔ آج سے پچاس سال پہلے کا ذکر ہے۔ اسی گاؤں کے ایک مکان میں رہنے والوں کو عجیب و غریب حالات کا سامنا کرنا پڑا۔ ایک رات جب سب گھر والے سو رہے تھے۔ بیرونی دروازہ زور زور سے کھٹکھٹایا جانے لگا۔ گھر کے سبھی افراد جاگ چکے تھے اور حیران تھے کہ آدھی رات کے وقت کون ہے جو دروازہ کھٹکھٹا رہا ہے۔ اس گھر کا سربراہ جو چاچا نتھا کے نام سے مشہور تھوڑا بہت حکمت کا کام بھی کرتا تھا' چنانچہ یہ سوچ کر کہ کوئی بیمار ہو گا باہر کا دروازہ کھولا لیکن اس کی حیرت کی انتہا نہ رہی کیونکہ دروازے پر کوئی نہیں تھا اور گلی بھی سنسان پڑی تھی۔ اس نے آواز دی کہ کون ہے مگر کوئی جواب نہ آیا۔ پہلے تو وہ پریشان ہوا پھر یہ سوچ کر کہ شاید کسی نے غلطی سے دروازہ کھٹکھٹا دیا ہوگا۔ واپس آ کر بستر میں لیٹ گیا۔ اس کی بیوی نے پوچھا کہ کون تھا تو چاچا نتھے نے جواب دیا کہ وہاں کوئی بھی نہیں تھا معلوم نہیں کس نے کھٹکھٹایا۔ تھوڑی دیر ہی گزری تھی کہ دروازہ ایک بار پھر کھٹکھٹایا جانے لگا اور اس بار شدت پہلے سے زیادہ تھی۔ اس بار نتھے کی بیوی اور بیٹا بھی ساتھ آئے۔ دروازہ کھولا گیا لیکن پہلے کی طرح اب بھی وہاں کوئی ذی روح موجود نہ تھا۔ وہ لوگ پریشان ہو گئے کہ نظر تو کوئی نہیں آ رہا تھا اور اس کا بیٹا لالٹین لے کر گلی میں آ گئے مگر نہیں وہاں کوئی بھی نظر نہ آیا۔ وہ لوگ دوبارہ آ کر بستروں میں لیٹ گئے تو دروازہ ایک بار پھر زور سے کھٹکھٹایا جانے لگا۔ سبھی بہت پریشان تھے۔ دروازہ مسلسل کھٹکھٹایا جاتا رہا لیکن اس کے بعد گھر والوں نے باہر جا کر دیکھنے کی زحمت نہیں کی۔ گھر والوں کی نیند اڑ چکی تھی۔ یہ سلسلہ صبح تک جاری رہا جونہی مولوی صاحب نے فجر کی اذان دینا شروع کی دروازے کا کھٹکھٹایا جانا بند ہو گیا۔

اگلے روز پھر آدھی رات کے بعد دروازہ کھٹکھٹایا جانے لگا۔ گھر والے ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھے لیکن کسی نے دروازہ نہیں کھولا۔ تھوڑی دیر کے بعد یوں محسوس ہوا کہ دروازہ کسی ٹھوس چیز سے کھٹکھٹایا جا رہا ہے جیسے کوئی پتھر یا اینٹ۔ اس خوف سے کہ لکڑی کا دروازہ ٹوٹ نہ جائے گھر والوں نے دروازہ کھولا لالٹین کی روشنی میں انہوں نے ادھر ادھر دیکھا مگر کوئی دکھائی نہ دیا مگر ان کی حیرت کی انتہا نہ رہی کہ دروازہ پر جگہ جگہ اینٹ کے نشانات تھے۔ تیسری رات نہ صرف دروازہ پہلے سے زیادہ زور سے کھٹکھٹایا گیا بلکہ باہر سے آوازیں بھی آنا شروع ہو گئیں۔ پہلے ایک ایسے شخص کی آواز آئی جو بہت زیادہ تکلیف میں ہو۔ اس کے بعد کسی کے کھانسنے کی آواز کافی دیر تک آتی رہی۔ تھوڑی دیر بعد چیخوں کی آوازیں آنا شروع ہو گئیں۔ پہلے کی طرح اس رات بھی اذان فجر تک شور و غل کا سلسلہ جاری رہا۔ گھر والے خوفزدہ ہو گئے۔ ڈر کے مارے انہوں نے کسی سے اس کا ذکر بھی نہ کیا کہ لوگ مذاق اڑائیں گے۔

چوتھی رات معاملہ اس سے آگے بڑھ گیا اور دروازہ زور زور سے کھٹکھٹانے کے بعد چیخوں کے ساتھ ساتھ ایسی آوازیں بھی آنے لگیں جیسے کوئی ان کے صحن میں پتھر پھینک رہا ہو۔ صبح اٹھ کر گھر والوں نے دیکھا کہ صحن میں چھوٹے چھوٹے پتھروں کے ڈھیر تھے اور دروازے پر اینٹوں سے بجائے جانے کے نشان تھے۔ پھر اس گھر کی خاتون کی پڑوس میں جا کر باتوں باتوں میں یہ اندازہ لگانے کی کوشش کی کہ انہیں رات کے وقت جو آوازیں آتی ہیں وہ پڑوسی بھی سنتے ہیں یا نہیں اور اگر سنتے ہیں تو ان کی مدد کو کیوں نہیں آتے؟ انہیں معلوم ہوا کہ پڑوس والے ان سے بے خبر ہیں انہیں کسی قسم کی کوئی آواز نہیں آتی۔

اس کے بعد ان کی چارپائیاں جلائی جانے لگیں اور گھر میں آگ لگنے کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ گھر کے سربراہ نے کسی عامل سے ملنے کا ارادہ کیا۔ چنانچہ وہ گدھا گاڑی پر گئے اور چند میل کے فاصلے سے ایک عامل کو ساتھ گھر لے آئے۔

عامل نے ان کے پورے گھر کا جائزہ لیا اس دوران وہ زیر لب کچھ پڑھتا رہا پھر اس نے پوچھا کہ انہوں نے بند کمرے کی صفائی تو نہیں کی۔ گھر والوں نے بتایا کہ ان کے گھر کا ایک کمرہ عرصے سے خالی پڑا تھا اور انہوں نے کچھ ہی عرصہ پہلے اس کی صفائی کی تھی۔ (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

## اسلام اور رواداری

ابن ذہیب بھکاری

قسط نمبر 91

### پیغمبر اسلام کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

غیر مسلموں سے آشتی و محبت کا برتاؤ: ہمدردی نوع انسان حضرت احمد مجتبیٰ ﷺ نے غیروں کے ساتھ جس مساوات و رواداری کا برتاؤ کیا اس کی نظیر جریدہ عالم میں بالکل ناپید ہے۔ اس امر سے قطع نظر کہ آپ ﷺ کو فطرتاً اپنے اور بیگانے سب سے انس تھا آپ ﷺ منجانب اللہ اس بات کے مامور تھے کہ غیروں کی طرف بھی محبت اور دوستی کا ہاتھ بڑھائیں خواہ وہ کیسی ہی شدید عداوت رکھتے ہوں چنانچہ ارشاد خداوندی ہے: اگر اعداء صلح کی طرف جھکیں تو آپ ﷺ بھی صلح پر مائل ہو جائیے۔

آپ ﷺ نے اس کوشش میں کہ اجنبی لوگ اعداء زیادہ سے زیادہ تعداد میں بری کیے جائیں حکم دے رکھا تھا کہ ہر ادنیٰ سے ادنیٰ مسلمان بھی غیر مسلم مجرم کو پناہ دے سکتا ہے اور وہ سفارش کرنے کا مجاز ہے۔ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ اگر کوئی عورت بھی کسی مشرک کو امان دیتی تو وہ امان درست ہوا کرتی تھی (ابوداؤد) یعنی ہر مسلمان پر اس امان کا احترام لازم ہوتا تھا۔

حضور ﷺ غیر مسلموں کے ہدیے قبول فرماتے اور ان کی طرف ہدایا بھیجا کرتے۔ ایلہ کے حاکم نے آپ ﷺ کو ایک سفید خچر ہدیۃً بھیجا تو آپ ﷺ نے اس کیلئے ایک چادر بھجوائی اور شہری حکومت اس کو دی۔ (بخاری)۔ حجاز اور شام کے مابین دومۃ الجندل ایک شہر ہے۔ وہاں کے عیسائی حاکم نے جس کا نام دومہ تھا آپ ﷺ کے پاس سندس یعنی بیش قیمت ریشم کا ایک جبہ ہدیۃً بھیجا۔ یہ جبہ ایسا نرم اور خوشنما تھا کہ تمام لوگ اس کی نفاست و پاکیزگی پر تعجب کرتے تھے۔ (بخاری)

**غیر مسلموں کی عبادت گاہیں ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہر گز نہ بھولیں!**

### خونی بواسیر کی پُرتاثیر گولیاں

مغز تر بندی جسے اپلی کے بیج کہتے ہیں جسے چاٹ بیچنے والے پھینک دیتے ہیں اس کے مغز نکال کر پانی میں پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور روزانہ تین گولیاں پانی کے ساتھ کچھ عرصہ کھائیں۔ (محمد عثمان، عمرکوٹ سندھ)

# فقیر کی بددعا نے انجان بیماری میں مبتلا کر دیا

شوہر کو کہا اس نے سب کچھ جھوٹ بولا ہے میں بددعا دیتی ہوں اس کو اس کی فوری سزا ضرور ملے گی۔ بس اس وقت وہ جیٹھانی کسی کام کیلئے باورچی خانے میں گئی تو اس کے پاؤں پر گرم گرم ابلتی ہوئی چائے گری جس کی وجہ سے اس کا پاؤں بہت زیادہ جل گیا

(ممتاز عبدالحمید، کراچی)

میری بھابھی کی طبیعت اچانک خراب رہنے لگی۔ ڈاکٹروں سے کئی کئی قسم کے ٹیسٹ کروائے لیکن بیماری کچھ سمجھ میں نہیں آرہی تھی۔ ایک دن میری ملاقات ہوئی اس نے کہا تھا۔ آپ کسی سے معلوم تو کریں مجھے کیا ہے؟ ہر طرح کے ٹیسٹ وغیرہ کروائے لیکن بیماری سمجھ میں نہیں آرہی۔۔۔ سخت بیزار ہوگئی ہوں۔ اپنی بھابھی کے کہنے پر میں ایک خاتون جس کے پاس عطا کردہ اللہ تعالیٰ کا علم ہے وہ کوئی پیسہ روپیہ نہیں لیتی' اکثر اس کے پاس جاتی ہوں۔ میں اس کے پاس گئی اس نے بتایا کہ تمہاری بھابھی کے دروازے پر ایک فقیر جو سبز جبہ پہنے ہوئے تھا اس نے صدا لگائی۔ ان لوگوں نے اس کو باتیں سنائی اس کو فقیر کی بددعا لگی۔ اس کو نہ بیماری ہے نہ کسی نے کوئی جادو کیا ہے' اس کو صرف اس فقیر کی بددعا لگی ہے۔ کافی دنوں بعد میری ملاقات بھابھی سے ہوئی۔ میں نے اسے بتایا تو اس نے کہا بالکل ٹھیک ہے۔ میں نے دس روپے کا نوٹ اس فقیر کو دیا اتنے میں میرے شوہر آگئے اس نے نوٹ اس کے ہاتھ سے لے لیا اور اس کو باتیں سنائیں اور مجھے ڈانٹا ہے کٹے کو پیسے دینے کی کیا ضرورت ہے ہاتھ پیر سلامت ہیں۔ یہ باتیں سن کر وہ فقیر چل پڑا اور مسلسل کچھ بول رہا تھا۔ قارئین! یہ بات بہت سارے لوگ کرتے ہیں' آپ کسی مستحق کو ڈھونڈ کر ان کو دیا کریں۔ ہم دو روپے دیتے ہیں یا پانچ روپے۔ اس کیلئے ہم پریشان ہیں۔ سائل کو جھڑکنے پر سخت منع کیا گیا ہے۔ بھیک مانگنا گناہ ہے ہم اس کا حساب لگانے بیٹھ جاتے ہیں۔ ہم دن بھر میں کتنے گناہ کرتے ہیں اسکے بارے میں ہمیں پتہ نہیں چلتا' اب تو بہت سارے لوگوں نے چیز' تولیے' بچوں کے غبارے اور دیگر اشیا بیچنی شروع کر دی ہیں۔ اس پر بھی اعتراض۔۔۔ تنگ کرنے آجاتے ہیں پانچ میں روپے کی چیزیں نہ خریدیں۔ آپ بے شک ان سے چیزیں نہ خریدیں ان کو پیسے نہ دیں مگر کم از کم ان کو برا بھلا تو نہ کہیں' ہمارے ملک میں بھکاری بہت زیادہ ہیں کیونکہ زکوٰۃ و خیرات' صدقات جن لوگوں کے حوالے کی جاتی ہے وہ مستحق تک پہنچتی ہی نہیں ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانے میں لوگ خیرات' زکوٰۃ' صدقات سڑوں پر لیکر گھومتے تھے لیکن ان کو کوئی لینے نہیں ملتا تھا۔ آج بھی ایسا کوئی انتظام ہو جائے تو آپ کو کوئی بھکاری نہیں ملے گا۔

## الزامات کا درشت انجام

(سلیم اللہ سہرو، کنڈیارو)

مجھ سے کسی عورت نے وظیفہ لیا جس کے ساتھ بہت سارے مسائل تھے۔ ایک مرتبہ اس کی جیٹھانی نے اس کے شوہر کے سامنے جھوٹی باتیں بنا کر اس کو ذلیل و خوار کر کے چلی گئی تو اس عورت کے دل سے ایک دکھ بھری آہ نکلی' شوہر کو کہا اس نے سب کچھ جھوٹ بولا ہے میں بددعا دیتی ہوں اس کو اس کی فوری سزا ضرور ملے گی۔ بس اس وقت وہ جیٹھانی کسی کام کیلئے باورچی خانے میں گئی تو اس کے پاؤں پر گرم گرم ابلتی ہوئی چائے گری جس کی وجہ سے اس کا پاؤں بہت زیادہ جل گیا اور زخم دن بدن خراب ہوتا جا رہا ہے۔ ہر قسم کی دوا استعمال کر کے دیکھ لی مگر وہ زخم ہے کہ ٹھیک ہونے کا نام ہی نہیں لے رہا۔ اللہ تعالیٰ ہمیں مظلوم کی بددعا سے بچائے۔

## بزرگ کی بددعا

(م۔ ا، پوشیدہ)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ 15 سال سے پریشانیوں میں گھرا ہوا ہوں' گیارہ سال جیل میں قید رہا اور چار سال جیل سے آئے ہوئے ہو گئے ہیں' بے روزگاری میرا مقدر بن گئی ہے' میرے حالات اتنے خراب ہو گئے ہیں کہ رہنے کی جگہ تک نہیں ہے اور در بدر کی ٹھوکریں کھا رہا ہوں۔ میں ڈی آئی جی کے ساتھ ڈیوٹی کرتا تھا تو ایک بزرگ سفید ریش ڈی آئی جی کو ملنے کیلئے آئے اور انہوں نے کہا کہ میرا نواسہ قتل ہو گیا ہے آپ میری ملاقات ڈی آئی جی صاحب سے کرائیں میں نے ڈی آئی جی صاحب کو کہا کہ ایک بزرگ آپ سے ملنا چاہتے ہیں ان کا نواسہ قتل ہوا ہے اس سلسلہ میں میں نے ڈی آئی جی صاحب سے کہا کہ یہ آدمی مجھے رحیم یار خان میں ملا تھا میں نے ایس پی رحیم یار خان سے کہہ دیا تھا اب میں اس سے ملاقات نہیں کر سکتا آپ اس کو کہیں کہ ایس پی رحیم یار خان کو ملے میں اس کو نہیں ملتا۔ میرے پاس ٹائم نہیں ہے۔ میں نے ان سے جا کر کہا تو وہ کہنے لگے میں ڈی آئی جی کو ضرور ملوں گا۔ میں نے ڈی آئی جی صاحب سے کہا کہ بابا کہتا ہے کہ میں آپ کو ملے بغیر نہیں جا سکتا۔ ڈی آئی جی نے مجھے سختی سے کہا یار اسے اندر نہیں آنے دینا میں بابا کو یہ بات کہہ دی تو انہوں نے میرا سر اپنے دل کے قریب کیا تو ان کے دل سے اللہ اللہ کی آواز آ رہی تھی اور وہ بعد میں مجھے کہنے لگے اچھا تو یہ تیرا ڈی آئی جی اس دنیا میں رہے گا نہ ہی تو تھانیدار رہے گا یہ کہتے ہوئے چلے گئے۔ یہ ساری بات میں نے ڈی آئی جی کو بتا دی تو وہ پریشان ہو کر کہنے لگے یار اس کو نے کر آئیں وہ بابا تو چلا گیا تھا۔۔۔ اب کہاں ملتا تو؟ اس کے بعد یوں ہوا کہ تین دن بعد ڈی آئی جی قتل ہو گیا اور میں جیل کی دیواروں کے پیچھے چلا گیا۔ اس دن سے میرے حالات بگڑے کہ آج تک ٹھیک نہ ہو سکے۔

### مجھے ضرور پڑھیں!!!

① الحمدللہ لاکھوں قارئین پڑھتے اور پھر لکھتے ہیں ہم آپ کی تحریریں باری آنے پر ضرور شائع کریں گے۔ اگر کسی وجہ سے ڈاک ہم تک نہ پہنچی تو مجبوری ہے۔ اگر کہیں سے تحریر لیں تو متعلقہ حوالہ ضرور لکھیں۔ تحریر پر اپنا موبائل یا فون نمبر ضرور لکھیں۔ ② ایڈیٹر کی کتابیں رسالہ آپ کی نظر سے گزرا۔ حتی الوسع کوشش کی جاتی ہے کہ غلطی نہ رہے۔ بشری تقاضے کے پیش نظر اگر غلطی رہ جائے تو مطلع فرمائیں۔ ہم آپ کے بے حد شکر گزار ہوں گے۔ ایڈیٹر کی کتابیں دراصل تالیفات ہیں جس کیلئے دوسری کتب اور رسائل اور جرائد سے استفادہ کیا گیا ہے یہ وضاحت کرنا لازم سمجھتے ہیں کہ جس کتاب سے حوالہ لیا گیا ہے مؤلف کا اسکے تمام نظریات سے متفق ہونا ضروری نہیں۔ بطور حوالہ مختلف لوگوں کی تحریریں اور نظریات شائع کیے گئے ہیں۔

③ حکیم صاحب کو موصول ہونیوالی ڈاک میں سے بعض کیساتھ جوابی لفافہ نہیں ہوتا لہٰذا ان کا جواب نہیں دیا جاتا۔ قارئین! جوابی لفافہ بمعہ ٹکٹ ساتھ ضرور ارسال کیا کریں۔ نوٹ: بعض قارئین اخبارات و رسائل سے تحریریں من و عن نقل کر کے اپنے نام سے ارسال کرتے ہیں۔ ایسا ہرگز نہ کریں۔ ورنہ آئندہ ان کی قلمی تحریر بھی شائع نہیں کی جائیگی۔ (ادارہ)

# قارئین کے سوال قارئین کے جواب

قارئین! یہ کالم سلسلہ دراصل قارئین کے سوالات کیلئے ہے اور اس کا جواب بھی قارئین ہی دیں گے۔ آزمودہ ٹوٹکہ تجربہ کوئی فارمولا آپ صفحے کے ایک طرف ضرور تحریر کریں یہ جوابات ہم رسالے میں شائع کریں گے۔ کوشش کریں آپ کے جوابات 20 تاریخ سے پہلے پہنچ جائیں۔

## جولائی کے جوابات

1۔ آپ کو ایک نہایت آسان اور بنا کسی نقصان کے ایک بہترین عمل بتاتا ہوں آپ اپنی دعاؤں میں جنات کی ہدایت ان کی سلامتی ان کی آخرت کیلئے کثرت سے دعا کیا کریں۔ یہ عمل انتہائی کثرت اور اخلاص سے کریں۔ اللہ پاک ان کے دلوں میں آپ کی محبت پیدا کردے گا۔ (محمد ثاقب، پشاور)

II۔ آپ ایک دفعہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص اول و آخر تین مرتبہ درود شریف ہر نماز کے بعد تین تین مرتبہ پڑھ کر قوم جنات کو ہدیہ کردیا کریں۔ انشاء اللہ کچھ ہی عرصے بعد آپ کو اس کے نتائج خود بخود نظر آنا شروع ہوجائیں گے۔ آپ کو جنات سے دوستی کا اس سے آسان اور بہترین عمل کہیں نہیں ملے گا۔ (محمد عبدالرحمٰن، چیچہ وطنی)

2۔ آپ کے والد صاحب کوئی بھی چیز کھائیں یا انہیں خواہ کھانا روٹی حتیٰ کہ دوائی بھی ہو تو ہر گھونٹ اور نوالے سے پہلے سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ (یٰسین: 58) ایک بار پڑھ لیا کریں۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ نہ صرف جسمانی امراض کا خاتمہ ہوگا بلکہ اگر جادو وغیرہ بھی ہوگا تو ختم ہوجائے گا۔ (ام جویریہ، لاہور)

II۔ آپ اپنے والد کو دفتر ماہنامہ عبقری سے جوہر شفاء مدینہ منگوا کر کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کروائیں۔ الحمدللہ یہ دوا میں نے خود بھی آزمائی ہے۔ یہ واقعی موت کے علاوہ ہر مرض کا علاج ہے۔ (ہانی شاہد، اسلام آباد)

3۔ محترمہ صدف صاحبہ! قارئین کے استفادہ کیلئے قارئین کے بھیجے ہوئے ٹوٹکے "دیمک سے نجات تجربات کے ساتھ" ہر ماہ قسط وار شائع کیے جارہے ہیں۔ آپ بھی ان آزمودہ ٹوٹکوں سے استفادہ کریں۔ (ایڈیٹر)

4۔ محترم! آپ دن میں تین مرتبہ ایک کپ پانی میں دو چمچ شہد اور ایک چٹکی دارچینی کا قہوہ بنا کر پیا کریں۔ ساتھ میں عبقری دواخانہ سے "ستر شفائیں" لے کر باقاعدگی سے استعمال کریں۔ انشاء اللہ تاحیات صحت مند اور فٹ رہیں گے۔ (مسز حامد، پشاور)

## اگست کے سوالات

محترم قارئین! میری عمر 22 سال ہے میری صحت پہلے ٹھیک تھی جب میں کتب میں پڑھتی تھی بیمار تو ہوتی رہتی لیکن وظیفوں اور دین کی برکت تھی آرام آجاتا لیکن اب میں بہت کمزور ہوں اور سردیوں میں سردی بہت لگتی ہے اور گرمیوں میں بلڈلو اور ذہن بھی کمزور ہے پہلے تو یادداشت اتنی تیز تھی اور دماغ میں سردیوں میں درد بھی اور نظر بھی بہت کمزور ہے زیادہ دیر مطالعہ نہیں کرسکتی۔ براہ مہربانی کوئی نسخہ یا وظیفہ بتادیں۔ میں کوئی انگریزی دوائی نہیں کھاسکتی۔ (م، س۔ بھکر)

2۔ محترم قارئین السلام علیکم! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے مسوڑھوں سے ہروقت ہلکا ہلکا خون رستا رہتا ہے جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں کبھی کبھی حالات سوجے پھول جاتے ہیں اور دانتوں میں شدید درد شروع ہوجاتا ہے۔ کافی عرصے سے علاج کروا رہا ہوں مگر جتنے دن دوائی کھاتا رہوں ٹھیک رہتا ہوں بعد میں پھر وہی حالات ہوجاتے ہیں۔ براہ مہربانی اس کا کوئی اچھا سا نسخہ تجویز فرمادیں۔ (فرخ جلیل، لاہور)

3۔ محترم قارئین السلام علیکم! میں مقامی کمپنی میں اکاؤنٹنٹ ہوں تقریباً آٹھ گھنٹے مسلسل کمپیوٹر کے سامنے بیٹھ کر کام کرنا پڑتا ہے جس کی وجہ سے میری آنکھیں ہروقت سرخ رہتی ہیں اور ان میں سے مسلسل ہلکا ہلکا پانی نکلتا رہتا ہے۔ میری دور کی نظر بھی کمزور ہوتی جارہی ہے۔ سردی ہو یا گرمی تیز روشنی سے زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ قارئین! براہ مہربانی آنکھوں کے ان درج بالا مسائل کیلئے کوئی اچھا سا طبی ٹوٹکہ یا کوئی وظیفہ عنایت کردیں۔ تاعمر آپ کو دعائیں دوں گا۔ (عمران، اسلام آباد)

4۔ محترم قارئین! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری یادداشت دن بدن ختم ہوتی جارہی ہے ابھی دو منٹ پہلے کہیں کوئی چیز رکھتی ہوں اور اچانک بھول جاتی ہوں اسے یاد کرنے کی کوشش کرتی ہوں مگر وہ چیز یاد نہیں آتی۔ بیٹھے بیٹھے بھول جاتی ہوں حتیٰ کہ یہ تک بھول جاتی ہوں کہ میں نے تھوڑی دیر پہلے کھانا کھایا تھا یا نہیں۔ قارئین! میرے اس مسئلے کیلئے آپ کے پاس کوئی ٹوٹکہ ہو تو ضرور ارسال فرمائیں۔ شکریہ! (ہادیہ، ملتان)

# مناقب صحابہؓ واہل بیت

انتخاب: کی احمد پوری

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضوان اللہ علیہم سے فرمایا: جس سے تم لڑو گے میری بھی اس سے لڑائی ہوگی اور جس سے تم صلح کرو گے میری بھی اس سے صلح ہوگی۔" (یعنی جو تمہارا دشمن ہے وہ میرا دشمن ہے اور جو تمہارا دوست ہے وہ میرا بھی دوست ہے)۔ (ترمذی، ابن ماجہ)

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں ایک رات کسی کام کیلئے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ ﷺ باہر تشریف لائے اور آپ کسی چیز کو اپنے جسم سے چمٹائے ہوئے تھے جسے میں نہ جان سکا جب میں اپنے کام سے فارغ ہوا تو عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ آپ ﷺ نے کیا چیز چمٹا رکھی ہے؟ آپ ﷺ نے کپڑا اٹھایا تو وہ حسن اور حسین رضوان اللہ علیہم اجمعین تھے۔ فرمایا: یہ میرے بیٹے ہیں۔ اے اللہ! میں ان سے محبت کرتا ہوں تو بھی ان سے محبت کر اور ان سے محبت کرنے والے سے بھی محبت کر۔" (ترمذی، ابن حبان، امام ترمذی نے فرمایا کہ یہ حدیث حسن ہے)

حضرت ابوبریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہمیں خطبہ دے رہے تھے اتنے میں حسنین کریمین رضی اللہ عنہم تشریف لائے انہوں نے سرخ رنگ کی قمیصیں پہنی ہوئی تھیں اور وہ (کم عمر ہونے کی وجہ سے) لڑکھڑا کر چل رہے تھے۔ حضور نبی اکرم ﷺ (انہیں دیکھ کر) منبر سے نیچے تشریف لے آئے دونوں (شہزادوں) کو اٹھایا اور اپنے سامنے بٹھالیا پھر فرمایا: اللہ تعالیٰ کا فرمان کتنا سچ ہے: "بیشک تمہارے اموال اور تمہاری اولاد آزمائش ہی ہیں" میں نے ان بچوں کو لڑکھڑا کر چلتے دیکھا تو مجھ سے رہا نہ گیا حتیٰ کہ میں نے اپنی بات کاٹ کر انہیں اٹھالیا۔" (ترمذی، نسائی)

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ علی اور قرآن کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ یہ دونوں کبھی بھی جدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ میرے پاس حوض کوثر پر (اکٹھے) آئیں گے۔" (امام طبرانی)

گھٹن شفاء پانی پینے کے شفاء بخش ... پاس ... برداشت کرتی ہو ... تمہاری گھٹن شفاء پانی آپ کو ... کرے گی۔

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر



## بکرا آدمی بن گیا

خواب: ایک کمرے میں میری نچر بہنیں ہیں اور کچھ سہیلیاں ہیں وہاں ایک سفید رنگ کا بکرا ہے جس کے سینگ بھی ہیں سب مل کر اس کو ذبح کرنے لگے ہیں بکرے کو کسی نے پکڑا ہوا نہیں ہے۔ میں دل میں سوچتی ہوں یہ کسی وقت بھی حملہ کر سکتا ہے۔ اچانک بکرا میری طرف آجاتا ہے اور مجھ پر حملہ کر دیتا ہے۔ کبھی مجھے سینگ مارتا ہے کبھی ٹانگیں مارتا ہے لیکن مجھے نقصان نہیں ہوتا۔ میں اپنا بچاؤ کرتی رہتی ہوں لیکن بکرا مسلسل مجھے مارتا رہتا ہے۔ میں بکرے کے سینگ پکڑ لیتی ہوں۔ پھر قصائی آتا ہے اور بکرا آدمی بن جاتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھے غصہ آیا تھا میں نے سارا غصہ اس پر نکال دیا۔ پھر وہ آدمی بکرا بن جاتا ہے اور قصائی اس کو ذبح کر دیتا ہے۔ (سویرا اسلام آباد)

تعبیر: ماشاء اللہ بہت مبارک خواب ہے اور آپ کو اپنے مخالفوں پر غلبہ نصیب ہوگا اور ازدواجی زندگی میں شوہر اور بیٹے کا سکھ دیکھنا نصیب ہوگا۔ نیز مالی خوشحالی کی بھی علامت ہے۔ آپ ایک تسبیح استغفار اور ایک تسبیح درود شریف کی روزانہ یکسوئی کے ساتھ پڑھا کریں۔

## میری بارات آگئی

خواب: دیکھا کہ میری شادی ہو رہی ہے۔ میں لائٹ پرپل کلر کا شرارہ پہنی ہوئی ہوں میں امی سے کہتی ہوں کہ اس سوٹ کی میچنگ کی نیل پالش نہیں ہے میں خود خرید کر لاؤں گی۔ پھر شاید میں نے بازار میں رنگ برنگی نیل پالش دیکھیں۔ اس کے بعد دیکھا کہ میں کسی سے کہتی ہوں کہ اتنی دیر ہوگئی اور میرا میک اپ بھی باسی ساہو گیا مگر بارات اب تک نہیں آئی۔ اس کے بعد میں آنسوؤں سے روتی ہوں کہ اتنا وقت ہو گیا اور میری عشاء کی نماز بھی نکل رہی ہے۔ میں تو منہ دھو رہی ہوں بعد میں دوبارہ میک اپ ہو جائے گا۔ پھر بارات آگئی۔ پھر دیکھتی ہوں کہ میری کزن مجھے ڈونگے سے وضو کرا رہی ہے۔ اس کے بعد میری آنکھ کھل گئی۔ (نسرین کراچی)

تعبیر: ماشاء اللہ اچھا خواب ہے اور آپ کی دلی مراد پوری ہوگی اور دین کی طرف رغبت اور گناہوں سے معافی کا بھی اشارہ ہے۔ آپ استغفار کثرت سے پڑھا کریں اور پنج وقتہ نمازوں کا اہتمام کریں۔

## گھر میں چوری

خواب: میں نے دیکھا کہ میرے شوہر (مرحوم) نے میرے بیٹے کا سوٹ پہنا ہوا ہے۔ جو کہ حقیقت میں، میں نے استری کرکے رکھا تھا اور وہ بہت خوش ہیں۔ پھر دیکھا کہ میرے کزن جو کہ فوت ہو گئے ہیں۔ انہوں نے کالی اور براؤن پٹیوں والا کرتا پہنا ہوا ہے۔ ایسا ہی کرتا میرے بیٹے نے پہنا ہوا ہے۔ ایک خواب میرے بیٹے نے دیکھا کہ گھر میں چوری ہوگئی ہے تالے ٹوٹے ہوئے ہیں اور الماری خالی پڑی ہے۔ (مہ جبیں لاہور)

تعبیر: آپ کے پہلے خواب کے مطابق آپ کے مرحوم شوہر اچھی حالت میں ہیں اور جو ہدیہ ایصال ثواب کرکے انہیں پہنچایا گیا ہے اس پر خوش ہیں۔ دوسرے خواب کے مطابق آپ کے صاحبزادے آپ کے مرحوم کزن کا سا طرز عمل اختیار کیے ہوئے ہیں۔ تیسرے خواب کے مطابق آپ کے بیٹے کو کسی بیماری کا اندیشہ ہے یا وہ اس میں مبتلا ہو چکے ہیں لہٰذا اس کی طرف سے فوراً گوشت کا صدقہ دیں۔ نیز روزانہ 500 بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ حفاظت ہوگی۔

## پریشانیاں دور

خواب: میں نے دیکھا کہ میں مایوں بیٹھی ہوئی ہوں اور میری شادی میرے تایا کے بیٹے سے طے ہوئی ہے۔ میں بہت پریشان ہوں اور سوچ رہی ہوں کہ کاش ایسا ہو جائے کہ میری شادی کسی وجہ سے نہ ہو سکے (حقیقت میں بھی میں ایسا ہی چاہتی ہوں) کیونکہ میں کسی اور کو پسند کرتی ہوں اور میں جسے پسند کرتی ہوں اس کی بہن نے خواب دیکھا ہے کہ وہ ہمارے گھر میرا رشتہ لینے کیلئے آتے ہیں اور ایک پلیٹ میں مٹھائی ہوتی ہے اور وہ سرخ کپڑے سے ڈھکی ہوتی ہے۔ (صائمہ شبیر حیدرآباد)

مشورہ: آپ کے خواب کے مطابق ان شاء اللہ آپ کی تمام پریشانیاں دور ہوں گی اور آپ کی دلی مراد اللہ تعالیٰ جلد پوری فرما دیں گے۔

## گیٹ پر دستک اور

خواب: میں اور میری بہن دونوں بچوں کو پڑھا رہے ہوتے ہیں کہ گیٹ پر دستک ہوتی ہے۔ میں کیا دیکھتی ہوں کہ گیٹ پر "ج" کھڑا ہوتا ہے جو مجھ سے ٹیوشن پڑھنا چاہتا ہے (جبکہ حقیقت میں تو وہ پڑھا لکھا ہے) میں "ج" کو دیکھ کر تعجب میں پڑ جاتی ہوں کہ یہ ہمارے گھر کیسے آگیا لیکن دل ہی دل میں اسے دیکھ کر خوش ہوتی ہوں' وہ کمرے میں آتا ہے جہاں پر تمام بچے پڑھ رہے ہوتے ہیں اور وہاں پر میری بہن بھی بیٹھی ہوئی بچوں کو پڑھا رہی ہے وہ بھی "ج" کو حیرت سے دیکھتی ہے۔ پھر بچوں کو پڑھانے لگ جاتی ہے۔ میں بہت زیادہ خوش ہوتی ہوں اور اسی خوشی میں میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ (ش بھکر)

تعبیر: آپ کے خواب کے مطابق ان شاء اللہ آپ کی کوئی دلی مراد جلد پوری ہونے والی ہے۔ "ج" کے ساتھ معاملات کرنے میں محتاط رویہ اختیار کرنا بہتر ہوگا۔

## رکا کام ہو جائے گا

خواب: میں نے ایک خواب دیکھا کہ میں ایک اندھیرے کمرے میں ہوں اور مجھے محسوس ہوا کہ یہ کسی بزرگ کا کمرہ ہے۔ لیکن مجھے وہاں ڈر نہیں لگتا پھر میں اپنے آپ کو اس کمرے کے باہر کھڑا ہوا دیکھتی ہوں تو کوئی شخص مجھے یہ نام بتا رہا ہے کہ راضی، راضی پھر میری آنکھ کھل گئی۔ (عالیہ شاہ جہاں فیصل آباد)

تعبیر: آپ کے خواب کے مطابق آپ کا کوئی رکا ہوا کام اللہ کے فضل سے ہو جائے گا۔ آپ کثرت سے یَا لَطِیْفُ پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ کرم ہو جائے گا۔

## ہچکی روکنے کا ایک ٹوٹکا

اگر ہچکی نہ رک رہی ہو تو ایک سفید کاغذ کو سگریٹ کی طرح رول کرکے سلگائیں اور سگریٹ کی طرح ایک سانس میں جتنا دھواں اندر لے جا سکیں لے جائیں پھر نکال دیں' کئی مریضوں پر آزمایا ہے ہچکی فوراً رک جائے گی' تاہم یہ مستقل علاج نہیں۔ (سرفراز فیصل آباد)

محمد ظفر اقبال، اسلام آباد

# تنگدستی، مفلسی اور کم آمدن سے نجات

**مردوں کو چاہیے کہ وہ گھر میں اپنی خواتین کو اس بات کا پابند بنائیں کہ وہ ہروقت وضو میں رہیں اور صبح، دوپہر، شام کا کھانا بھی وضو کی حالت میں تیار کریں، جب بھی وضو ٹوٹے فی الفور دوبارہ کرلینا چاہیے، گھر میں خواتین کو وضو کرتے ہوئے کوئی دقت نہیں ہوتی**

آج کل ہر گھرانہ معاشی تنگی کا شکار ہے، مفلسی کا شکار ہے، تنگدستی جاتی نہیں ہے، جتنی آمدن ہو پوری نہیں پڑتی، گھر میں ہر وقت بے برکتی رہتی ہے، گھر کے تمام افراد کی ضروریات پوری نہیں ہوتیں، آئے دن لوگ معاشی تنگی اور تنگدستی سے تنگ آکر خودکشیاں کرتے ہیں، غریب لوگ اپنے بچوں تک کو بیچنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو نہ تو خودکشی کرنی چاہیے اور نہ ہی اپنے بچوں کو بیچنا چاہیے بلکہ صرف اللہ کریم کی طرف رجوع کرنا چاہیے اور اپنے نبی پاک ﷺ کے ارشادات پر عمل کرنا چاہیے لیکن ہم نے تو اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ کی طرف سے تو منہ ہی موڑ لیا ہے جس کی وجہ سے آج ہر گھرانہ معاشی مسائل سے دوچار ہے۔ ان مسائل سے چھٹکارا حاصل کرنے کیلئے چند مایہ ناز مجربات پیش خدمت ہیں:۔ مردوں کو چاہیے کہ وہ گھر میں اپنی خواتین کو اس بات کا پابند بنائیں کہ وہ ہروقت وضو میں رہیں اور صبح، دوپہر، شام کا کھانا بھی وضو کی حالت میں تیار کریں، جب بھی وضو ٹوٹے فی الفور دوبارہ کرلینا چاہیے، گھر میں خواتین کو وضو کرتے ہوئے کوئی دقت نہیں ہوتی، جب وہ ہروقت وضو میں رہیں گی تو ان کا دل عبادت کی طرف بھی مائل ہوگا اور ان شاء اللہ نماز روزے کی پابند ہو جائیں گی اسی طرح مردوں کو بھی ہر وقت وضو میں رہنا چاہیے۔

خواتین عموماً رات کی بچی کھچی روٹی صبح کچھ ان بورے میں ضائع کر دیتی ہیں ایسا نہ کریں بلکہ اس روٹی کے باریک ٹکڑے کرکے کسی برتن میں ڈال کر چھت پر رکھ دیں تاکہ ان کو پرندے کھاتے رہیں۔

خواتین بھی اپنے مردوں کو اس بات کا پابند بنائیں کہ گھر میں کوئی ناجائز ذرائع کی آمدنی نہ لے کر آئیں مثلاً رشوت کا پیسہ، کسی کی حق تلفی اور بددیانتی کرکے حاصل کی گئی رقم وغیرہ۔۔۔۔ صرف اپنے پیشہ کے حساب سے حق حلال کی آمدنی گھر لے کر آئیں۔

گھر میں سلام کا رواج عام کریں۔ صبح جب سو کر اٹھیں تو تمام افراد ایک دوسرے کو سلام کریں اور گھر کا کوئی بھی فرد جب باہر سے گھر آئے تو گھر میں داخل ہوتے وقت السلام علیکم کہنا چاہیے خواہ کوئی گھر میں موجود ہو یا نہ ہو۔ ہم اکثر گھر میں ایک دوسرے کو سلام کرتے ہوئے شرماتے ہیں اس شرم کو دور کریں۔ نہایت ہی سادہ زندگی گزارنے کی عادت بنائیں، نمود و نمائش سے بالکل کنارہ کشی اختیار کریں۔ کھانے پینے میں سادگی، کپڑوں میں سادگی، کھانے پینے میں بے دریغ خرچ کر دیا جاتا ہے جس سے ایک طرف تنگدستی، دوسری طرف بیماریاں گھر آجاتی ہیں۔ جسم کی ہر بیماری پیٹ سے شروع ہوتی ہے اور پیٹ اس وقت خراب ہوتا ہے جب اسے انواع و اقسام کے کھانوں سے بھرا جائے۔ یقین جانیے! جو مزہ سادہ زندگی گزارنے میں ہے وہ کہیں بھی نہیں۔ سادگی سے انسان کا دل، ضمیر، روح مطمئن رہتی ہے۔ اللہ کی عبادت میں دل لگتا ہے۔ بیماریاں نزدیک نہیں آتیں۔ معاشی تنگی اور تنگدستی کی سب سے اہم وجہ بھی یہی ہے کہ ہم نے سادگی کو چھوڑ دیا ہے۔

جتنی چادر ہو اتنے ہی پاؤں پھیلائیں یعنی جتنی آمدنی ہو اسی حساب سے خرچ کیا جائے، ادھار لینے سے قطعی اجتناب کریں، ادھار لینے سے انسان دوسرے کے سامنے بے بس اور محتاج ہو جاتا ہے، اپنے آپ کو ننگا ہونے سے بچائیں۔

گھر میں صبح سویرے اٹھ کر نماز وغیرہ سے فارغ ہو کر قرآن پاک کی تلاوت ضرور کی جائے جتنا آسانی سے ہو سکے۔ اس سے گھر میں برکت رہتی ہے۔

صبح و شام ایک ایک تسبیح استغفار، درود شریف اور تیسرے کلمے کی پڑھنے کی عادت ڈالی جائے۔ اللہ پاک عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین

## اعضاء چودھویں کے چاند کی طرح چمکیں

وضو کی دعائیں اور آخر میں کلمہ شہادت (دو مرتبہ) آسمان کی طرف شہادت کی انگلی کرکے پڑھیں، پھر ایک بار آیۃ الکرسی پڑھیں اس کی فضیلت ہے کہ وضو اور ہر فرض نماز کے بعد پڑھنے والے اور جنت کے درمیان موت حائل ہے، سات ایک بار سورۃ قدر پڑھیں۔ روز قیامت جہاں وضو کا پانی لگا وہ چودھویں کے چاند کی مثل چمکے گی۔ (م۔م جہلم)

# عبقری سدا سلامت رہو

**اب میں نے پانچ وقت کی نماز پڑھنی شروع کر دی ہے اور گانے فلمیں، ڈرامے وغیرہ سب چھوڑ دیا ہے۔**

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرا نام حماد کلیم ہے۔ آپ کا رسالہ عبقری میں نے پہلی دفعہ لائبریری پر دیکھا تو میں نے خرید لیا جب پڑھا تو ایسا لگا کہ اب تک جو بھی رسالے پڑھے وہ بے کار تھے۔ عبقری اتنا پسند آیا کہ اب ہر ماہ بے چینی سے انتظار رہتا ہے اور میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اور عبقری کو لمبی زندگی، صحت و تندرستی عطا فرمائے اور ہر پریشانی سے بچائے آمین!۔ میں عبقری ایک سال سے پڑھ رہا ہوں اور میں نے عبقری سے بہت کچھ پایا۔ میرے اندر بہت ساری مثبت تبدیلیاں آئیں۔ اب میں نے پانچوں وقت کی نماز پڑھنی شروع کر دی ہے اور گانے فلمیں، ڈرامے وغیرہ سب چھوڑ دیا ہے۔ محترم حکیم صاحب! یہ آپ کی اور عبقری کی وجہ سے ہوا اور میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ عبقری کو اور آپ کو لمبی زندگی صحت و تندرستی عطا فرمائے آمین۔ عبقری سدا سلامت رہو۔

## عبقری سے شفاء یابی

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! گزشتہ چھ ماہ سے آپ کی زیرادارت چھپنے والا ماہنامہ عبقری باقاعدگی سے پڑھتا ہوں، یہ ماہنامہ بلا مبالغہ صرف ایک صدقہ جاریہ ہے بلکہ آج کل کے دور میں جسمانی، روحانی، نفسیاتی، علمی اور معاشی لحاظ سے بیمار ہموطنوں کیلئے ایک موثر ذریعہ علاج بھی ہے۔ ضرورت صرف پختہ یقین اور عمل کی ہے۔ محترم حکیم صاحب! چند سالوں سے میرے بائیں گردے میں بہت بڑی پتھری ہے اور مثانہ بھی پتھریوں سے بھرا ہوا ہے۔ آج تک کوئی حکیمی دوا میں نے اس کیلئے استعمال نہیں کی مگر ماہنامہ عبقری کے شمارہ مارچ 2011ء کے صفحہ نمبر 35 پر دیئے جانے والے "میری زندگی کے مجرب نسخہ جات" میں بڑی سے بڑی پتھری توڑنے کیلئے ہلدی کا سفوف (تین گانٹھ ہلدی ہموزن لیموں کے پانی میں 3 بار تر اور خشک کرنے کے بعد سفوف بنائیں) آدھا ماشہ صبح و شام پانی کے ساتھ استعمال کر رہا ہوں۔ اس سے کافی افاقہ محسوس کر رہا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ اس نسخہ کے استعمال سے ساری پتھری ان شاء اللہ آہستہ آہستہ پتھری خارج ہو جائے گی۔ (میجر (ر) بشارت احمد کیانی، راولپنڈی)

# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں

## پرکشش جسم اور گوری رنگت

میں نے ادویات استعمال کیں' بیوٹی پارلر سے کریمیں خریدیں لیکن بیکار ثابت ہوئیں۔ مجھے اپنے ہاتھ دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ کتنے بھدے اور کتنے کالے ہیں۔ میرا جسم کالا اور موٹا ہے۔ مجھے مشورہ دیجئے۔ میں رنگ گورا اور جسم پرکشش کرنا چاہتی ہوں۔ (سویرا بخش لالہ موسیٰ)

مشورہ: اب میں اس بچی کو کیا مشورہ دوں؟ یہ بچے اخبارات میں اشتہار پڑھ کر اتنی بیہودہ دوائیاں خرید لیتے ہیں۔ کمزور جسم اور پچکے گال دواؤں سے ٹھیک نہیں ہوتے۔ اسی طرح رنگ گورا کرنے کی کریم لگانے سے بعض دفعہ نقصان ہوتا ہے۔ مثلاً چہرے پہ دانے نکل آتے ہیں' کسی کا رنگ مزید خراب ہوجاتا ہے۔ ایسی اشتہاری کریموں سے اجتناب کرنا چاہیے۔ سچ یہ ہے کہ کالا رنگ عیب نہیں۔ رنگ اور روپ ظاہری باتیں ہیں۔ دراصل صورت کے بجائے سیرت اچھی ہونی چاہیے۔ سویرا! آپ کسی اچھے ڈاکٹر سے اپنے لیے حیاتین تجویز کرائیے اور اپنی غذا میں پھل' تازہ سبزی اور دودھ شامل کیجئے۔ چار چمچے دودھ لے کر اس میں ایک لیموں کا رس شامل کیجئے۔ دودھ پھٹ جائے گا۔ اب اس آمیزے کو چہرے ہاتھوں اور پاؤں پر اچھی طرح مل لیجئے۔ آدھ گھنٹے بعد دھو لیجئے۔ روزانہ یہ آمیزہ لگائیے۔ ایک گلاس پانی میں شہد ایک چمچ اور آدھے لیموں کا رس ڈالیے اور روزانہ صبح پی لیجئے۔ امید ہے آپ کا رنگ صاف ہوجائے گا۔

جسمانی کمزوری دور کرنے کیلئے روزانہ سات بادام اور ایک چھچ کشمش آدھے کپ پانی میں رات کو بھگو دیجئے۔ صبح بادام چھیل کر کشمش کے ساتھ کھائیے اور پانی بھی پی لیجئے۔ آدھے گھنٹے بعد ناشتہ کیجئے۔ کیلے میں بہت پوٹاشیم ہوتی ہے دو تین کیلوں کا ملک شیک بنا کر پی لیا کیجئے۔ آج کل آم کا موسم ہے تو روزانہ دو تین آم کھا کر اوپر سے دودھ پیجئے۔ آپ کی صحت ٹھیک ہوجائے گی۔ اس کے علاوہ آپ بیسن سے منہ دھوئیے اور آدھے کپ تیز گرم دودھ میں روئی بھگو کر اس سے اپنا چہرہ اچھی طرح صاف کیجئے۔ روئی گندی ہوجائے تو صاف روئی لے کر چہرے پر اچھی طرح ملئے بعد میں پانی سے منہ دھولیجئے۔ دودھ سے چہرے کا میل کچیل صاف ہوتا ہے۔

## "سنبھالو" کے پتوں سے علاج

میں شادی شدہ عورت ہوں' میرے جسم میں بہت زیادہ گرمی ہے جس کی وجہ سے میں مختلف مسائل کا شکار ہورہی ہوں۔ براہ مہربانی میرے لیے اس کا کوئی آسان سا علاج تجویز کردیں۔ (ش۔ع)

مشورہ: سنبھالو تین چار گز لمبا درخت ہے جس کے پتے انار کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں مگر ان کا رنگ نیچے سے سفید سبزی مائل ہوتا ہے۔ بیج کالی مرچ کی طرح ہوتے ہیں۔ پھول زردی مائل نیلے رنگ کے چھوٹے چھوٹے خوشوں میں نکلتے ہیں اس پودے کے پتے اور بیج مختلف امراض دور کرنے کے سلسلے میں زمانہ قدیم سے استعمال ہورہے ہیں۔ سنبھالو کے پتے جسم کی بڑھی ہوئی گرمی بھی دور کرتے ہیں۔ سنبھالو کے پتے خشک کرکے پیس لیجئے آدھا چمچ چائے والا میں تھوڑا سا شہد ملا کر کھاتے رہیں۔ گوشت' مچھلی اور انڈے ہرگز نہ کھائیے۔ براہ مہربانی روزانہ کھائیے۔ ٹھنڈے' شلجم' گھیا' گلے کا ساگ اور دہی اپنی غذا میں شامل کیجئے۔ امید ہے آپ کا مسئلہ حل ہوجائے گا۔

## دودھ سے علاج

میں اور میرا شوہر صبح سے رات گئے تک کام کرکے بری طرح تھک جاتے ہیں۔ میری آنکھیں سوج گئی ہیں اور چہرہ مرجھا گیا ہے۔ سر کے بال سفید ہوگئے ہیں۔ ہمیں کوئی قدرتی علاج بتائیے کیونکہ ہم دوا کے قائل نہیں۔ (عالیہ مظفر شیخوپورہ)

مشورہ: عالیہ بی بی! زندگی سادہ طریقے سے گزاری جائے تو معمولی بیماریوں کے سوا انسان کسی خطرناک مرض کا شکار نہیں ہوتا۔ آپ لوگ بہت اچھے ہیں کہ دوا بالکل نہیں کھاتے۔ جب آپ زیادہ تھکن محسوس کریں تو گرم دودھ کا ایک گلاس چسکی چسکی کرکے پی لیا کیجئے' تھکن دور ہوجائے گی۔ ٹھنڈے دودھ سے اپنی آنکھوں کی تھکن اور سوجن ختم کریں۔ آدھا کپ ٹھنڈا دودھ لیجئے اس میں تھوڑی سی روئی بھگو کر آنکھوں پر رکھئے۔ دو تین منٹ بعد ہٹا کر دودھ میں بھگو کر پھر آنکھوں پر رکھیے۔ یہ عمل کم از کم پندرہ منٹ تک کریں۔

تھکن دور ہوجائے گی۔ ایک چمچ کلف اور ایک چمچ جو کے آٹے کو ایک چمچ دودھ میں ملا کر پتلا سا آمیزہ (پیسٹ) بنا لیجئے اور اسے چہرے اور گردن پر لگا کر دس منٹ کیلئے لیٹ جائیے۔ پھر پانی سے اچھی طرح منہ دھو لیجئے چہرے پر تازگی آجائے گی۔ بادام کی کھلی عام ملتی ہے۔ دو تین چمچے کھلی آدھے کپ کھولتے دودھ میں ملائیے اور سر کے بالوں میں اچھی طرح لگائیے۔ آدھ گھنٹے بعد سر دھو کر کسی اچھے تیل کی معمولی مقدار انگلیوں میں مل کر سر کے بالوں پر پھیر لیجئے۔ ہفتے میں ایک دو دفعہ سر دھویا جاسکتا ہے امید ہے کہ بالوں میں چمک آجائے گی۔ موسم کے لحاظ سے پھل ضرور کھائیے اور قدرتی صحت کی نعمت سے لطف اندوز ہوئیے۔

## بالوں کے مسائل

میری عمر چودہ سال ہے میرے منہ پر دانے نکل آتے ہیں' مجھے بال لمبے کرنے کا شوق ہے لیکن سر میں خشکی بہت ہے۔ ہمارے شہر میں سردی بہت پڑتی ہے لہٰذا کبھی کبھی سر دھوتی ہوں۔ میرے مسئلے کا حل کر دیجئے۔ (رضیہ شہزاد سوات)

رضیہ بی بی! آپ سر میں زیتون کا تیل لگائیے بال مضبوط ہوکر بڑھ جائیں گے خشکی بھی دور ہوجائے گی۔ آج کل تو موسم گرما ہے تو دہی میں تھوڑا سا سرسوں کا تیل ملا کر سر کے بالوں میں ایک گھنٹے کیلئے لگائیے پھر دھو لیجئے۔ ہفتہ میں دو بار اس طرح کیجئے بال ملائم ہوں گے اور خشکی بھی نہیں رہے گی۔ چہرے کے دانوں پر آپ نیم کا تیل لگائیے' کھیرے کو چھیل کر اس کا گودا لگائیے۔

### کمر درد کیلئے نسخہ خاص

ھوالشافی: خمیرہ گاؤزبان عنبری 7 گرام' معجون فلاسفہ 7 گرام۔ ترکیب تیاری: دونوں کو ملا کر چائے والا چھوٹا چمچ آدھا صبح آدھا رات: دودھ یا پانی سے کھائیں۔ پرہیز: بادی' گوشت' ترش اور تلی اشیاء ہرگز نہ کھائیں۔

### دماغ کی کمزوری بالکل ختم

ھوالشافی: خمیرہ گاؤزبان عنبری 100 گرام' جواہر مہرہ 7 گرام ملا کر صبح و شام آدھا چمچ چائے والا استعمال کریں۔

### جلد پر سیاہ دھبے اب ختم ہوگئے

ھوالشافی: کلونجی دس گرام' مرکی دس گرام' ہلدی پانچ گرام۔ کلونجی اور ہلدی کو کوٹ کر سرکے میں ملا کر کریم بنالیں۔ صبح دوپہر شام چہرے پر یا جہاں سیاہ دھبے ہوں لگے ہاتھ سے ملیں۔ ان شاء اللہ کچھ عرصہ کے استعمال سے آپ خود کمی محسوس کریں گی۔ (ن۔ا۔ کوئٹہ بلوچستان)

# سستی سبزیوں سے مہنگی ادویات سے چھٹکارا

محمد فاروق مغل، سعودی عرب

**پیشاب کی جلن، سوزش اور سوزاک کو ہفتہ عشرہ میں ٹھیک کرنے کیلئے آدھ پاؤ بھنڈی کا کاڑھا دو تولہ مصری ملا کر روزانہ پلایا جاتا ہے۔ بھنڈی کی جڑ بھی بڑی کارآمد ہوتی ہے اس کی جڑوں کو کوٹ کر پانی میں بھگو دیا جاتا ہے اور یہ پانی گڑ تیار کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔**

ہمارے روزمرہ کے استعمال میں جو سبزیاں آتی ہیں قدرت نے ان میں بیماریوں کے خلاف قوت مدافعت بھی رکھی ہے۔ اگر ہم ان سبزیوں کا متواتر اور صحیح طریقے سے استعمال کریں تو یہ ہمیں بہت سی بیماریوں اور پریشانیوں سے بچا سکتی ہیں۔ گہرے سبز رنگ کی سبزیاں اہم غذائی خزانہ ہیں۔

**بھنڈی توری:** موسم گرما کی مشہور اور غذائیت سے بھرپور سبزی ہے۔ اس کے استعمال سے انسانی جسم متوازن اور جسم کنٹرول میں رہتا ہے۔ بھنڈی توری کے حسب ذیل اہم فوائد ہیں:۔ بھنڈی توری کو مقوی عام کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے جس سے خون کی تولید ہوتی ہے۔ بھنڈی مادہ تولید پیدا کرتی ہے۔ مقوی باہ ہے۔ بطور سالن استعمال کیا جائے تو خون اور منی کو گاڑھا کرتی ہے۔ نرم و نازک بھنڈیاں جن میں بیج نہ بنا ہو سائے میں خشک کرکے کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں۔ یہ سفوف چھ سے نو ماشے تک صبح تازہ پانی سے کھلانے سے ایک یا دو ہفتے کے اندر جریان و رقت منی کی شکایتیں دور ہو جاتی ہیں۔ اگر گرمی کی وجہ سے سوزش ہو جائے یا چھپا تا ہو تو اس کا شوربہ بنا کر کھلانا بہت مفید ہوتا ہے۔ آنتوں کی خراش اس سے دور ہوتی ہے اگر سوزش میں خون آ رہا ہو تو فوراً بند کر دیتی ہے۔ خود بھنڈی دیر ہضم ہوتی ہے۔ پیشاب کی جلن، سوزش اور سوزاک کو ہفتہ عشرہ میں ٹھیک کرنے کیلئے آدھ پاؤ بھنڈی کا کاڑھا دو تولہ مصری ملا کر روزانہ پلایا جاتا ہے۔ بھنڈی کی جڑ بھی بڑی کارآمد ہوتی ہے اس کی جڑوں کو کوٹ کر پانی میں بھگو دیا جاتا ہے اور یہ پانی گڑ تیار کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ بھنڈی کے پانی سے گڑ کی تمام میل اتر جاتی ہے اور صاف اور اجلا گڑ تیار ہوتا ہے۔ بھنڈی توری کی جڑ کا سفوف چھ ماشے ہمراہ دودھ استعمال کرانے سے منی گاڑھی ہو جاتی ہے اور جریان درست ہو جاتا ہے اور قوت امساک بڑھتی ہے۔ ورم مثانہ عسر بول، سوزش بول اور سوزاک وغیرہ میں آدھ پاؤ بھنڈی تین اونس پانی میں تین منٹ تک ابال کر جوشاندہ بنا کر اور چھان کر حسب ضرورت چینی شامل کرکے پلانا مفید ہوتا ہے۔

**ٹینڈے:** ٹینڈے بیل کا پھل ہے۔ اس کا مزاج سرد ہے۔ ٹینڈوں کا سالن بخار کو ختم کرتا ہے۔ یہ سبزی بدن کی گرمی کو دور کر دیتی ہے۔ یہ سبزی مقوی دماغ ہے، دماغ کو قوت دیتی ہے۔ بلڈ پریشر کو کم کرتی ہے ٹینڈے جسم کو موٹا تازہ کرتے ہیں۔ گرمی کے موسم میں عام طور پر جسم میں جلن محسوس ہوتی ہے اس حالت میں ٹینڈے کھانے سے جلن دور ہو جاتی ہے۔

**کھیا کدو (لوکی):** کدو بہت فائدہ مند سبزی ہے۔ کدو ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت پسند تھا۔ کدو کھانے سے جسم کی زائد گرمی زائل ہو جاتی ہے۔ کدو پیشاب کے امراض معدے کے امراض، ذیابیطس خصوصاً بلڈ پریشر، یرقان کے مرض میں بہت فائدہ دیتا ہے۔ کدو قبض کو دور کرتا ہے، دل و دماغ اور جگر کو طاقت و فرحت بخشتا ہے اور خون کی گرمی کو ختم کرتا ہے۔ کدو کا حلوہ دماغی امراض اور پیٹ کے امراض کیلئے مفید ہے۔ حلوہ کدو دماغ کو طاقت دیتا ہے۔ معدے کی گرمی کو زائل کرتا ہے، صفراوی بخار میں حلوہ کدو مریض کیلئے اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ اس کا استعمال دل و دماغ اور بینائی کو قوت دیتا ہے۔

**کھیا توری:** توری کو جتنا بھی کھایا جا سکے کھائیں یہ فائدہ مند سبزی ہے۔ توری قبض کشا ہے۔ اسے کھانے سے خوب بھوک لگتی ہے۔ توری بواسیر اور سوزش پیشاب کیلئے بہت مفید ہے۔ بخار کے مریض کو توری کا سالن کالی مرچ ملا کر دیا جائے تو بخار کو آرام آ جاتا ہے۔ توری بلڈ پریشر کو دور کرتی ہے۔

**ہرا دھنیا:** یہ ایک خوشبودار سبزی ہے اس کے پتے اور بیج دونوں سالن میں استعمال ہوتے ہیں۔ اس کے بیج سالن اور ادویات میں بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ اس کے پتوں کو بطور سلاد بھی کھایا جاتا ہے۔ اس کا مزاج سرد خشک ہے۔ بعض لوگ مسوڑھوں کی خرابی اور منہ میں سے بدبو آنے سے پریشان رہتے ہیں۔ صبح ہرا دھنیا دہی میں ملا کر کھانے سے اور دھنیے کو پانی میں جوش دے کر غرارے کرنے سے چند ہی روز میں مسوڑھے مضبوط اور منہ کی بدبو دور ہو جاتی ہے۔ سر درد اور سوجن کو ہرے دھنیے سے افاقہ ہوتا ہے۔

**کچالو:** یہ اصل میں اروی کے پودے کی جڑ کے درمیانی حصے کا پھل ہے۔ اس کا مزاج سرد خشک ہے۔ اس میں وٹامن سی، کیلشیم اور نشاستہ شامل ہوتے ہیں۔ کچالو جسم سے فاسد خون ختم کرکے صاف خون پیدا کرتا ہے اور جسم کو موٹا کرتا ہے۔

## تسبیح خانہ سے بیعت ہونے کے بعد کیا کریں؟

حضرت حکیم صاحب کے سلسلہ عالیہ قادری نگاہ عبقری کے بیعت ہونے کے بعد 1۔ منتخب احادیث کا مستقل مطالعہ کریں۔ 2۔ شمائل حمیدیہ کو اپنی زندگی کی ترتیب میں لائیں۔ اپنی زندگی کے معاملات پاکیزہ اور صاف ستھرے ہوں، کسی کے لین دین میں حلال و حرام کا خاص خیال رکھا جائے۔ اپنی گھریلو زندگی اور معاشرت میں بیوی، ماں، بہن بھائیوں کے ساتھ اچھا معاملہ اور خوش خلقی کا معاملہ ہو۔ کسی سے رنجش ہو تو کوشش کریں اس کے ساتھ معاملہ بہتر ہو بلکہ سے بڑھ کر انسان کے دل میں نفرت نہ ہو حتیٰ کہ کافر اور مشرک کے لیے دل میں نفرت نہ ہو بلکہ خیرخواہی کا جذبہ اور اس کی ہدایت کا فکر ہو۔ اپنے مرشد کو ہر پندرہ دن کے بعد آخری ہر مہینے اپنے احوال اذکار کیفیات تسبیحات لکھتے رہیں اور خاص طور پر جو اعمال نہیں کر پا رہے ان کی اطلاع ضرور دیں اور سب سے زیادہ نفع اس کو ہوگا جو مرشد کے بارے میں اچھا گمان اعتقاد اور یقین سے چلے گا۔ بیعت ہونے کے بعد درس کا سننا بہت ضروری ہے یہ دراصل مرید اور مرشد کے درمیان ایک رابطہ کا ذریعہ ہے، درس کسی بھی شکل میں نیٹ، سی ڈی، میموری کارڈ، موبائل کے ذریعے مستقل سنتے رہیں اور دوسروں کو بھی درس کی ترغیب دیتے رہیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنی رضا عطا فرمائے اور مسنون زندگی پر دن رات چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## آثار قدیمہ کی حفاظت عبقری کے ذریعے

نیا دور ہمیں اپنی تہذیب اور ثقافت بھلا رہا ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس افراتفری کے دور میں اپنی تاریخ ہی کو فراموش کر بیٹھے۔ وطن کی مٹی سے پیار کریں اور وطن کے ورثے کی حفاظت کریں۔ ہم سب پر ذمہ داری عائد ہے کہ ہم اپنی گزشتہ تاریخ، ثقافت کی بقا چاہتے ہیں تو عبقری کا ساتھ دیں۔ آپ کے پاس کوئی بھی یادگار ہو جیسے مٹی یا کسی دھات کے پرانے برتن، پرانا لکڑی کا کوئی دروازہ، کھڑکی، کرسی یا پرانی طرز کا بنا ہوا فرنیچر یا کسی پرانی بلڈنگ سے اترا ہوا لکڑی کا کوئی ایسا ٹکڑا جس پر پرانے نقش و نگار ہوں، پتھر یا پتھر سے بنی ہوئی کوئی پرانی چیز۔ ہاتھ کی لکھی ہوئی پرانی کتابیں اور چمڑے کی پرانی چیزیں۔ پرانی طرز کی تلواریں یا اسلحہ۔ آپ انہیں ضائع ہونے سے بچانا چاہتے ہوں اور نسلوں تک اس کی حفاظت چاہتے ہوں تو وہ آثار قدیمہ کے قدردان ادارہ عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کیجئے یا ہمیں اس نمبر 0343-8710009 پر صرف میسج کریں یا خود بھیجنے کا بندوبست کریں یا اپنے مکمل پتے اور فون نمبر کے ساتھ خط لکھیں۔ (ادارہ)

معدہ کا السر (کوئی بھی قسم کے زخم) کی بہترین دوا ہے اس کے استعمال سے جگر اور معدہ صحت مند ہو جاتے ہیں اور گرم طریقے سے اپنا کام سرانجام دیتے ہیں دوران خون اعتدال میں رہتا ہے اور مریض صحت مند ہشاش بشاش رہتا ہے۔



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی حل تلاش کریں آپ سے کوئی روحانی، جسمانی نسخہ یا ٹوٹکا آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ سے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا تجربہ عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں! اپنے معمولی سے تجربے کو بھی یاد رکھئے، یہ دوسرے کیلئے حل اور راحت ہو سکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں! اک پاک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## نسخہ اکسیر جگر

(حاجی عباس علی، واہ کینٹ)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! واہ کینٹ میں بروز اتوار آپ کی اچھی اچھی باتیں پہلی بار سنیں۔ کافی لوگ اور دور دور سے آئے تھے۔ عبقری میں آپ اپنا یا کسی کا خاص نسخہ تحریر فرماتے ہیں۔ بندہ بھی چونکہ آباؤ اجداد سے حکمت سے منسلک ہے ایک خاندانی مجرب نسخہ عبقری کے حوالے کرتا ہے۔ آج کل موسم گرما چل رہا ہے جس میں شدید گرمی کے اثرات ہوتے ہیں جو کہ بدن کے اندرونی و بیرونی امراض کیلئے نافع و شافی ہے۔ بندہ کا مجرب و معمول ہے۔ بہت سے لوگوں کو لکھوایا ہے۔ نسخہ اکسیر جگر یہ ہے:

**ھوالشافی:** ریوند چینی 250 گرام، نوشادر ٹھیکری 250 گرام، قلمی شورہ 500 گرام، زیرہ گلاب 200 گرام، تخم کاسنی 250 گرام۔ تمام ادویات آٹے کی مانند پیس لیں۔ پھر چھان لیں بوتل یا شیشی میں رکھیں۔ ہوا کی نمی کے باعث گیلی ہو جائے گی اسے خراب نہ سمجھیں۔

**فوائد:** ہے تحقیق حامد کی ہے، وجع، خفقان قلب، گرمی کی شدت میں گھبراہٹ، زیادہ پسینہ آنا اور بدبودار پسینہ، پیٹ میں گرمی کے دانے، پھوڑے پھنسی، خون، شدت حرارت جگر، ضعف جگر، گرمی کی بول، بدبو دار پیشاب، سلسل البول، پیشاب کی نالی کی جلن، درد و چپ سوزاک، پیاس زبان، قبض، بھوک نہ لگنا، دوران قلب، گرمی سے یرقان، استسقاء اور لیکوریا کیلئے بے حد مفید ہے۔ ان چیزوں کو بات نہیں، بعض پڑھے لکھے کہتے ہیں کہ نسخہ ایک اور کئی امراض لکھ مارے یا اتنے امراض پر کیسے ایک ہی نسخہ حاوی ہو سکے گا۔ جب ان کو بتایا کھلایا اور کھلایا گیا تو مان گئے۔

**ترکیب استعمال اکسیر جگر:** محترم حکیم صاحب تو اپنی عقل سے جیسے مرضی ہو استعمال کروا سکتے ہیں مگر عام لوگ سادہ پانی سے دن میں تین یا چار بار ایک گرام سے تین گرام کھا سکتے ہیں۔ یہ دوا درد گردہ، پتھری گردہ و مثانہ میں بے حد مفید ہے۔ صرف ایک مریض کا ذکر کرتا ہوں اسے کئی سالوں سے درد گردہ کی تکلیف تھی، غریب تھا آیا، تین روز کی دوا دی مگر اگلے ہی روز صبح آیا، کاغذ میں چار پتھریاں پڑی تھیں، مجھے کہا آپ جھوٹ بولتے ہیں یہ تمہاری تین دن ختم کر کے آؤں گا، صرف کل دوبارہ آپ کی دوا کھائی ہے یہ پتھریاں آج صبح نکلی ہیں اور میں تکلیف میں سے نکل آیا ہوں۔ میں نے کہا اب بقیہ دوا بھی کھا لیں۔

## زہریلے جانوروں کے کاٹے کا علاج

(بندہ خدا، واہ کینٹ)

**بھڑ اور بچھو کا علاج:** اگر بھڑ یا بچھو کاٹ لے تو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بار بار پڑھتے رہیں اور ڈنک کے مقام پر انگلی پھیرتے رہیں ان شاء اللہ شفاء ہو جائے گی۔ اگر صرف بچھو کاٹ لے تو ایک سانس میں سات مرتبہ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ پڑھ کر دم کریں۔ کم از کم 3 دفعہ پڑھ کر دم کریں اور دن میں وقتاً فوقتاً اس پر عمل کرتے رہیں یا ان دونوں موذی جانوروں میں سے کوئی کاٹ لے تو پہلے درود ابراہیمی پڑھیں اور وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ۔ بار بار پڑھ کر دم کرتے رہیں اس عمل کو دن میں دوہراتے رہیں ان شاء اللہ پاک ضرور شفاء دیں گے۔ اگر شہد کی مکھی کاٹ لے تو بھی اسی طریقہ پر کریں۔

سانپ کے ڈنک کا زہر ختم کرنے کیلئے کسی پودے کی شاخ کاٹ لیں اور اس آیت کو 27 دفعہ پڑھ کر ڈنک کی جگہ اوپر سے نیچے تک شاخ کو پھیرتے رہیں اور پھر نیچے کی طرف پھیریں۔ دن میں یہ عمل کم از کم تین دفعہ کریں ان شاء اللہ زہر کا اثر بھی ختم ہو جائے گا اور سکون بھی آ جائے گا۔

سانپ کے ڈسنے کا دوسرا علاج یہ ہے کہ سورۂ لقمان ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلا دیں یہ عمل کم از کم 3 دن تک کریں۔ ان شاء اللہ شفاء ہو جائے گی یا کلمہ طیبہ 111 بار پڑھ کر ڈنک کے مقام پر دم کریں۔ دن میں کم از کم تین دفعہ یہ عمل کریں اور مسلسل تین دن یہ عمل کریں ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور شفاء ہوگی اور مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

ہر قسم کے زہریلے جانوروں یعنی بھڑ، بچھو، شہد کی مکھی یا سانپ اور دیگر زہریلے حشرات الارض سے بچنے کا آسان طریقہ بھی قرآن نے بتایا ہے کہ روزانہ 101 بار سورۂ اخلاص پڑھنے والے کو کوئی بھی موذی جانور نہیں کاٹے گا اور اگر کاٹ لے تو زہر اثر نہیں کرے گا۔ اصل بات ہوتی ہے یقین کی۔ اگر ہمارا یقین اس بات پر ہو جائے یعنی قرآن پاک اور اس کی آیات پر تو قرآن پاک ضرور اثر کرتا ہے یعنی اس کی آیات اپنا اثر ضرور دکھاتی ہیں۔ قرآن پاک پر اپنے یقین کو مضبوط کریں۔

**کتے سے حفاظت کیلئے:** اگر کسی کو کتا کاٹ لے اس پر حملہ کرے تو فوراً یہ دعا پڑھو ان شاء اللہ زہر اثر نہیں کرے گا۔

وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ۔

**سانپ کے زہر سے محفوظ رہنے کا عمل:** اگر کسی کو سانپ کاٹ لے تو وہ آدمی سورۂ فاتحہ تین دفعہ، آیت الکرسی تین دفعہ، سورۂ اخلاص تین دفعہ، سورۂ کافرون تین دفعہ، سورۂ فلق تین دفعہ، سورۂ ناس تین دفعہ (یعنی چاروں قل) مریض خود پڑھ لے یا کوئی دوسرا آدمی پڑھ کر مریض پر پھونک مارے ان شاء اللہ زہر اثر نہیں کرے گا یا یہ سارے اعمال لاہوری نمک پر دم کر کے مریض کو کھلا دیں اور تھوڑا سا پانی بھی ملا کر ڈنک کی جگہ ملیں۔ ان شاء اللہ ضرور صحت ہو جائے گی۔

## بیٹی کی شادی کا مستقل حل

(نسیم اختر، سرگودھا)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا پچھلے رمضان میں بتایا ہوا نسخہ مشروب خصوصی رمضان تحفہ ہم نے بنایا اور افطاری کے وقت استعمال کیا واقعی جیسا آپ نے بتایا ویسا ہی تھا پورے دن کی تھکن شربت پینے سے دور ہو جاتی ہے اور نماز پڑھنے میں آسانی ہو جاتی ہے۔ کچھ چیزیں میں ہدیے کے طور پر لکھ رہی ہوں امید ہے کہ قارئین کو فائدہ دیں گی کیونکہ جو کچھ میں لکھ رہی ہوں وہ سب ہم نے خود آزمایا ہے اور فیض پایا ہے۔ حکیم صاحب میری پانچ بیٹیاں ہیں میری بڑی بیٹی کے رشتے کا مسئلہ تھا جو کسی طرح حل نہیں ہو رہا تھا ہم نے ایک قاری صاحب سے پوچھا تو انہوں نے یہ آیت بتائی اور اس کی اجازت بھی دی کہ آپ اوروں کو بھی بتا سکتے ہیں۔ اس

کی کھلی اجازت ہے۔ اس آیت کے پڑھنے سے میری بیٹی کی شادی کا مسئلہ حل ہوگیا اور اس کی اچھی جگہ شادی ہوگئی۔ وہ آیت یہ ہے۔ پارہ نمبر 19 سورۂ فرقان کی آیت نمبر 54 ہے۔ اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے: صبح فجر کی نماز کے بعد ایک تسبیح اس آیت کی تلاوت کریں' شادی ہونے تک ان شاء اللہ جلد ہی مسئلہ حل ہوجائے گا۔ لڑکا اور لڑکی خود یہ عمل کریں۔ اول و آخر درود ابراہیمی پڑھیں۔ شادی والے دن تک پڑھیں۔ (ایام کے دنوں میں نہ پڑھیں)

## میرے آزمائے گھریلو ٹوٹکے

اگر خدانخواستہ کسی کے جسم کا کوئی بھی حصہ جل جائے تو فوراً تارپین کا تیل استعمال کریں اس میں بہت شفاء ہے اس سے جلد بھی نہیں سکڑے گی اور داغ بھی نہیں پڑے گا اور زخم جلد خشک ہوجائے گا اور اگر کوئی نیوب وغیرہ لگانی ہو تو وہ بھی تارپین کے تیل میں مکس کرکے لگائیں اگر کسی کو پھوڑا پھنسی نکل آئے اور ٹھیک نہ ہورہا ہو تو نیم کے پتے لے کر خشک کرکے پیس لیں اور سرسوں کے تیل میں ملا کر لگائیں فوراً آرام آجائے گا۔ اگر جسم پر پت والے نکل آئیں تو ایلو ویرا (کنوار گندل) کا گودا نکال کر جسم پر ملیں اس کی کوشش بھی ملیں تھوڑی دیر بعد نہالیں دو تین مرتبہ ایسا کرنے سے پت والے ختم ہوجائیں گے۔ اگر لوہے کی کوئی چیز جسم پر لگ جائے کیل کا کوئی چوٹی لگ جائے تو فوراً املی کے تیل کے دو تین قطرے ٹپکا دیں فوراً آرام آجائے گا اور زخم آگے نہیں بڑھے گا۔ ان شاء اللہ۔ اگر گوشت نہ گلے تو لہسن کے کی ونڈی اس میں ڈال دیں' گوشت فوراً گل جائے گا۔

## سورۂ اخلاص کا عمل

(کوثر پروین' فیصل آباد)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے ماہنامہ عبقری میں سورۂ اخلاص والا عمل پڑھا جو میں نے نوچندی جمعرات سے شروع کرکے گیارہ دن پڑھنا تھا۔ میں نے چند ماہ باقاعدگی سے پڑھا تو اللہ کے فضل سے میں حج کر آئی ہوں۔ اللہ عبقری والوں کو اور علامہ لاہوتی پراسراری کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ میں نے تو کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا کہ میں ایسے حج کروں گی۔

## نسخہ برائے شوگر

محترم حکیم صاحب! میرے پاس شوگر کے علاج کیلئے ایک کامیاب نسخہ ہے۔ جس کو استعمال کروایا فائدہ ہی فائدہ پایا۔ ھوالشافی: نیم کے ہرے پتے، سونف، دانہ، چھل، گٹھلی جو بڑے پرانا

گو تمام چیزیں ہم وزن لیں اور پیس لیں۔ جو بڑے گی میں ڈال کر بھون لیں اور پیس لیں۔ روزانہ صبح و شام آدھا چھوٹا چمچ پانی کے ساتھ کھائیں ساتھ دودھ بھی پینا ہے۔ تقریباً دس لوگ جنہیں میں نے نسخہ دیا ان کو روزانہ انسولین لگتی تھی اس کے تین ماہ کے استعمال سے وہ بالکل ٹھیک ہوگئے۔

## ایک ماں اور بھکاری بچہ

(بیگم مخدوم شبیر عالم' ملتان)

کچھ عرصہ پہلے میں راجن پور جارہی تھی جب گاڑی ڈیرہ غازی خان کے اڈے پر پہنچی تو ایک بھکارن ایک 8 ماہ کا بچہ اٹھائے میری کھڑکی کے پاس آئی۔ بچہ جس نے ابھی پہلا حرف سیکھا وہ تھا اللہ کے نام۔ اس نے وہ معصوم ہاتھ سب سے آگے کر دیا' توتلی زبان میں بھیک کی ٹریننگ دی جاچکی تھی۔ معاشرہ اس حد تک بگڑ چکا ہے کہ ایک ماں خود بھیک مانگنے یا نوکری کرنے کی بجائے اس بچے کو یہ تربیت دے رہی ہے۔ اس ملک کا کیا بنے گا جس کی ماؤں نے اپنے بچوں کو پھیلانا بھی سکھایا ہو۔ بڑی بڑی غریب عورتوں نے فاقے کاٹ کر اپنے بچے کو اعلیٰ عہدوں پر پہنچایا عہدہ نہ سہی کم از کم ایک اچھا انسان تو بنایا ہے۔ جس ماں نے بچے کو آنکھ کھولتے ہی اللہ کا نام کی بجائے سکھایا تو صرف بھیک' یہ بچے بڑے ہوکر کیا بنیں گے۔

جنہوں نے آنکھ کھولتے ہی ہاتھ پھیلانا سیکھا ہو وہ زندگی بھر ہاتھ پھیلاتے رہیں گے۔ اے عورت! اللہ نے تجھے اپنی نسل کو سنوارنے کا عظیم کام سونپا ہے۔ اگر عورت چاہے تو کم از کم چاہے وہ غریب ہے یا امیر ہے وہ اپنا کام پورا کرسکتی ہے۔

اس سے تھوڑی دیر بعد میں نے دیکھا کہ وہی بھکارن عورت اپنے بچے کو گود میں اٹھائے کینٹین پر کھڑی بوتل پی رہی تھی جبکہ اس کے قریب سے کوئی بھی آدمی گزرتا وہ معصوم بچہ بندر کی طرح ہاتھ پھیلا دیتا۔ کیا ہم مسلمان ہوکر اتنے گر گئے ہیں کہ ہمیں زندہ رہنے کیلئے سوائے بھیک کے اور کوئی کام نہیں! شام کو کہیں باہر نکلو بچے اٹھائے نوجوان عورتیں بھیک مانگ رہی ہوتی ہیں یہ عورتیں گھروں میں' فیکٹریوں میں کام کرسکتی ہیں مگر حرام کا نوالہ ایمانداری سے شاید انہیں زیادہ لذیذ لگتا ہے۔ اے ماں! تیری گود اللہ کی مخلوق کو نیکی اور ایمانداری کا سبق دینے کیلئے بنائی گئی ہے۔ تیرے ہاتھ تیری اولاد کے روشن مستقبل کی دعا کیلئے بنائے گئے ہیں۔ اے ماں تو اولاد کی خوشحالی اور بہتری کیلئے ایک دفعہ اس پروردگار کے آگے ہاتھ پھیلا کر تو دیکھ وہ کس طرح تیری بگڑی ہوئی اولاد کو سیدھے راستے پر لے آتا ہے تو اللہ سے اس کا رزق مانگ کر تو دیکھ۔ اے ماں! تو اس کے ہاتھ اس قابل نہ بنا کہ وہ پیدا ہوتے ہی بھیک مانگنے لگ جائے۔

## انسان و حیوان کی ہر بیماری کا علاج

(محمد ارشد' ویر سرگودھا)

ھوالشافی: اجوائن ایک کلو' سداب ایک پاؤ' تخم قیب آدھ پاؤ' کاسنی ایک پاؤ' مصبر ایک چھٹانک' بزل ایک پاؤ' کالی زیری آدھا کلو' کھوپرا گری ایک پاؤ' مصطگی ایک پاؤ' گوگل ایک پاؤ' ملٹھی ایک پاؤ۔

خوراک برائے انسان: تمام امراض انسانی کیلئے مجرب۔ تین ماشہ ہمراہ پانی استعمال کریں۔ مزید فوائد استعمال کرنے بعد عبقری کو بتاتے رہیں۔ خوراک برائے جانور: ایک چھٹانک آٹے کے اندر ملا کر کھلائیں۔ جانوروں کے تمام امراض کیلئے ان شاء اللہ مفید ثابت ہوگی۔

جوڑوں کے درد کیلئے: ایلوا 2 تولہ' سونٹ 2 تولہ' سورنجان دو تولہ' گوگل 5 ماشہ' افسنتین 3 ماشہ' سرنجان شیریں 3 ماشہ۔ آب گندنا کے ساتھ گولیاں بنالیں۔ ان شاء اللہ جوڑوں کا درد ختم ہوجائے گا۔ خوراک: دو گولیاں نیم گرم دودھ یا چائے کے ساتھ لیں۔ جریان بوجہ سردی مزاج: اندر جو شیریں' سمندر سوکھ' تخم کونچ' تخم پیاز' تخم اوٹنگن' عقر قرحا' برابر وزن لیں۔ ایک ساڑھے دس ماشہ کو چھان کر مکس کرکے پڑیا بنالیں۔ انڈہ کی سفیدی نکال کر پڑیا اس میں ڈال دیں اور کھالیں۔ اسی طرح تھیے پڑیا استعمال کریں۔ ان شاء اللہ بوجہ سردی مزاج جریان ٹھیک ہوجائے گا۔

## حماقت کی نشانی

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرا نام اویس محمود ہے میں جماعت ہفتم کا طالب علم ہوں اور قرآن پاک حفظ کررہا ہوں میرا چھٹا پارہ ہے۔ آپ دعا فرمائیں۔ میں پہلی بار آپ کی خدمت میں حاضر ہورہا ہوں۔ رسالہ عبقری کیلئے چھوٹی سی کاوش حاضر خدمت ہے۔

حماقت کی نشانی: بغیر نیکی اور عبادت کے آخرت میں ثواب و جنت کی امید۔ خود بے وفائی کی عادت ہوتے ہوئے دوسروں سے وفا کی امید۔ بداخلاقی یا بخل کے ہوتے ہوئے سچا دوست ملنے کی امید۔ آرام طلبی اور سستی کے ساتھ مراد پانے کی امید۔ گھر والوں سے روز لڑنے کے باوجود گھر میں چین و راحت کی امید۔ (اویس محمود' ڈیرہ غازیخان)

# دودھ سے صحت و تندرستی کا راز

نعیم احمد (فیصل آباد)

بھینس کے دودھ کی لسی ہماری علاقائی غذا ہے جو کہ بہت مفید بھی ہے۔ مگر بکثرت استعمال نقصان دہ بھی ہوسکتا ہے۔ حکماء کے نزدیک بھینس کے دودھ کی لسی میں کالی مرچ اور سیندھا نمک ملا کر پینے کی تاکید کی ہے۔ اس طرح اس کے مضر اثرات سے بچا جاسکتا ہے۔

دودھ بہترین غذا ہی نہیں بلکہ ایک عمدہ دوا بھی ہے بشرطیکہ کے طبی اصولوں کے مطابق استعمال کیا جائے۔ بکری اور اونٹ ایسے دو قسم کے جانور ہیں جو طرح طرح کی خاردار جھاڑیاں اور مختلف قسم کے درختوں کے پتے کھاتے ہیں ہمارے پیارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بکری اونٹ اور گائے کے دودھ میں شفا کا فرمایا ہے۔ کمزور اور بوڑھوں کو اکثر ان جانوروں کا دودھ پلایا جاتا ہے۔ طب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق گائے اور بکری کا دودھ تپ دق، سل اور پھیپھڑے کے زخم وغیرہ کا بہترین علاج ہے مگر یہ ہمیشہ یاد رکھیں کہ گائے کا دودھ بغیر ابالے کبھی نہ استعمال کریں کیونکہ اس میں ان بیماریوں کے جراثیم پائے جاتے ہیں۔ بھینس کے دودھ میں مضر جراثیم ہوتے ہیں اس کو بار بار ابال کر استعمال کرنا چاہیے۔ اس کے دودھ میں غلیظ رطوبت ہوتی ہے جو موٹاپے کا باعث بنتی ہے۔ کمزور معدہ والوں کیلئے انتہائی مضر ہے۔ اس سے نہ صرف موٹاپا ہوتا ہے بلکہ دل کے امراض مثلاً والو کا بند ہونا بھی شروع ہوجاتا ہے۔ کئی دودھ فروش اور دودھ نوش جو کافی اچھی ورزش کے بغیر دودھ پیتے ہیں امراض قلب، گنٹھیا اور جوڑوں کے درد اور ایسے موٹاپے میں دیکھے گئے ہیں کہ آسانی سے چل پھر بھی نہیں سکتے۔ دوائیاں کھا کر صحت سے محروم رہتے ہیں۔ ادویات کھا کر بھی دودھ نہیں چھوڑتے کہتے ہیں کہ دوائیاں گرم ہوتی ہیں۔ معدہ کو جلا کر راکھ کردیتی ہیں اس لیے دودھ ضروری ہے۔ مگر ان کو معلوم نہیں کہ بیماری اسی بھینس کے دودھ کے استعمال سے ہی ہے۔ اگر دودھ ادویات کے ساتھ ضروری ہے تو پھر گائے بکری یا اونٹ کا استعمال کریں۔ مگر ایسا نہ کرنے سے بستر پر سوار ہوکر موت کے منہ میں چلے جاتے ہیں۔ بکری، گائے اور اونٹ کا دودھ مفید ترین غذا ہے۔ ان جانوروں کے دودھ کو ابالنے میں احتیاط برتی جائے۔ بلکی آنچ پر رکھ کر ایک بال آنے پر اتار لیا جائے۔ زیادہ ابالنے سے حیاتین (وٹامن) ضائع ہوجاتے ہیں۔ دودھ جب بھی استعمال کیا جائے اس میں کافی مقدار میں پانی ملا لیا جائے اور دو چمچ شہد ڈال کر نوش کیا جائے تو عمدہ صحت یقینی ہے۔ جن حضرات کو شہد میسر نہیں وہ شکر ملا کر مطلوبہ فائدہ لے سکتے ہیں۔ ماہرین غذا کا کہنا ہے کہ دنیا کا بہترین ٹانک دودھ شہد ملا ہوا ہے۔ ہمارے علاقے میں بھینسوں کا دودھ عام ملتا ہے باقی جانوروں کا بہت کم۔ اس لیے اس میں پسی ہوئی سنڈھ اور شہد اگر ملا کر پیا جائے تو نقصانات میں کافی کمی آتی ہے۔ جو صاحبان مشقت اور ورزش کرتے ہوں ان کیلئے آدھ کلو دودھ کافی ہے۔ اس سے زائد بیماری ہے۔

بھینس کے دودھ کی لسی ہماری علاقائی غذا ہے جو کہ بہت مفید بھی ہے۔ مگر بکثرت استعمال نقصان دہ بھی ہوسکتا ہے۔ حکماء کے نزدیک بھینس کے دودھ کی لسی میں کالی مرچ اور سیندھا نمک ملا کر پینے کی تاکید کی ہے۔ اس طرح اس کے مضر اثرات سے بچا جاسکتا ہے۔ ہمارے شہر اور علاقوں میں مکئی کی روٹی لسی کے ساتھ کھائی جاتی ہے مگر ساتھ پودینہ، ٹماٹر اور لہسن کی چٹنی کھائی جاتی ہے جو بیماریوں سے مبرا ہوتی ہے اور عمدہ صحت منتقل ہوتی جاتی ہے۔ قارئین عبقری کی خدمت میں جو پڑھا اور مشاہدات اور اس سے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق پیش کردیا ہے۔ بات محترم حضرت حکیم صاحب کی ہے کہ کاغذ تو ردی کے بھاؤ بکتا ہے مگر جو تحریر دوسروں کی زندگی بدل دے یا بیماری پریشانی اور مصیبت سے گھر بیٹھے چھٹکارا دلا دے اس کی قیمت کروڑوں بلکہ اربوں میں ہوتی ہے۔ ہم نہیں ہوں گے ہماری تحریریں تاقیامت باقی رہیں گی۔ صدقہ جاریہ ہے جو جو فائدہ اٹھائے گا سلسلہ جاری رہے گا۔ آخرت خوشحال ہوجائے گی۔ بے دھڑک اپنے مشاہدات اور تجربات لکھا کریں اور اللہ کی خوشنودی حاصل کیا کریں۔ محترم حکیم صاحب نے یہ رسالہ ایجاد کرکے اندر کی آواز کو باہر نکالنے کا ذریعہ بنایا ہے اللہ تعالیٰ ان کی عمر دراز فرمائے آمین۔

**(جب: چھوٹی سی غلطی اجنات نے گھر میں آگ لگادی)**

عامل نے بتایا کہ اس کمرے میں جن رہتے تھے آپ لوگوں نے لاعلمی میں ان کی بہت سی چیزیں بھی ادھر ادھر کردی ہیں جس کی وجہ سے جن بہت ناراض ہیں اور دروازہ کھٹکھٹایا جانا اس ناراضگی کا اظہار ہے۔ عامل نے انہیں مخصوص تعداد میں سورۃ یٰسین اور آیت کریمہ پڑھنے کا بتایا اور کہا کہ آئندہ اس کمرے کو صاف نہ رکھیں گے۔ گھر والوں نے عامل کے مشورے کے مطابق عمل کیا جس کے نتیجے میں ان کے ساتھ پراسرار واقعات پیش آنا بند ہوگئے۔

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

### بندش معلوم کرنے کا آسان طریقہ

آیئے استخارہ کے ذریعہ معلوم کرتے ہیں کہ بندش ہے یا نہیں؟ استخارہ کا طریقہ: باوضو ہوکر بعد نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ جائیں 6 پرچیاں ایک سائز کی کاٹ لیں اور انہیں ملالیں۔ تین پر "بندش" لکھیں اور تین پر "کشود"۔ دو رکعت نماز نفل پڑھ کر "اَسْتَخِیْرُ اللہ بِرَحْمَتِہٖ خِیْرَۃً فِیْ عَافِیَۃٍ" 21 بار پڑھیں اور ہاتھ پر دم کرکے ملی ہوئی پرچیوں میں سے چار پرچیاں اٹھالیں اگر تین پر بندش لکھا ہے تو یقیناً بندش ہے اور اگر تین پر کشود لکھا ہوا ہو تو آپ کی تقدیر کھلی ہے اگر دو پر بندش یا دو پر کشود لکھا ہے تو ایک پرچی اور اٹھائیں اس کے مطابق عمل کریں۔

### لہسن سے گوہانجنی ٹھیک ہوگئی

جولائی میں ہماری بیٹی ہمارے پاس رہنے آئی اس کی شادی لاہور میں ہوئی ہے تو ڈھائی تین ماہ بعد ہفتے دس دن کیلئے اس کے میاں ہمارے پاس بھیج دیتے ہیں۔ اس کا ایک بیٹا بھی ہے دو سال کا۔ جب وہ آئی تو اس کی بائیں آنکھ کے نیچے گوہانجنی بن رہی تھی آنکھ کو بہت تکلیف تھی سوج کر کافی پھولی ہوئی تھی اور درد اور سرخی بھی تھی ہمارے گھر میں صفائی کرنے کیلئے ایک کرسچن خاتون آتی ہیں جو کہ نیت کی بہت ہی اچھی ہیں اسے میری بیٹی سے ویسے ہی بہت پیار ہے اس نے لہسن کی ایک تری کو چھیلا اور ہاتھ سے دو ٹکڑے کیے ایک ٹکڑا لے کر نچوڑ کر آنکھ کی جلد پر ملا اس طرح کہ اس کا پانی آنکھ کی جلد پر باہر ہی لگایا دونوں حصوں کو دبا کر نچوڑ کر پانی جلد پر لگایا (خیال رہے کہ لہسن کا پانی آنکھ کے اندر نہ جائے) اور کہہ گئی کہ باقی دن میں تین بار یہ کام کریں۔ ایک بار میں نے کیا۔ دوپہر اور رات کو آپ کرنا۔ اللہ کی شان دیکھیں دوپہر تک سوج کم ہوئی اور رات کو جو بھی مادہ تھا نکل گیا اور آنکھ کو سکون آگیا اور دوسرے دن کرنا ہی نہ پڑا۔ لہسن دیسی ہو تو بہت اچھا ہے ورنہ چائنہ کا بھی چلے گا۔ یہ میں نے خود کیا ہے اور رزلٹ دیکھا ہے اس لیے آپ سب سے شیئر کررہی ہوں۔ (عبقری جلد 4)

**عبقری کی سابقہ فائلوں سے موتی چنیں**

گھریلو ناچاقیوں، رزق کی تنگی پریشانیوں سے نجات کیلئے اور صدیوں سے چھپے صدری رازوں اور طبی معلومات سے مکمل طور پر استفادہ کیلئے عبقری کے گزشتہ سالوں کے تمام رسالہ جات مجلد دیدہ زیب فائل کی صورت میں دستیاب ہیں۔ یہ رسالہ جات آپ کی نسلوں کیلئے روحانی جسمانی نفسیاتی معالج ثابت ہوں گے۔

(قیمت فی جلد -/500 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

نوجوان انقلاب۔۔۔ آج جوانوں سے پوچھو امراض اور مشکلات کی کمی سے نجات انشاءاللہ شرعی غیر شادی شدہ کیلئے فائدہ مند ہے یہ کتاب حل کرنے میں بہت مفید ہے نوجوان جو اپنی جوانی میں مدہوش ہیں ان کیلئے نوجوان انقلاب معاون کرتا ہے۔

Holy Prophet ﷺ said: Upon each one of you, the angel sends blessing, until his table of food remains spread. Book: THE WONDERFUL EXCELLENCES OF EASY VIRTUES

# جسم میں اٹکی موت زندگی دے گئی

محمد ہارون ارشد مغل خان گڑھ

ہم اس کا علاج بھی کر رہے ہیں۔ لیکن دراصل اس کی موت کا انتظار ہے۔ اس کی ڈیڈ باڈی کو ہم جراثیم کش دوا سے دھو کر آپ کو دیں گے ورنہ جو اس کو غسل دے گا یا ہاتھ لگائے گا اسے بھی یہی بیماری ہونے کا سو فیصد خدشہ ہے۔

بعض دفعہ انسان کو اچانک موت دبوچ لیتی ہے کہ وہ کوئی وصیت نصیحت بھی نہیں کرسکتا لیکن چند ایک واقعات ایسے گزرے ہیں کہ مریض آخری دموں تک پہنچ جاتا ہے۔ اسے بھی اور اس کے لواحقین کو بھی یقین ہوچکا ہوتا ہے کہ اس کا وقت ختم ہوچکا ہے صرف سانسیں پوری کررہا ہے لیکن قدرت کو کچھ اور منظور ہوتا ہے۔ عبدالرحمان فرنیچر کا کاروبار کرتا تھا ایک دفعہ وہ بازار سے کیلیں خرید کر آرہا تھا کہ کیلوں والا شاپر پھٹ گیا اور تمام کیلیں سڑک پر گرگئیں' سڑک پر گھوڑوں کی لید وغیرہ پڑی ہوئی تھی' کئی کیلیں وہاں جاپڑیں' عبدالرحمان نے جلدی جلدی تمام کیلیں سمیت لیں اس کے ہاتھوں کو لید لگ گئی وہ گھر آگیا ہاتھ منہ دھو کر سوگیا' صبح گھر والوں نے دیکھا تو اسے شدید ترین بخار تھا وہ تقریباً بے ہوش تھا۔ اسے اسی وقت ہسپتال لے گئے ایمرجنسی میں اس کے ٹیسٹ وغیرہ ہوئے ڈاکٹروں نے ٹیٹنس بخار بتایا جو گھوڑوں کی لید کے جراثیم سے ہوتا ہے اردو میں اس بیماری کو بدکنار کہتے ہیں۔

عبدالرحمان کی انگلی پر ایک زخم کا نشان تھا یعنی تازہ نشان تھا جس کے ذریعے جراثیم اس کے جسم کے تمام حصوں میں داخل ہوگئے۔ ڈاکٹر حتی الامکان علاج تو کررہے تھے لیکن پرامید نہیں تھے مریض کا جسم پھول کر کپا ہوگیا تھا حتی کہ ناک کے ذریعے خوراک وغیرہ دینی بھی مشکل ہوگئی تھی۔ گردن میں ایک کٹ لگا' خوراک اور دوا کی نالی لگادی' اسی بے ہوشی اور پھول کر کپا ہونے کی حالت کو ایک ہفتہ گزر گیا۔ ڈاکٹروں نے مایوسی کا اظہار کردیا۔ مریض کے گھر والوں کو کہہ دیا کہ ان کا بچنا ناممکن ہے۔ اس کے بھائی بہن ماں وغیرہ سب مایوس ہوگئے اور رونے لگے' ڈاکٹر آخری دم تک تسلی تو دیتے رہے لیکن جب انہوں نے موت کی خبر سنادی تو گھر والوں نے کہا اب آپ نے ہمارا مریض کس لیے رکھا ہوا ہے ہم اسے گھر لے جاتے ہیں۔ ڈاکٹروں نے کہا آپ کو کیا پتہ اسے کتنے زہریلے جراثیم چمٹے ہوئے ہیں' ہم اس کا علاج بھی کررہے ہیں۔ لیکن دراصل اس کی موت کا انتظار ہے۔ اس کی ڈیڈ باڈی کو ہم جراثیم کش دوا سے دھو کر آپ کو دیں گے ورنہ جو اس کو غسل دے گا یا ہاتھ لگائے گا اسے بھی یہی بیماری ہونے کا سو فیصد خدشہ ہے۔ اگر کفن لا کر دے دیں تو ہم جراثیم کش دوا گرم پانی میں ڈال کر نہلا کر دے دیں تاکہ مزید بیماری پھیلنے کا خطرہ نہ رہے۔ لواحقین بے چارے بے حد پریشان ہسپتال کے برآمدوں میں بڑا ہیجان میت کے انتظار میں بیٹھے تھے۔ ماں' بہنوں کی رو رو کر آنکھیں سوج گئی تھیں۔ ڈاکٹروں نے دوا اور خوراک کی نالیاں بھی ہٹا دی تھیں۔ مریض بے حس وحرکت لاش کی طرح پڑا تھا۔ بس اس کی موت کا انتظار تھا۔ ایک ہفتہ مزید گزر گیا آہستہ آہستہ اس کی سوجن اترنی شروع ہوگئی۔ ڈاکٹروں اور لواحقین میں خوشی کی لہر دوڑ گئی اترتے اترتے سوجن بالکل ختم ہوگئی اور مریض نے آنکھیں کھول دیں اور پانی مانگا' پانی کا گلاس دیا گیا مریض چونکہ ابھی خوراک نہیں لے سکتا تھا فقط پانی پی گیا۔ چند دن مزید ہسپتال میں رہنے کے بعد مکمل صحت یاب ہوکر گھر کو روانہ ہوگیا۔ مزید پانچ چھ سال وہ تندرستی سے زندہ رہا' ماں مرگئی' چھوٹا بھائی مرگیا لیکن عبدالرحمان اپنی طبعی عمر پاکر عالم بالا کو سدھارا۔

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سب تالیف ہیں سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں' مشکور رہوں گا۔

**کتاب نمبر 12: آزمودہ گھریلو معالج:** کتاب دراصل ماہنامہ تندرستی کا خاص نمبر ہے یہ اتنا خاص نمبر چھپا اور بکھرا ہوا مجھے ملا دیکھا کہ بہت کام کی چیز ہے۔ اور اس میں اطباء کے مشاہدات اور تجربات ہیں اس کی افادیت اور خاصیت کو سامنے رکھتے ہوئے اس کو آزمودہ گھریلو معالج کے نام سے قارئین کیلئے پیش کیا اور بہت مخلوق خدا کو اس کا فائدہ ہوا' پیش لفظ میں اس کا حوالہ بندہ نے دیا ہے۔

## حلقہ کشف المحجوب

ہر ماہ تو حید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔

آج کا ہمارا موضوع جو ہجویری علی ہجویری نے اسی کتاب میں بیان کیا ہے وہ ہے فقر و غنی کے بارے میں مشائخ کے اقوال۔ اس میں ہجویری علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ مشائخ طریقت نے ہر ایک نے فقر و غنی کے بارے میں اپنا اپنا خیال ظاہر فرمایا ہے۔ چنانچہ ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ فقیر وہ نہیں جس کا ہاتھ دنیاوی ساز وسامان سے خالی ہو فقیر وہ ہے جس کی طبیعت مراد سے خالی ہو۔ چنانچہ اگر اللہ تعالیٰ اس کو مال دے اور اس کی مراد مال کی حفاظت ہو تو بھی وہ غنی ہے اگر اس کی مراد مال کا ترک کردینا ہو تو بھی وہ غنی ہے۔ یہ دونوں باتیں غیر کے ملک میں تصرف کرنا ہے اور فقر حفاظت وتصرف دونوں کا ترک کرنا ہے۔

یحییٰ بن معاذ رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ صحیح فقر کی علامت یہ ہے کہ بندہ کمال ولایت' قیام مشاہدہ کی صفت جاتے رہنے اور حق سے دور ہوجانے سے ڈرتا رہے۔ غرض اس کمال تک پہنچ جائے کہ اس کی علیحدگی سے ڈرے۔

شبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ فقیر وہ ہے جو اللہ کے علاوہ کسی چیز سے بھی غنی نہیں ہوتا۔ یعنی فقیر اللہ کی ذات کے سوا کسی سے آرام نہیں پاتا۔ اس لیے اس کی ذات کے علاوہ اس کو کچھ مقصود نہیں ہوتا۔

ایک گروہ اللہ والوں کا ایسا ہے جو کہتا ہے کہ مال ہو تو اس کا چھوڑ دینا غنی ہے سے کہتے ہیں غنی قلبی۔ اس کا دل غنی ہے بعض لوگوں کا ہاتھ فقیر ہوتا ہے' دل غنی ہوتا ہے اور بعض لوگوں کا ہاتھ غنی ہوتا اور دل فقیر ہوتا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف فرما تھے ایک سائل نے سوال کیا۔ اسے بلوایا: اسے عطا فرمایا' وہ سائل چلا گیا۔ اس نے پھر مانگنا شروع کردیا امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسے بلوایا اس کو واپس لایا گیا۔ فرمایا اس کی تلاشی لو تلاشی لی تو اس کے کپڑوں سے روٹیاں' کچھ درہم اور کچھ سامان نکلا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اس کے پاس سے جو روٹیاں نکلی وہ صدقے کے طور پر اونٹوں کو ڈال دو اور دینار مال غنیمت میں جمع کروادو اور اس کو اتنے کوڑے مارو اور فرمایا: کہ تو حق داروں کا حق چھین کر لوگوں کو فقیر کررہا ہے جبکہ تو خود فقیر ہے۔

سلسلہ وار آپ بیتی
قسط 59

# جنات کا پیدائشی دوست

علامہ لاہوتی پراسراری

ایک ایسے شخص کی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز اور نوکھے انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور ظرف چاہیے

**شیطانی، جناتی، طاغوتی، کالی دنیا کو توڑنے کی طاقت یاقھار:** یاقھار کے فائدے میں نے ابتدائی قسطوں میں تفصیل سے عرض کیے لیکن پھر بھی وہ تفصیل نہیں تھی کیونکہ اس کے فائدے جو مجھ تک پہنچے یا مجھے جنات نے بتائے اور اس کے کمالات جتنے بھی میری زندگی میں کھلے وہ شاید بہت کم لوگوں تک کھلے ہوں گے۔ یاقھار دراصل شیطانی، جناتی، طاغوتی، سفلی اور کالی دنیا کو توڑنے کیلئے ایک تلوار ہے اور حقیقت تک پہنچنے کیلئے ایک راستہ ہے۔ **ملک شام میں ختم القرآن کی تقریب:** ابھی اسی رمضان میں حسب معمول جنات کے ہاں میرا آنا جانا کچھ زیادہ ہی ہو جاتا ہے کیونکہ ان کے ختم القرآن ہوتے ہیں اور ان کا تقاضا ہوتا ہے کہ میں ان کے ہاں حاضری دوں۔ سب کے ہاں تو نہیں جا سکتا لیکن قریب دور آنا جانا میرا لگا ہی رہتا ہے۔ ایک ختم القرآن کی تقریب میں مجھے ملک شام جانا ہوا اور شام بھی اس جگہ جہاں قافلہ اہل بیت ٹھہرا تھا جنات نے مجھے وہ واضح نشانیاں اور وہ بابرکت چیزیں دکھائیں کہ عقل دنگ رہ گئی۔ **یاقھار کا اجتماعی ذکر:** لاکھوں جنات تھے ختم القرآن کا تھوڑا سا تذکرہ اور اس کے بعد پھر میں نے جنات میں اجتماعی طور پر یاقھار کا ذکر کروایا لاکھوں جنات ہوں اور یاقھار کا ذکر ہو کیا منظر ہوگا؟ کیا عالم ہوگا؟ کیا تاثیر ہوگی؟ کیا طاقت ہوگی؟ جنات سانس روک کر صرف ناک سے یاقھار کا ذکر کر رہے تھے ہر طرف آگ کے شعلے تھے جو آسمانوں کو چھو رہے تھے اور اس کی طاقت و تاثیر کا اس وقت پتہ چلا جب لاکھوں جنات نے اس کو اجتماعی طور پر پورا سترہ منٹ سانس روک کر صرف ناک سے کیا۔ **یاقھار کی تاثیر نے پہاڑ ہلا دیے:** اس کے بعد پھر اس ذکر کو زبان سے کروایا پہاڑ ہل گئے اتنی گونج اتنی آواز اور اتنی تاثیر۔۔۔ چالیس منٹ زبان سے ذکر کے بعد پھر اجتماعی دعا ہوئی۔ وہ گریہ وزاری وہ طاقت وہ تاثیر کہ کمال ہے یار۔۔۔ ان حضرات نے کھانے کا انتظام کیا ہوا تھا کھانا کیا تھا سادہ پانی، کھجوریں، جو کی روٹی۔ واقعتاً اس کھانے نے تو کمال ہی کر دیا جو کی روٹی میں کھجور کا ٹکڑا ڈال کر منہ میں ڈالیں اور اوپر سے پانی کا گھونٹ پی لیں۔ اس طرح کھانا کھایا۔ **عرب عالم انسان سے جنات میں ملاقات:** کھانے کے بعد وہاں ایک ملک شام اور عرب کے بہت بڑے عالم انسان بھی شامل تھے۔ میرے جی میں آیا کہ ان سے ملوں میں خود ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور جب ان کی خدمت میں گیا اور ایک دوسرے کے ساتھ تعارف ہوا وہ اس سے پہلے مجھے نہیں جانتے تھے پھر جنات نے میرا تفصیلی تعارف کرایا تو وہ مجھے نام سے جانتے تھے۔ فرمانے لگے: میں نے جنات سے آپ کا تذکرہ سنا تھا لیکن دیکھا نہیں تھا اور خود مجھ سے ملنے کا اشتیاق تھا۔ مجھے فرمانے لگے کہ آج یاقھار کے ذکر سے مجھے خود بہت بڑا فائدہ ہوا میرے دل میں ایک گناہ کی چاہت تھی جو سالہا سال سے میں سے پھر رہا تھا زبان پر بھی نہیں لا سکتا تھا لیکن اندر وہ چیز موجود تھی۔ آج وہ چیز ایسے نکلی جیسے میرے دل سے ایک کالا کانٹا نکل گیا اور میں نے اس کو جاتے اور بھاگتے دیکھا ان کی ٹھنڈی سانس کے ساتھ آنسو بہہ نکلے۔ وہ بوڑھے تھے چہرے پر نورانیت تھی سانسوں میں خوشبو تھی۔ **یاقھار کا اجتماعی ذکر ہرگز نہ کریں:** پھر خود ہی فرمانے لگے کہ کیا انسانوں میں اجتماعی ہوسکتا ہے تو میں نے کہا ہرگز نہیں اور نہ ہی کوشش کیجئے گا کیونکہ انسانوں میں یہ ذکر اجتماعی اگر ہوا تو اس کے فائدے نہیں ہوں گے انسان اس کا جلال اور طاقت برداشت نہیں کرسکتے۔ ہاں انفرادی طور پر چاہے جتنا لاکھوں کروڑوں پڑھیں اس کی تاثیر روز بروز بڑھتی چلی جائے گی۔ **پچپن سال سے یاقھار کا ذکر:** میں نے پوچھا: آپ نے یہ سوال کیوں کیا تو فرمانے لگے کہ بات دراصل یہ ہے کہ میں یاقھار خود گزشتہ پچپن سال سے پڑھ رہا ہوں یہ چیز مجھے ایک تفسیر میں ملی تھی اور اس تفسیر میں میں نے اس کے فائدے پڑھے تھے۔ (انہوں نے کسی عربی تفسیر کا نام لیا) اس دن کے بعد میں نے اس کو پڑھنا شروع کر دیا میں ہزاروں کی تعداد میں تو نہیں پڑھتا تھا لیکن روزانہ سینکڑوں کی تعداد میں پڑھ لیتا تھا لیکن اس سینکڑوں کے پڑھنے نے میری زندگی میں جو فائدے کمال، روحانیت اور نورانیت ڈالی اور ایسے فائدے ایسے باکمال اور پرتاثیر تھے کہ میں گمان کیا خیال نہیں کر سکتا۔

**یاقھار کے فائدے شامی عالم کی زبانی:** اور پھر یاقھار کے انہوں نے فائدے بتانا شروع کیے۔ مجھے جب بھی شیطانی وسوسہ آیا اور شیطان نے مجھے کسی گناہ پر آمادہ کیا یہ اس دور کی بات ہے کہ آپ خود سوچیں کہ آج سے پچپن سال پہلے میرا شباب عروج پر تھا اور جوانی اور جوانی کی چاہتیں امنگیں آرزوئیں۔۔۔ میں نے جب بھی اس کو دل کا تصور کرکے پڑھنا شروع کیا میرے اندر سے وہ جذبہ نکل گیا گناہوں کی وہ چاہت نکل گئی اور بلکہ ایک احساس ہوا کہ میں روز بروز نیک بن رہا ہوں اور تقویٰ یعنی نور میرے دل کے اندر آ رہا ہے اور میری طبیعت میں نرمی، شفقت، محبت، پیار آہستہ آہستہ چلا جا رہا ہے اور طبیعت خیر اور عافیت کی طرف مائل ہو رہی ہے۔ **گناہ کی راہوں سے نجات:** میں نے تو اس کے فائدے میں یہ بھی دیکھا ہے کہ آپ کسی ایسی جگہ چلے جائیں جہاں ہر طرف گناہ، بدکاری ہو اور شراب اور شباب کا دور دورہ ہو۔ آپ کا جی چاہے کہ یااللہ! میں کیا کروں؟ ہرگز ملوث نہ ہوں بلکہ آپ بس یاقھار دل کا تصور کرکے اور سانسیں روک کر پڑھنا شروع کردیں جب سانس ٹوٹے تصوری تصور میں اپنے دل پر دم کریں پھر اگلا سانس روک کر پڑھنا شروع کردیں اور پھر تصوری تصور میں اپنے دل پر دم کریں۔ جتنی دیر آپ وہاں رہیں آپ بس یہی عمل کرتے جائیں۔ آپ دیکھیں گے کہ اس کا انوکھا کمال آپ کو کیا ملتا ہے۔ وہاں سے نجات کی راہیں خود کھلیں گی گناہ کی راہیں خود تنگ ہوں گی ان راستوں سے خود نکلیں گے تصور ختم ہوگا یعنی تصور گناہ وہ گمان ختم ہوگا وہ خیال ختم ہوگا وہ منزل ختم ہوگی وہ راستے ختم ہوں گے اور اس طرف رجحان ہی ختم ہو جائے گا۔ **شراب و شباب کی محفلوں سے چھٹکارا:** پھر ایک واقعہ سنایا کہنے لگے یہاں ہمارے رشتے داروں میں ایک شادی کی تقریب تھی اور ایک موسیقار کو بلایا ہوا تھا میرا وہاں جانا ہوا میں جوان تھا اور پھر وہاں شراب اور شباب کا بھرپور انتظام تھا مجھے خوشی ہوئی بڑے عرصے کے بعد یہ حسرت بر آئی اور میری طبیعت میں بہت زیادہ میلان ہوا آخرکار میں نے اس تقریب میں شرکت کی۔ پھر نہیں کیا ہوا اللہ کی طرف سے میرے دل میں ایک ادا سی پیدا ہوئی لفظ یاقھار سے واقف تھا اور یہ ترتیب میں نے اسی تفسیر میں پڑھی تھی لیکن آج تک آزمائی نہیں تھی بس کیا تھا میں نے اس ترتیب سے پڑھنا شروع کردیا اور خوب پڑھا اور اسی طرح سانس روک کر پڑھا۔ پڑھتے پڑھتے میں آخرکار وہاں سے اٹھا مجھے کس طاقت نے اٹھایا مجھے خبر نہیں میرا دل وہاں سے اچاٹ ہوا میری طبیعت

تنگ ہوئی یہاں تک کہ میں وہاں سے اٹھ کر آ تا اور گیا کہ آج تک اس تقریب جس کو پچپن سال پہلے کی بات کہوں گا اور میرے من میں وہ چاہت اور جوانی کی وہ امنگ لیکن یَاقَھَّارُ نے میرا ساتھ دیا اور یَاقَھَّارُ نے مجھے اس گناہ کی زندگی سے بچایا۔ گناہوں سے بچنا ہے تو یَاقَھَّارُ پڑھو: میں اس شامی عرب عالم کی بات حیرت اور غور سے سن رہا تھا وہ عرب شامی عالم کہنے لگے کہ بس اس دن کے بعد میرے پاس جو جوان آتا ہے یا بڑا بوڑھا آتا ہے یا مرد یا عورت۔ میں سب کو کہتا ہوں گناہوں سے بچنا ہے نیکی کی طرف آنا ہے بس میں نہیں چاہت میں ہے کہ میں نیک بن جاؤں لیکن آپ بے بس ہیں تو پریشان نہ ہوں آپ کو ایسا نقطہ بتاتا ہوں کہ یہ نقطہ طاقت اور قوت کے ساتھ آپ کا ساتھ دے گا اور آپ کو نیکی کی ایسی شاہراہ کی طرف لے کر جائے گا کہ خود آپ کے گمان میں نہیں! آپ کے تصور میں بھی نہیں کہ آپ کہاں سے کہاں چلے جائیں گے۔ نسلوں کو سنوارنے کا عمل: خود میرا بیٹا جب پیدا ہوا تو میں اپنے بیٹے کے دل پر ہاتھ رکھ کر روزانہ ایک تسبیح یَاقَھَّارُ کی ہر نماز کے بعد پڑھ لیتا تھا آج میرا بیٹا اکتیس سال کا ہے میں اس کے چہرے پر نورانیت اس کے دل میں روحانیت اور اس کا کردار شفاف دیکھتا ہوں۔ اس کے اندر ہمدردی' خیر خواہی' سچائی اور خلوص دیکھتا ہوں تو مجھے یاد آتا ہے کہ یَاقَھَّارُ یہ اثر دکھاتا ہے اور یَاقَھَّارُ اپنی تاثیر دکھاتا ہے۔ بدمعاش اور شریر جن کی توبہ کی المناک کہانی: ہماری باتیں ہو رہی تھیں کہ ایک جن درمیان میں بول پڑا وہ بھی شام اور میدان کربلا کے قریب ان کی رہائش تھی۔ کہنے لگے اگر اجازت ہو تو ایک واقعہ میں بتاؤں۔ اس کا درمیان میں بولنا مجھے تو ناگوار گزرا لیکن بعد میں احساس بھی ہوا کہ وہ بات بڑی قیمتی کہہ گیا۔ میں نے کہا جی آپ بولیں۔ کہنے لگا: میں پہلے بہت شریر جن تھا بدمعاشیاں کرتا تھا جن عورتوں اور انسانی عورتوں کا شکار میری من چاہی زندگی تھی۔ جنات کی من پسند عورتیں: میں انسانی عورتوں کو ورغلاتا اور جناتی عورتوں کو ورغلاتا اور یوں میرے دن رات ایسے گزر رہے تھے۔ ایک دفعہ ایسا ہوا میں ایک جن عورت کو اٹھا کر لے آیا۔ بہت خوبصورت تھی اور ہم ہر اس جن عورت کو یا انسانی عورت کو پسند کرتے ہیں جس کا گوشت ننگا ہو بازو کھلے ہوئے لباس پہنا ہو لیکن سینہ واضح نظر آئے چہرہ واضح کھلا ہوا سر کھلا ہوا لباس پہنا لیکن تنگ اور چست اور گوشت جسم کا واضح نظر آئے۔ بہر حال ہم عورت کے ننگے گوشت کے عاشق ہیں۔ گناہ کرنے کیلئے قریب جاتا تو اندھا ہو جاتا: تو میں ایک جن عورت کو اٹھا کر لے آیا۔ میں نے اس سے گناہ کرنا چاہا لیکن حیرت انگیز بات کہ جب بھی میں اس سے گناہ کے ارادے سے قریب جاتا میں اندھا ہو جاتا ہاتھ پاؤں سن' جسم میں جان ختم ہو جاتی اور میں گھبراہٹ اور پریشانی کا شکار ہو جاتا۔ میں اپنا ارادہ ترک کرتا' کچھ دور ہوتا پھر مجھے وہ عورت اپنے حسن و شباب سے نظر آنا شروع ہو جاتی اور میرے ہاتھ پاؤں ٹھیک ہو جاتے اور میرے جسم کا سن ہونا درست ہو جاتا۔ عاشقی کا غلبہ ہوتا' میں پھر اس کے قریب جاتا تو پھر میرے ساتھ یہی ہوتا کہ ہاتھ پاؤں بے جان' آنکھیں اندھی اور طبیعت میں گھبراہٹ۔۔۔ کئی بار میں نے یہی کام کیا۔ ہر بار مجھے ناکامی ہوئی آخر کار میں اس سے دور ہو کر بیٹھ گیا۔ میں نے اس سے معافی مانگی۔ سچ بتا تیرے پاس کونسا طلسم ہے: اس عورت سے ایک بات کی کہ تو سچ بتا تیرے پاس کیا ہے؟ کوئی جادو ہے' کوئی طلسم ہے' کوئی اسم ہے' آخر ہے کیا؟ وہ خاموش رہی وہ مسلسل رو رہی تھی لیکن اس کے ہونٹ ہل رہے تھے اور وہ زار و قطار رو رہی تھی وہ خوبصورت تھی اس کے بال' اس کی آنکھیں' اس کے ہونٹ' اس کا چہرہ' اس کا جسم اپنے حسن میں بے مثال تھا لیکن۔۔۔!!! جن جانیئے! وہ جن جس وقت یہ بات سنا رہا تھا رو رہا تھا۔ میں اور وہ شامی عالم اس کو حیرت سے دیکھ رہے تھے۔ اس کی ہچکی بندھ گئی۔ کہنے لگا یقین جانیئے: اس کا حسن اور احساس بالکل ختم ہو گیا میں بے حس ہو گیا میرے دل میں خود روحانیت' نورانیت اور ندامت نے جگہ لے لی اور میرے بھی آنسو بہنے شروع ہو گئے۔ میں نے اس کی منت کی اور اس سے کہا کہ مجھے بتاؤ کہ تمہارے پاس کیا ہے؟ آخر کار وہ عورت بولی: مجھے میرے والد نے نصیحت کی جب بھی ایسی کوئی صورتحال ہو سانس روک کر یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کر دو جس وقت تو اٹھا کر لا رہا تھا میں بے بس تھی بس میں نے یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کر دیا اور اب تک نامعلوم کتنے سو دفعہ میں یَاقَھَّارُ پڑھ چکی ہوں اور میں مسلسل یَاقَھَّارُ پڑھتی چلی جا رہی ہوں۔ یَاقَھَّارُ نے مجھے ہمیشہ حفاظت دی میری چچازاد بہن کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہوا تھا اس کو بھی یَاقَھَّارُ نے بچایا بڑھتے ہاتھ رک گئے چلتے قدم ٹوٹ گئے اور اٹھتی انگلیاں کٹ گئیں۔ یَاقَھَّارُ نے ہمیشہ اپنا کرشمہ کمال اور تاثیر دکھائی۔ بس میرے دل کی کایا پلٹی اور۔۔۔! وہ جن کہنے لگا: بس اس کے بعد میرے دل کی کایا پلٹی اس کو احترام سے جہاں سے اٹھایا تھا پہنچا دیا۔ اس کے بعد میں نے یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کر دیا جس دن سے یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کیا۔ میرے اندر کی شیطانیت روحانیت میں بدل گئی ظلمت نور میں بدل گئی میرے اندر یَاقَھَّارُ کا ایسا عکس آیا میں گناہوں کی زندگی سے دور ہو گیا۔ بربادی کی زندگی سے دور ہو گیا۔ میرا دل ہر وقت درود پاک' ذکر' نماز' قرآن' تسبیح' مخلوق کی خدمت' احترام اور درگزر پر آ گیا اور پھر وہ جن کہنے لگا جس کو غصہ بہت زیادہ آتا ہو جس کے مزاج میں بد خلقی چڑچڑا پن اور تنگ مزاجی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ یَاقَھَّارُ کا ورد کرے اور یَاقَھَّارُ کا ایسا ورد کرے کہ دن رات یَاقَھَّارُ ہی پڑھے۔ ورنہ کم از کم ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یَاقَھَّارُ پڑھے ہاں پڑھتے ہوئے تصور ضرور کرے کہ اس کا تعلق اللہ سے جڑ رہا اور اس یَاقَھَّارُ کے کمالات اتنے زیادہ کہ اس کا غصہ چڑچڑا پن تنگ مزاجی بدمزاجی اور بدخلقی ختم ہو رہی۔ اگر تا بھی نہیں کر سکتا کہ جس وقت غصے کی کیفیت ہو اس وقت یَاقَھَّارُ سانس روک کر پڑھنا شروع کر دے بس یَاقَھَّارُ سے اس کو وہ کمال ملے گا کہ شاید کبھی سوچا بھی نہ ہو۔ اگر اپنی نسل کو بچانا ہے تو۔۔۔! یَاقَھَّارُ زندگی بے موت سے نکالنے بربادی سے نکالنے پریشانیوں سے نکالنے کیلئے ایک ذکر ہے وہ جن رو رہا تھا اور مسلسل یہ باتیں کہے جا رہا تھا۔ کہنے لگا: اگر اپنی نئی نسل کو بچانا ہے جنات یا انسان کی ان نسلوں کو یَاقَھَّارُ کا ورد ضرور بتائیں۔ اگر اپنے چھوٹے سے بچوں پر یَاقَھَّارُ کی تسبیح پڑھ کر دم کر دیں بہت فائدہ ہو گا' نسلیں باقی نہیں ہوں گی اگر باقی ہیں تو ان کی اصلاح ہو جائے اور نسلوں کے اندر خلوص محبت پیار سچائی ادب اور خیر خواہی بڑھتی چلی جائے گی اور نسلیں ایک دوسرے کے بارے میں بھی محبت پر آ جائیں گی۔ وہ جن اپنی بات کہہ کر اجازت لے کر بھیگی آنکھوں کے ساتھ چلا گیا۔ میں اس کی بات سن کر حیران تھا بلکہ اس حیرت کا اظہار اس عرب شامی عالم نے بھی کیا۔ یَاقَھَّارُ کی انوکھی تاثیر اور سچائی: کہنے لگے: اس نے کمال کا واقعہ اور تاثیر بتائی' وہ عرب شامی عالم پھر اپنی بات پر آ گئے۔ کہنے لگے: میں نے واقعی یَاقَھَّارُ ایک انوکھی تاثیر اور سچائی پر پایا۔ میں نے یَاقَھَّارُ کو توبہ کیلئے گناہوں سے چھٹکارا کیلئے حتیٰ کہ جھوٹ' دھوکہ اور کسی کے مزاج میں مسلسل بددیانتی بڑھتی ہوئی ہو اور ایک دن اسے احساس ہو کہ مجھے اب جھوٹ' دھوکہ' بددیانتی اور خیانت کو چھوڑنا ہے۔ وہ یَاقَھَّارُ کا سہارا لے۔ شامی عالم بتانے لگے جب سے میں نے یَاقَھَّارُ پڑھنا شروع کیا اس کو مسلسل پڑھا اس کی تاثیر ایک تو انوکھی یہ کھلی کہ مجھ پر وہ روحانیت کے راز کھلے جو

شاید میں اپنی زبان سے نہ بتا سکوں اور وہ روحانیت کی برکت والی چیزیں تھیں جو مجھے خود بھی نہیں آئیں۔ میں کیسے بتاؤں یاقہار کو پڑھنے سے میری کالی دنیا نورانیت اور سفیدی میں بدلی۔ پھر ایک چیز فرمانے لگے: دن کے کسی حصے میں جب آپ کچھ لمحے کیلئے فارغ ہوں اپنے دل پر ہاتھ رکھ کر صرف ایک تسبیح ٹھہر ٹھہر کر نہایت دھیان سے اور نہایت توجہ سے اور نہایت خشوع سے یاقہار کی پڑھیں۔ بس آپ یاقہار پڑھتے جائیں گے دل کے اندر روحانیت نورانیت بڑھتی چلی جائے گی ذلت' ظلمت اور گناہوں کی سیاہی کٹتی چلی جائے گی اور گھٹتی چلی جائے گی اور دھتی چلی جائے گی۔ **نوجوان کی کہانی:** فرمانے لگے: ایک جوان میرے پاس آیا اس کے تین بچے تھے نیک بیوی تھی۔ وہ کہنے لگا میرا جی چاہتا ہے کہ میں اپنی بیوی کے قریب نہ جاؤں' غلط عورتوں اور غلط نوجوانوں کے قریب جاؤں بلکہ کہنے لگا کہ سچ پوچھیں کہ میرا محرمات کے قریب جانے کو دل بھی نہیں چاہتا' قوم لوط کے عمل کی طرف میری رغبت ہے اور میرا نوجوانوں کی طرف جانے کو دل چاہتا ہے۔ میں بے بس ہوں اور وہ دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ شاہی عالم فرمانے لگے: میں نے اس کو تسلی دی کہ انشاء اللہ تو خود دیکھے گا کہ تجھے اس چیز سے نجات ملے گی اور تیری طبیعت اس سے بیزار ہو اور تو خود دیکھے گا کہ تیری حفاظت بھی ہوگی اور سابقہ گناہوں کا کفارہ بھی ہوگا اور تیری طبیعت میں سکون اور بالکل طبیعت نیک ہو جائے گی۔

پھر میں نے اسے سانس روک کر یاقہار کے عمل کی ترتیب بتائی جب بھی طبیعت اس گناہ کی طرف مائل ہو تو سانس روک کر یاقہار پڑھ جب مجبوراً تجھے سانس توڑنا پڑے تصور میں اپنے دل پر پھونک مار اور دل کی طرف توجہ کرکے اسی پھونک مار اور خیال کر کہ میرا دل اس ذلت سے نکل جائے۔ میں نے اسے تسلی دی اور اسے یاقہار پڑھ کر دم بھی کیا اور کہا جا اور یہ کر اور چند ہفتوں کے بعد ضرور آنا اور ضرور بتانا کہ تجھے اس کا کیا فائدہ ہوا۔ توبہ و ندامت کے آنسو' وہ چلا گیا بس چند ہفتوں کے بعد آیا تو میں نے اس کے چہرے کو دیکھتے ہوئے محسوس کیا کہ اس کے چہرے پر آثار توبہ ہے اور ندامت کے آثار ہیں' گناہوں سے نکلنے کی کیفیت ہے' دین پر آنے کا مزاج اور طبیعت یوں اس کا چہرہ نورانی محسوس ہوا اور اس کی طبیعت میں نرمی محسوس ہوئی۔

میں نے آتے ہی اس سے پوچھا کیا ہوا؟ اس نے میرا ہاتھ تھاما میری پیشانی پر بوسہ دیا اور کہنے لگا کہ بس وہی ہوا جو آپ نے فرمایا تھا۔ کوئی طاقت تھی جو گناہ سے روکتی تھی: میرا ایک دوست تھا میں مسلسل سالہا سال سے گناہوں میں مبتلا تھا میں اس کے پاس گیا اور میرا ارادہ گناہ کا تھا اچانک آپ کی بات یاد آئی میں نے صرف آزمانے کی غرض سے اس کو پڑھا سانس روک کر جبر کرکے پڑھا کوئی طاقت تھی جو مجھے نہیں پڑھنے دے رہی تھی جبر کیا سانس روکا اور پھر کیا تھا اور اس کے پڑھتے ہی میرے اندر ایک انقلاب پیدا ہوا بس مجھے احساس ہوا کہ کچھ فائدہ ہو رہا میں نے اس کو پھر پڑھا اور پھر پڑھا۔۔۔ اور پڑھا۔۔۔ اور ہر بار سانس روک کر پڑھا۔۔۔ سانس روک کر پڑھنے سے میرے اندر ایک کیفیت اور احساس پیدا ہوا اور میں گناہ سے نکلنے لگا مجھے محسوس ہوا کوئی جادو ہے جو ٹوٹ رہا میرے قدم ہیں جو ہٹ رہے ہیں اور میری طبیعت میں نورانیت بڑھ رہی ہے میں مطمئن ہوا میں وہاں سے بچتے ہوئے مجھے احساس کے آنسو چھوڑ رہے تھے اور میں وہاں سے نکلا۔ بس یہ پہلا واقعہ تھا اس کے بعد مجھے جب گمان خیال اور گناہوں کے تصور نے گھیرا تو میں اسی کو پڑھنے لگ گیا اور اسی کو پڑھتا جاتا تھا اور میں اس سے نکلتا جاتا تھا اور میری طبیعت اس سے نکلتے نکلتے آخرکار نکل آئی اب بھی کبھی وہ خیال انگڑائی لیتا ہے۔ وہ سوچیں کچھ تو ہیں لیکن میں مسلسل یاقہار پڑھتا چلا رہا ہوں اور اس روشنی کی طرف بڑھتا جا رہا ہوں اب عالم یہ ہے کہ گناہ سے بڑھ کر اور قوم لوط سے بڑھ کر قابل نفرت کوئی عمل اس وقت میرے پاس نہیں۔ میرا جی چاہتا ہے کہ میں سجدے میں رہوں' نیکی کروں جی چاہتا ہے کہ جی بھر روؤں کہ میں نے گزشتہ زندگی کیسے گزاری؟ **امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ کا ملفوظ:** شاہی عالم کہنے لگے آج وہ جوان نیک ہے صالح ہے خلوص نیکی اور تقویٰ اسکی پیشانی سے مسلسل ٹپکتا ہے۔ وہ کہنے لگے میری زندگی میں سینکڑوں بلکہ ہزاروں لوگ ایسے آئے جن کو میں نے لفظ یاقہار سے نیکی تقویٰ اور طہارت کی طرف جاتے دیکھا پھر ٹھنڈی سانس بھر کر کہنے لگے میری نظر سے ایک کتاب گزری وہاں میں نے امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ کا ایک ملفوظ پڑھا وہ یہ تھا کہ جو شخص یہ چاہتا ہے کہ گناہوں کے پہاڑ اس کے کیلئے رائی کے برابر ہو جائیں یعنی ذرے کے برابر ہو جائیں کہ گناہوں کا سمندر ایک نورانی کشتی سے وہ پار کر جائے اور گناہوں کے سمندر کا ایک سیاہ قطرہ بھی اس کے جسم کو نہ چھوئے اور جو شخص یہ چاہتا ہے کہ گناہوں کے بادل برسے بغیر اس سے ہٹ جائیں اور بادل کا ایک سیاہ قطرہ بھی اس کے جسم اور لباس کو داغدار نہ کرے اور جو شخص یہ چاہتا ہے کہ گناہوں کی منہ زور آندھی اپنا رخ بدل لے اور اسے ایک جھونکا بھی نہ لگے اور جو شخص یہ چاہتا ہے کہ گناہوں کے آسمان اس کی طرف منہ بھی نہ کریں اور جو شخص یہ چاہتا ہے کہ گناہوں کے جنگل میں چلتے ہوئے بھی گناہ کا ایک کانٹا بھی اسے نہ چبھے اور ایک درندہ اسے نہ سونگھے اور اس کی طبیعت میں پاکیزگی رہے تو اسے چاہیے کہ وہ لفظ یاقہار سے دوستی لگائے۔ **نیکی کی طرف لانے کا وظیفہ:** وہ شاہی عالم کہنے لگے جب سے میں نے امام اہل بیت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول پڑھا ہے اس دن سے میں نے اپنی زندگی کو یاقہار کے ساتھ منسلک کرلیا ہے میں یاقہار کو ضرور پڑھتا ہوں میں یاقہار کے ساتھ دوستی ضرور لگاتا ہوں اور ہر اس شخص کو جو زندگی میں پڑھنے والا ہے اس کی تاثیر اس سے پوچھتا بھی ہوں تاکہ میرا ایمان بڑھتا چلا جائے اور جو نیکی کی طرف آنا چاہتا ہے اس کو میں نیکی کی طرف لانے کیلئے یاقہار کا وظیفہ دیتا ہوں۔ میرے پاس ایک نہیں بے شمار واقعات ہیں میں کتنے واقعات بتاؤں۔

قارئین! رات گزر گئی ہم باتیں کیے جا رہے تھے حتیٰ کہ شام اور میدان کربلا کی ہوائیں جن میں خوشبو تھی انہوں نے مجھے چھونا شروع کیا میں نے سحری کرنی تھی مجھے گھر واپس آنا تھا میں ان کی ادھوری گفتگو چھوڑ کر گھر کی طرف لوٹا اور پھر اگلی ملاقات کیلئے ان سے وقت کی ترتیب بنائی اور انہوں نے پھر یاقہار کے مزید انوکھے فائدے بتائے جو قارئین کو ضرور بتاؤں۔ ابھی تو میں نے پہلا فائدہ بتایا ہے اور پہلا فائدہ ہی اتنا کمال ہے کہ اس کا کمال اور برکت سمیٹ نہ سکا اور اس کی خیر کیسے سمیٹ سکتا ہوں۔ اللہ کا نام ہے اللہ بے مثل و باکمال ہے اور اللہ کے نام کی شان میں کیسے سمیٹ سکتا ہوں بس باقی آئندہ ضرور اور ہاں ایک ادھار ہے کہ بغداد کی جن کا ایک عمل خزانہ لانے کیلئے وہ میں آپ کو ضرور بتاؤں وہ قارئین کی امانت ہے اور میرا وعدہ ہے کہ شاید میری اس بات سے کوئی بے بس' کوئی مفلس' کوئی فقیر اور غریب کوئی نادار غنی بن جائے' مالدار بن جائے اور وہ اپنے مال کو بے کسوں غریبوں مفلسوں اور ناداروں میں لوٹائے اور اللہ کی رضا کیلئے سخاوت کا مزاج پالے۔ انشاء اللہ ضرور بتاؤں گا۔ (جاری ہے)

**اس سے بھی زیادہ پُراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے۔**

جنہیں علامہ لاہوتی سے فیض ملا

سلسلہ وار انوکھا انداز

# یاقہارُ پڑھا اور جننی چیختی ہوئی بھاگ گئی

جب سے میں نے یاقہارُ کھلا پڑھنا شروع کیا ہے مجھے بہت فائدہ ہوا ہے۔ پہلے دماغ پر ہر وقت بوجھ سا رہتا تھا مگر اب الحمدللہ جسم بالکل ہلکا پھلکا سا ہوگیا ہے۔ الحمدللہ! اب سب گھر میں سب میری عزت کرنا شروع ہوگئے ہیں۔

## عزت نفس میں اضافہ

(ا۔ س)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری میگزین بڑے شوق سے پڑھتی ہوں اور خاص کر اس میں موجود علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا مضمون "جنات کا پیدائشی دوست" تو بہت ہی زبردست ہے۔ اس میں موجود جنات کے حوالے سے معلومات اور وظیفے باکمال ہوتے ہیں۔ ان وظیفہ جات سے میری بہت سی پریشانیاں حل ہوئی ہیں۔ محترم حکیم صاحب! مجھ میں بہت برائیاں آئی ہوئی تھیں: کرنے اچھا جاتی تھی لیکن بری بن جاتی ہر کوئی اپنے مطلب کیلئے استعمال کرتا اور میرے کندھے پر بندوق رکھ کر مجھے استعمال کرتا اور ساری برائی مجھ پر آجاتی۔ میں بہت پریشان تھی: ہر کوئی مجھ سے نفرت کرتا' کوئی بھی بات ہو مجھ پر آجاتی اور میں قصوروار نہ ہوتے ہوئے بھی قصوروار ٹھہرائی جاتی' سمجھ میں نہ آتا میرے ساتھ کیا چکر تھا۔ مگر جب سے میں نے یاقہارُ کھلا پڑھنا شروع کیا ہے مجھے بہت فائدہ ہوا ہے۔ پہلے دماغ پر ہر وقت بوجھ سا رہتا تھا مگر اب الحمدللہ جسم بالکل ہلکا پھلکا سا ہوگیا ہے۔ الحمدللہ! اب سب گھر میں سب میری عزت کرنا شروع ہوگئے ہیں۔

## جننی بولی یہ مجھے اچھا لگتا ہے

(مظہر عباس نقوی' اسلام آباد)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ کا بہت پرانا قاری ہوں اس میں موجود تمام مضامین ہی لاجواب ہیں مگر "جنات کا پیدائشی دوست" کی تو کیا ہی بات ہے۔ اس مضمون نے ہماری بہت سی پریشانیاں دور کردی ہیں۔

کچھ دنوں پہلے میرا بیٹا اپنی والدہ کے ساتھ ایک گاؤں فوتگی پر گیا' وہاں وہ بیمار ہوگیا' واپسی پر بیٹے کی آنکھیں سرخ اور چہرہ پیلا پڑا تھا۔ تھوڑی ہی دیر کے بعد اس کی حالت غیر ہوگئی جب اس سے بات چیت کرنے کی کوشش کی تو پتہ چلا کہ وہ عورت ہے اور کہتی ہے کہ یہ مجھے اچھا لگتا ہے۔ نام پوچھتا تو بتاتی نہیں تھی۔

ایک دن بوقت عصر اس کی طبیعت خراب ہوئی تو میں نے پہلے آیۃ الکرسی اور سورۃ ناس پڑھی پھر علامہ لاہوتی پراسراری کا بتایا ہوا وظیفہ یاقہارُ کھلا پڑھنا شروع کردیا کافی دیر میں بیٹا پڑھ پڑھ کر بیٹے پر پھونکیں مارتا رہا وہ جننی چیخ کر بولی کہ میں جمعرات کو کھانا کھانے آؤں گی' پھر بچہ سیدھا ہوکر بیٹھ گیا۔ اس کے بعد وہ ابھی تک نہیں آئی۔

## موتی مسجد میں سکون ہی سکون

(ع۔م' ہارون آباد)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ آپ ہمیشہ سلامت رہیں اور ہمیشہ مخلوق الٰہی کی خدمت اور اصلاح کرتے رہیں' اللہ پاک آپ کو عزت اور بلند مرتبہ عطا کرے۔ محترم حکیم صاحب! میرے والدین میری وجہ سے بہت پریشان رہتے تھے' میری عمر 30 سال ہے وہ میرا رشتہ نہ ہونے کی وجہ سے پریشان تھے۔ اپنے ہی خاندان کے لوگ باتیں کرتے تھے۔ ان سب باتوں کی وجہ سے میں آہستہ آہستہ ڈپریشن کی مریضہ بن چکی تھی ہر وقت پریشانی' ٹینشن اسٹریس۔۔۔ ہر کسی سے لڑائی جھگڑا گھر میں توڑ پھوڑ' چیختا چلاتا۔ جو بھی آتا ایک بار آکر دیکھ کر چلا جاتا پھر کوئی جواب نہیں۔ پھر ایک دن میں نے عبقری میں موتی مسجد کا پڑھا۔ میں ان دنوں قصور میں آئی تھی میں وہاں سے تین دن تک روزانہ نفل پڑھنے موتی مسجد جاتی رہی اور مجھے وہاں جاکر بہت سکون محسوس ہوا۔ بے چینی' گھبراہٹ' چیختا چلانا' لڑائی جھگڑے سب ختم ہوگئے۔ ایک اطمینان سا ہوگیا ہے کہ اب جو بھی ہوگا اچھا ہوگا اور جلد ہوگا۔

## موتی مسجد کے وہری جن

(آپ کی بہن)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ چند سالوں سے مسلسل پڑھ رہی ہوں اور بے حد فائدہ پارہی ہوں۔ محترم حکیم صاحب! میں نے اور میری بچی نے جب علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کے مضمون سے موتی مسجد کا عمل پڑھا۔ میری بچی کی شادی کا مسئلہ تھا ہم نے وہاں جاکر ہم نے نوافل وغیرہ پڑھے۔ موتی مسجد میں نوافل ادا کرنے کے بعد میری بچی کو دو خواب آئے۔

پہلا خواب: موتی مسجد میں کوئی نوجوان شخص ہے جس نے سفید لباس پہنا ہوا ہے اور وہاں پر بہت سارے بچے نفل پڑھ رہے ہیں وہ نفل پڑھ کر ساتھ ہی جھومنے لگتے ہیں اور دعا مانگ رہے ہیں کوئی بچہ لیٹا ہوا ہے' کوئی نماز کی طرح بیٹھ کر مانگ رہا ہے۔ میری بچی اس لڑکے سے پوچھتی ہے کہ یہ بچے جھوم کیوں رہے ہیں تو وہ کہتا ہے کہ یہ وجد میں ہیں اور پھر ساتھ ہی منظر غائب ہوجاتا ہے۔ دوسرا خواب: میری بچی نے خواب میں دیکھا کہ وہ موتی مسجد میں لوگوں کو نفل کا طریقہ بتاتی ہے کہ کس طرح نوافل پڑھتے ہیں' نفل پڑھو اللہ پاک کرم کریں گے۔ پھر وہ ان لوگوں کو نفل پڑھ کر بتاتی ہے۔ ساتھ میں وہ مسجد کے صحن میں سب سے پہلے جھاڑو لگاتی ہیں اور پھر منظر غائب ہوجاتا ہے۔ محترم حکیم صاحب! میری بچی کو یہ دونوں خواب اس وقت آئے جب وہ تہجد کی نماز اور اپنا سبق پڑھ کر سوئی تھی۔ الحمدللہ! اب اس کے رشتے آنا شروع ہوگئے ہیں۔

### بسم اللہ لکھنے پر بخشش کا وعدہ

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا جو شخص اللہ عزوجل کی تعظیم کیلئے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عمدہ شکل میں تحریر کرے گا اللہ تعالیٰ اسے بخش دے گا۔ (دارالمنثور) حفاظت از آفات: جو شخص محرم کی پہلی تاریخ کو 113 مرتبہ پوری بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا ہر طرح کی آفات مصائب سے محفوظ رہے گا۔ ذہن اور حافظہ کیلئے: 786 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پانی پر دم کرکے طلوع آفتاب کے وقت پیئے تو ذہن کھل جائے گا اور حافظہ قوی ہوجائے گا۔ چوری اور شیطانی اثرات سے حفاظت: سونے سے پہلے 21 مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنے سے چوری اور شیطانی اثرات اور اچانک موت سے محفوظ رہے گا۔ (حافظ محمد حنان فاروقی' ساہیوال)

### نسخہ دانت درد' خون بہنا' ٹھنڈا گرم لگنا

ھوالشافی: سرخ پھٹکڑی' نیم کے پتے' نیم کا چھلکا تمام ایک ایک پاؤ' لونگ آدھ پاؤ' میٹھا سوڈا آدھ پاؤ۔ سب کو باریک پیس کر صبح ناشتہ سے قبل رات کھانے کے بعد تین روز متواتر دانتوں پر لگا کر منہ بند کرکے جمع شدہ گندا پانی پھینک دیں' پھر کچھ دیر منہ بند رکھیں' ریشہ پانی کی صورت نکل جائے گا۔ دانتوں کو انگلی سے صاف کریں پھر کلی کرکے کھانا وغیرہ کھائیں' آزمودہ ہے۔ (رحمت علی' کراچی)

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

# سنتِ دعوت سے غفلت کے باوجود اتباعِ سنت کا دعویٰ

حضرت مولانا دامت برکاتہم العالیہ عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 15 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی نامور، شہرہ آفاق کتاب "نسیم ہدایت کے جھونکے" پڑھنے کے قابل ہے۔

اطباء کے مشورے سے حضرت جی الحاج حضرت شاہ ابرار الحق صاحب نور اللہ مرقدہ میسور میں قیام پذیر تھے اس حقیر نے موقع غنیمت جانا اپنے بچوں کے ساتھ اجازت لے کر خدمت میں حاضر ہوا اگلے روز پیر سے قبل حضرت والا کی خصوصی مجلس ہو رہی تھی اللہ والوں کو سنت سے عشق ہوتا ہے حضرت والا مسجد میں اتباع سنت کی اہمیت پر گفتگو فرما رہے تھے جس کا خلاصہ یہ تھا کہ اخلاص اور اتباع دو چیزیں ہیں اتباع کی اہمیت اخلاص سے بھی زیادہ ہے حضرت نے فرمایا صرف اخلاص بغیر اتباع کے کافی نہیں مگر اتباع بغیر اخلاص کے کام دے جاتی ہے مثال دے کر فرمایا کہ آپ نے نماز پڑھی بڑی کیفیت کے ساتھ بالکل اسی طرح جس طرح حدیث پاک میں آتا ہے کہ: "اللہ کی عبادت اس طرح کرو گویا کہ تم اس کو دیکھ رہے ہو کیونکہ اگر چہ تم اس کو نہیں دیکھتے لیکن وہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔"

قرآن مجید بھی بہت کیفیت کے ساتھ پڑھا، پوری نماز میں رقت بھی طاری رہی مگر چار رکعت کی جگہ پانچ پڑھ لی یا دو سجدوں کی جگہ ایک کر لیا نماز پڑھ کر مفتی صاحب کے پاس جائیں گے اور معلوم کریں گے تو مفتی صاحب کہیں گے آپ کی نماز نہیں ہوئی آپ تارک صلوٰۃ ہیں من ترک الصلوۃ فقد کفر کے مجرم ہو گئے اتنی بڑی سنگین گناہ کیوں بن گئی اس لیے کہ اخلاص تھا اتباع نہیں تھی اسی طرح روزہ رکھا حلال مال سے سحری کھائی بہت احتیاط کے ساتھ دن گزارا نیت بھی بالکل ٹھیک تھی مگر ایک منٹ پہلے جان بوجھ کر روزہ افطار کر لیا مفتی صاحب سے معلوم کریں گے تو جواب ملے گا کہ آپ بڑے مجرم ہیں آپ کو ایک روزہ رکھنا پڑے گا اور جرمانے کے طور پر 60 روزے مزید کفارے کے لگاتار رکھنے پڑیں گے۔ اتنی بڑی نیکی ایسا بڑا جرم کیوں ہو گیا اس لیے کہ اخلاص تھا اتباع نہیں تھی۔

اس کے برخلاف آپ نے نماز پڑھی بے تکی کے ساتھ پڑھی یا بے تکی سے لیکن فرائض، واجبات ادا کر لیے تو مفتی صاحب آپ کو بتائیں گے کہ گو نماز کی برکت آپ کو حاصل نہیں ہو پائی مگر آپ تارک صلوٰۃ (نماز چھوڑنے والے) نہیں رہے یا آپ نے زکوٰۃ ادا کر دی مگر بے تکی کے ساتھ کی، یا لوگوں کو دکھانے کیلئے ادا کی مفتی صاحب آپ کو بتائیں گے کہ گو آپ کو زکوٰۃ کی برکت حاصل نہیں ہوئی مگر آپ تارک زکوٰۃ نہیں ہیں زکوٰۃ آپ کی ادا ہو گئی اس لیے کہ اخلاص تو نہیں تھا اتباع تھی اس سے معلوم ہوا کہ اخلاص سے زیادہ اتباع اہم ہے۔

اس حقیر نے موقع غنیمت جان کر عرض کیا کہ ایک سوال حضرت بہت زمانے سے ذہن میں آتا ہے اور آپ کے علاوہ کسی سے اطمینان بخش جواب کی امید نہیں اجازت ہو تو عرض کروں۔ حضرت نے فرمایا: ضرور کریں۔ اس حقیر نے عرض کیا کہ احیاء سنت اور اتباع کے جو فضائل آپ فرماتے ہیں صرف عادی سنتوں کے احیاء کے بارے میں ہیں یا سنت مقصودہ پر بھی یہ لاگو ہے؟ حضرت والا بالکل خاموش ہو گئے گردن جھکائے غور فرماتے رہے۔ حضرت والا اس حقیر کے خیال سے خوب واقف تھے کہ یہ دعوت اسلام کو نبی اکرم ﷺ کی سنت مقصودہ کہتا ہے کافی دیر تک خاموش رہنے کے بعد حضرت نے گردن اٹھائی اور بڑی بشاشت سے فرمایا کہ مولانا آپ صحیح فرماتے ہیں بالکل صحیح فرماتے ہیں بہت ہی انشراح حضرت کو ہوا۔ اپنے ایک خادم کو اشارہ فرمایا وہ حضرت کے کمرے میں گئے پانچ سو کے نوٹ لے کر چلے آئے وہ نوٹ مجھے عنایت فرمائے اور فرمایا: یہ رقم تو کچھ نہیں ہے علامت محبت، علامت محبت، جزاکم اللہ خیرا الجزاء۔

اس کے بعد اس حقیر سے حضرت کا تعلق بہت بڑھ گیا، کوئی پھلت سے جاتا اس حقیر کا نام لے کر ملتا حضرت بہت خوش ہوتے بلاشبہ سنت نبوی ﷺ سے عشق کا تقاضا ہے کہ نبی ﷺ کی سنت مقصودہ سے ایسا تعلق ہو۔ افسوس ہے کہ دعوت اسلام کی اس سنت مقصودہ سے غفلت کے باوجود ہمیں اتباع سنت کا دعویٰ رہتا ہے۔ کاش ہمیں سمجھ ہوتی!

## ممسک قوت باہ اور رکاوٹ کیلئے

ھوالشافی: حب الزلم، جاوتری، جوزبوا، لونگ ہر ایک پندرہ گرام، گل سیاہ مشقر 20 گرام سب دواؤں کو کوٹ کر شہد ملا کر معجون بنالیں۔ خوراک: 5 گرام آدھا کپ دودھ کے ساتھ۔ لاجواب چیز ہے۔ (طالب دعا)

# الرجی منٹوں میں ختم

بعض اوقات گرمیوں میں نہا کر نکلتے ہی چہرہ سوج جاتا ہے۔ اس کیلئے بھی لاجواب ہے

یہ نسخہ صابر ملتانی کا ہے۔ میں کافی عرصہ سے استعمال کر رہا ہوں۔ بہترین نتائج برآمد ہوئے ہیں۔ ایک عورت صبح صبح میرے پاس آئی کہنے لگی۔ رات کو میں ٹھیک ٹھاک سوئی صبح اٹھی تو چہرہ اور ہونٹ اتنے سوج گئے ہیں کہ اب بات بھی نہیں کر سکتی ہوں۔ میں نے ایک خوراک پانی سے دی اور پندرہ منٹ بیٹھنے کو کہا۔ یقین جانئے 15 منٹ میں اس کا چہرہ بالکل ٹھیک ہو گیا۔ ایک دو خوراک اور کھانے کیلئے دے دیں۔ میرا طریقہ علاج خارش کے مریض کا یہ ہے کہ ایک ہفتہ یہی دوا خارش والی دوا کے ساتھ دیتا ہوں۔ مریض بالکل ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ واضح رہے کہ جب بھی نازک مقام پر سوزن ہو۔ بعض اوقات گرمیوں میں نہا کر نکلتے ہی چہرہ سوج جاتا ہے۔ اس کیلئے بھی لاجواب ہے ایک ہی خوراک سے جیسے فوری مرض کا حملہ ہوتا ہے ویسے ہی فوری ختم بھی ہو جاتا ہے۔ نسخہ ذیل ہے۔ ھوالشافی: قلمی شورہ 4 تولہ، جوکھار 4 تولہ، صندل سرخ 4 تولہ، گل سرخ 5 تولہ (تخم گلاب) ترکیب تیاری: ہر چہار ادویہ کو پیس کر سفوف بنا لیں۔ خوراک 4 رتی سے ایک ماشہ ہمراہ پانی ایک ریٹائرڈ ڈسپنسر جو کہ ایک گاؤں میں پریکٹس کرتا ہے مجھے کہنے لگا کہ میں اور میرے بچے ضعف جگر کے مریض ہیں۔ بھوک نہیں لگتی۔ بار بار یرقان کا حملہ ہو جاتا ہے۔ ایلوپیتھی کا علاج کر رہے ہیں افاقہ نہیں ہوتا۔ اب تو بہت کمزور ہو گئے ہیں۔ تشخیص کے مطابق ان کا جگر سکڑ کر کام کرنا چھوڑ گیا تھا۔ ایک ماہ یہ نسخہ استعمال کرانے سے تینوں اللہ کے فضل سے ٹھیک ہو گئے۔

### بخار کیلئے

ایسا بخار جو اترتا اور چڑھتا رہتا ہے جفا زوفت و مازوفت سورۃ بقرہ آیت نمبر 102 رکوع 12 یہ دونوں کاغذوں پر لکھ کر بیمار کے دونوں بازوؤں پر باندھ دیں اور تین دن بعد اتار دیں انشاء اللہ کبھی بھی بخار نہیں ہوگا۔

بحوالہ: عبقری کی شہرہ آفاق کتاب

## "مجھے شفاء کیسے ملی"

لاعلاج روحانی اور جسمانی بیماریوں میں مبتلا اس کتاب کا مطالعہ ضرور کریں۔ (جو عمل یا ٹوٹکا آزمائیں ضرور لکھیں لاکھوں کا نفع آپ کا صدقہ جاریہ)

# شادی والے دن دولہا کو کھانے والا شیر

شاہد شکیل، راولپنڈی

**ایک شخص جس نے دن کے وقت آدم خور کو نگ کیا تھا رات کو اپنی چارپائی کے چاروں طرف آگ جلا کر سو رہا تھا آدم خور اس کی تلاش میں اسی جگہ پہنچا۔ چارپائی کے گرد دائرے کی شکل میں شعلے بھڑک رہے تھے۔ اس کے باوجود شیر نے کچھ فاصلے سے سونے والے کو سونگھ لیا**

شیر کے بارے میں یہ تصور عام تھا کہ وہ آدم خوری بہت کم کرتا ہے صرف غیر معمولی حالات میں انسانی گوشت کی طرف لپکتا ہے لیکن تازہ ترین مشاہدات اور تجربات سے ثابت ہوا ہے کہ وہ عام حالات میں بھی جانور کے مقابلے میں انسانی گوشت کو ترجیح دیتا ہے۔ بعض آدم خور تو انسانی گوشت کے اتنے عادی ہو جاتے ہیں کہ ایک رات میں تین تین انسان ہڑپ کر لیتے ہیں۔ شیروں کی خاصی تعداد پیدائشی آدم خور ہوتی ہے۔ وہ آدمی کے سوا کسی چیز کا شکار پسند نہیں کرتے۔ عام شیر کے برعکس آدم خور کھلی فضا کو ترجیح دیتا ہے۔ صرف اتنی جھاڑیوں اور درخت پسند کرتا ہے جو قدرتی آڑ کا کام دے سکیں۔ دوسرے عام شیر محض آرام طلب اور کاہل ہوتے ہیں۔ شکار مارنے میں کم سے کم تکلیف اٹھانا چاہتے ہیں۔ بڑے شکار کے مقابلے میں ہرن اور سور جیسے چھوٹے جانوروں پر اکتفا کرتے ہیں لیکن آدم خور بلا کا جفاکش اور مستعد ہوتا ہے۔ من پسند خوراک کی تلاش میں بیس بیس میل نکل جاتا ہے۔ شکار مارنے کے بعد اس جگہ سے جتنی جلد ممکن ہو دور بھاگتا ہے۔ بعض ماہرین حیوانات کا خیال ہے کہ آدم خور ایک رات میں سینکڑوں میل کا سفر کر لیتا ہے۔ تیسری عجیب اور خطرناک عادت یہ ہے کہ انسانی گوشت کا چسکا پڑ جائے تو پھر کسی چیز کو منہ نہیں لگاتا چاہے انسان کی تلاش میں کئی دن بھوکا رہنا پڑے۔ جیسے قدرت نے اسے غیر معمولی قوت شامہ بخشی ہے جس کی بدولت انسانی گوشت میں پائی جانے والی پسندیدہ خوشبو دور سے سونگھ لیتا ہے۔ ایک دلچسپ واقعہ ایک شخص جس نے دن کے وقت آدم خور کو تنگ کیا تھا رات کو اپنی چارپائی کے چاروں طرف آگ جلا کر سو رہا تھا آدم خور اس کی تلاش میں اسی جگہ پہنچا۔ چارپائی کے گرد دائرے کی شکل میں شعلے بھڑک رہے تھے۔ اس کے باوجود شیر نے کچھ فاصلے سے سونے والے کو سونگھ لیا پھر ایک دم جھپٹا اور اسے منہ میں اٹھا کر چلتا بنا۔ اسی طرح کا ایک اور چشم دید واقعہ مشہور شکاری ٹیلر نے لکھا ہے ایک پہاڑی راستے کے دونوں طرف دو آدم خور شکار کی تاک میں بیٹھے تھے۔ اتفاقاً وہاں سے ایک سائیکل سوار کا گزر ہوا۔ شیروں نے اسے گھیرا لیکن بھگنے دیا۔ تھوڑی دیر بعد ایک اور سائیکل والا آیا شیروں کی نگاہ اس پر بھی پڑی۔ چند ثانیے گھورنے کے بعد دونوں آدم خور تیزی سے لپکے اور اس آدمی کی تکا بوٹی کر دی۔

آدم خور شیر جس شخص کے پیچھے پڑ جائے اسے کبھی نہیں بخشتا۔ اس سلسلے میں ایک شکاری کا چشم دید واقعہ قابل ذکر ہے۔ ایک بار کوئی شکار پارٹی ترائی میں ایک ایسے آدم خور کا تعاقب کر رہی تھی جو 43 افراد ہڑپ کر چکا تھا۔ اس پارٹی میں وہاں کا ایک مقامی مزدور پیڈی گھر بھی شامل تھا۔ اس مزدور نے شیر کا سراغ لگانے میں خاصی مدد دی تھی۔ کئی روز تک شیر دکھائی نہ دیا تو پارٹی والوں نے مزدور کو چند روز کی چھٹی دے دی۔ پیڈی گھر نے اس رخصت کے دوران شادی کر لی۔ سہاگ رات کو شیر چپکے سے کمرے میں آیا۔ گھر کو آہستہ سے چارپائی سے گھسیٹا اور لے بھاگا۔ دلہن کو بالکل پتہ نہ چلا۔ کچھ دیر بعد اس کی آنکھ کھلی تو خاوند کو غائب پا کر بڑی پریشان ہوئی۔ ادھر ادھر دیکھا مگر کوئی سراغ نہ ملا۔۔۔۔ اچانک بچھے پر ہاتھ لگا تو معلوم ہوا وہ خون میں لت پت ہے۔ فوراً سمجھ گئی خاوند کو شیر لے گیا ہے۔ بے چاری رونے پیٹنے لگی۔ شور سن کر آس پاس کے لوگ جمع ہو گئے۔ دلہن نے شیر کے تعاقب میں جانا چاہا لیکن انہوں نے روک دیا۔ اگلے دن وہی آدم خور پھر آ گیا۔ گاؤں کے باہر بڑی دیر تک کسی کا انتظار کرتا رہا۔ پھر خود ہی جنگل کی طرف چلا گیا۔

## گندم کی الرجی بالکل ختم

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! آج سے تقریباً 4 سال پہلے میں نے آپ کو اپنے بیٹے کے بارے میں خط کے ذریعے پوچھا تھا اس کو تو معدے کی تھی وہ روٹی نہیں کھا سکتا تھا ڈاکٹروں نے اس کی روٹی بند کر کے چاول پر لگا دیا تھا اگر وہ روٹی کھاتا تو فوراً موشن کر دیتا اس کے پیٹ کی آنتیں بھی ڈھیلی تھیں۔ آپ نے مجھے بتایا تھا کہ اس کو پودینے اور چھوٹی الائچی پانی میں ابال کر پلائیں۔ میں اس کو وہ پانی دیتا رہا اس کی وجہ سے اس کی الرجی ختم ہو گئی اور ماشاء اللہ روٹی وغیرہ ہر چیز کھاتا ہے اب اس کو کوئی شکایت نہیں ہے۔ (محمد فراز)

# خواہش ناتمام

محمد سلیم ہاشمی، سکردو بلتستان

**خواہشات کا حد سے بڑھ جانا بے سکونی اور بے چینی کو جنم دیتا ہے خواہشات اور وسائل میں توازن نہ رہے تو زندگی غیر متوازن ہونے لگتی ہے**

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا رسالہ عبقری تقریباً چھ سال سے زیر مطالعہ ہے۔ ماشاء اللہ اس رسالہ کا دوسرے رسالوں سے کوئی مقابلہ نہیں اللہ کرے تا قیامت ہم سب مسلمان آپ اور عبقری سے فیض یاب ہوتے رہیں۔ آمین۔ محترم حکیم صاحب! بندہ ناچیز پہلی مرتبہ عبقری قارئین کیلئے ایک تحفہ لے کر حاضر ہوا ہے یقین ہے میری یہ تحریر قارئین کو پسند آئے گی۔

**خواہش ناتمام:** انسان کی خواہشات کی کوئی حد مقرر نہیں ہوتی' کسی کی خواہش رہتی ہے کہ مال و دولت جائیداد جتنی زیادہ ہوں زندگی میں آسانی ہوگی' اولاد' بیٹے بیٹیاں فرمانبردار نیک ہوں' زندگی میں خوشیاں ہی خوشیاں ہوں غم یا مصیبتیں بالکل نہ ہوں' خواہشات کا حد سے بڑھ جانا بے سکونی اور بے چینی کو جنم دیتا ہے' خواہشات اور وسائل میں توازن نہ رہے تو زندگی غیر متوازن ہونے لگتی ہے۔ خواہشات اور حاصل میں جتنا زیادہ فاصلہ ہوگا انسان اسی قدر مضطرب اور ڈپریشن میں مبتلا رہنے لگے گا۔ خواہش کی شدت حد سے تجاوز کر جائے تو حرص بن جاتی ہے اور حرص انسان کی شخصیت کو بدنما اور بدصورت بنا دیتی ہے۔ کچھ لوگوں کی تمناؤں کا محور ساری زندگی ان کی اپنی ہی ذات رہتی ہے۔ ان کی ہر سوچ اور خواہش "میں" سے شروع ہو کر "میں" پر ہی ختم ہو جاتی ہے۔ یہ خود غرض زیادہ تر لوگ ہوتے ہیں اور ان کے نزدیک اس زندگی سے آگے کسی اور زندگی کا تصور کم ہی پایا جاتا ہے اور یہ لوگ ہر وقت پریشانیوں' مشکلات اور جھگڑوں میں گھرے رہتے ہیں ان کی زندگی سے سکون نام کی کوئی چیز نہیں ہوتی لیکن اسی معاشرے میں کچھ نیک لوگ ایسے بھی ہیں جو اپنی خواہشات' آرزوئیں' آرام اور ضروریات کو دوسروں پر قربان کر دیتے ہیں۔ یہ وہی لوگ ہوتے ہیں جو دوسروں میں آسانیاں بانٹنے کی نہ صرف خواہش رکھتے ہیں بلکہ عمر بھر اسی خواہش کی تکمیل کیلئے مصروف عمل رہتے ہیں۔ ایسے لوگ ہر لحاظ سے مطمئن اور خوش نظر آتے ہیں۔ ان کی زندگی میں سکون ہی سکون ہوتا ہے اور ان کے چہرے پر نور ہوتا ہے۔

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

## قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں

### جمعۃ المبارک کے دن کا مقام

(قاری محمد مظہر حسین منڈی جہانیاں)

حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جمعہ کے دن کا مرتبہ اللہ پاک کے نزدیک عیدین (دونوں عیدوں) سے بھی زیادہ ہے۔ (ابن ماجہ)

### نظر میں نیچی رکھنے کے فائدے

اصلاح دل۔ ایمان کی مٹھاس۔ عبادت میں لذت۔ طبیعت میں راحت۔ رزق میں وسعت۔ بدن میں قوت۔ وقار اور شرافت۔ بیوی کی محبت۔ مردانہ قوت۔ رضائے الٰہی۔

### ڈینگی بخار سے حفاظت

صبح و شام 3،3 مرتبہ یہ دعا پڑھیں اور بے فکر ہو جائیے۔

أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔
بِسْمِ اللهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ. اول و آخر درود شریف پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

### لیموں سے الرجی اور اس کا ازالہ

(نورخان نیازی کراچی)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے لیموں سے الرجی تھی اگر غلطی سے دو یا چار مرتبہ لیموں کا استعمال کرلوں تو جوڑوں میں درد شروع ہو جاتا ہے سوزش سے پھول جاتے ہیں ایک مرتبہ ایران میں پاؤں کے جوڑ اکڑ گئے انگوٹھے سیدھے نہیں کرسکتا تھا چلنا پھرنا مشکل ہو گیا تھا پھر ایران میں ایک مقامی ڈاکٹر کے پاس مجھے لے گئے وہ ڈاکٹر بڑا ہی سمجھدار تھا اس نے فوراً لیموں کے استعمال کے بارے میں پوچھا میں نے ہاں کہا تو ڈاکٹر نے کہا کہ تمہارے لیے لیموں زہر ہے جب بھی لیموں کا استعمال کرو گے حالت خراب ہو جائے گی اور ویسے بھی میں لیموں کے استعمال سے دور رہتا تھا مگر غیر ملک میں مجھ سے یہ غلطی ہوئی اگر لیموں سے میرے جوڑوں میں خاص کر پاؤں کی انگلیوں کے جوڑوں میں اکڑن ہو جائے تو میں فوراً کچھ دن دیسی لہسن استعمال کرتا ہوں اس سے ساری تکلیف فوراً ختم ہو جاتی ہے۔

### نرینہ اولاد کیلئے تیر بہدف نسخہ

(قاریہ عبقری ڈی آئی خان)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری کے دو سال سے قاری ہیں پہلے ایک دو رسالہ پڑھتے تھے لیکن جب سے اس کو دیکھا تو یہ ہمیں سب سے زیادہ اصول لگا جس کی وجہ سے ہمیں اس کا ہر وقت انتظار رہتا ہے۔ حکیم صاحب! ہم سب کی خواہش تھی کہ بھائی کے ہاں بیٹا پیدا ہو پہلی بچی پر تو خوش تھے لیکن جب آگے پیچھے تین بیٹیاں پیدا ہو گئیں تو سب پریشان ہو گئے اب کئی لوگ ملنے آتے تو کہتے کہ بچی پیدا ہونے کے چالیس دن کے اندر اندر بچی کی ماں کو چھوری پکا کر کھلاؤ اور مرغے کے پورے جوڑے سفید رنگ میں ہوتے ہیں وہ کھلا دو۔ پھر ہم نے بچی پیدا ہونے کے سات دن کے اندر اندر چھوری پکا کر اور پورے مرغے کے توے پر بھون کر کھلا دیے۔ اللہ تعالیٰ نے پھر آگے پیچھے شکر ہے چار بیٹے دے دیے۔ ہمارے مولوی صاحب کی مسلسل بیٹیاں ہو رہی تھیں ہم نے ان سے بھی یہی کہا اس نے بھی بیوی کو چھوری اور مرغے کے پورے درج بالا طریقے سے کھلا دیے ان کے ہاں بھی اللہ نے بیٹا دیا۔

یا چھوری تبدیلی کیلئے ہے بہتر ہے بچی پیدا ہونے کے سات دن کے اندر دے دیں ورنہ چالیس دن میں جلد از جلد سالن بنا کے اور سالم پورے بھون کر کھلا دیں۔

ہوتا تو وہ ہے جو اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں لیکن ہو سکتا ہے کہ اس عمل سے کسی کی خواہش پوری ہو جائے ہم نے ایک ہی بار کیا تھا۔ (نسخے کے بارے میں مقامی علمائے کرام سے مشورہ فرمالیں۔ ادارہ)

### بیماری کا چٹکی علاج

(مشتاق الحسینی ظفروال)

حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو آدمی کسی بیمار یا مصیبت زدہ کو دیکھ کر یہ دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس بیماری اور مصیبت سے اسے بچا دیتے ہیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي عَافَانِي مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهِ وَفَضَّلَنِي عَلَىٰ كَثِيرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِيلًا۔ دنیا بھر کی بیماریوں اور زمانے بھر کی مصیبتوں سے بچنے کیلئے کتنا آسان اور سادہ نسخہ ہے جس غم جس مصیبت جس بیماری سے آپ بچنا چاہتے ہیں۔ اس غم کے مارے اس مصیبت کا شکار اور اس بیماری میں مبتلا کسی شخص کو دیکھ کر ایک بار یہ دعا پڑھیں۔ اس غم اس مصیبت اور بیماری سے آپ ہمیشہ کیلئے محفوظ ہو جائیں گے۔ اگر آپ شوگر کے مرض سے بچنا چاہتے ہیں تو شوگر کے مریض کو دیکھ کر یہ دعا پڑھیں۔ اگر آپ کینسر کے مرض سے بچنا چاہتے ہیں تو کینسر کے مریض کو دیکھ کر یہ دعا پڑھیں۔ اگر آپ فقر و فاقہ سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی فقیر محتاج کو دیکھ کر یہ دعا پڑھیں۔ اگر آپ حادثے سے بچنا چاہتے ہیں تو حادثے کے شکار کسی مریض کو دیکھ کر یہ دعا پڑھیں۔

### میرے طبی روحانی ٹوٹکے قارئین کیلئے

(رانا اقبال احمد بہاولپور)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس کچھ طبی و روحانی ٹوٹکے ہیں جو کہ میں عبقری قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ دمہ کا روحانی علاج: ھوالشافی: صبح کی نماز فجر کی سنت اور فرضوں کے درمیان بسم اللہ سے الحمد شریف ملا کر 41 مرتبہ اول و آخر درود شریف (کوئی سا بھی) سات مرتبہ پانی اور اسی سات ماشہ پر دم کرکے 21 روز تک صبح نہار منہ بلا ناغہ جوش دیکر ٹھنڈا کرکے پئیں۔ ان شاء اللہ دمہ بالکل جاتا رہے گا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمدللہ رب العالمین..... پوری سورۃ پڑھیں۔

دمہ کے علاج کا لاجواب نسخہ: گوار کے درخت کے پتے نرم شاخیں اور پھل ایک پاؤ لیں۔ ان سب کو ایک سیر پانی میں رات کو بھگو کر رکھ دیں صبح کو خوب جوش دیں کہ آدھا سیر پانی باقی رہ جائے اب اس کو اتار کر مل کر چھان لیں۔ اب اس میں ڈیڑھ پاؤ مصری ملا لیں اور آگ پر رکھ کر شربت بنالیں یہ شربت دن میں چھ سات دفعہ ایک چائے کا چمچ استعمال کریں۔ ان شاء اللہ عمر بھر کھانسی دمہ وغیرہ کا نام ونشان تک نہیں رہے گا۔

معدے کو صاف کرنے کیلئے: ھوالشافی: پانی میں لیموں کا رس ملا کر پئیں معدہ صاف رہے گا اور بھوک خوب لگے گی۔

**پیٹ میں پانی بڑھ جانا: ھوالشافی:** جن لوگوں کے پیٹ میں پانی پڑ گیا ہو ان کو چاہیے کہ کشمش کے دس دانے دودھ میں بھگو کر گرم کرکے دودھ پی لیا کریں اور بعد میں کشمش کے دانے کھا لیا کریں' ان شاء اللہ پیٹ کا پانی اتر جائے گا اور مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ دو دن یا دو ہفتوں تک۔

**رات کے اندھے پن کا علاج:** بعض افراد ایسے دیکھے گئے ہیں جو دن کے وقت ٹھیک ٹھاک ہوتے ہیں لیکن رات کو انہیں کم دکھائی دیتا ہے۔ ایسے افراد کو چاہیے کہ گاجروں کے موسم میں گاجریں کثرت سے استعمال کریں۔ کیونکہ گاجر میں حیاتین الف بکثرت پائے جاتے ہیں۔ یہ رات کے اندھے پن کا قدرتی علاج ہے۔ جسے استعمال کرکے ہر کوئی فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

**شراب کی بری عادت سے چھٹکارا:** بعض لوگ شراب پینا بہت بڑا کارنامہ سمجھتے ہیں کہ انہوں نے بہت اچھا کام کیا مگر افسوس کہ روز محشر ہم اپنے پیارے آقا حضرت محمد ﷺ کو کیا منہ دکھائیں گے کہ ہم نے آپ ﷺ کی سنت کے خلاف کام کیا۔ خدا کیلئے ایسا کام کرو کہ حضور ﷺ کے دل کو ٹھنڈک پہنچے اور جو لوگ شراب پینا چھوڑنا چاہتے ہوں اور سمجھتے ہوں کہ ہم اپنی آخرت کو سنوارنا چاہتے ہیں وہ لوگ یہ نسخہ استعمال کر سکتے ہیں۔

**ھوالشافی: نسخہ:** شراب پینا ایک عادت بد ہے جس شخص کو یہ خواہش ہو کہ شراب پینے کی عادت بد سے چھٹکارا پالے اسے چاہیے کہ دن میں چار پانچ دفعہ ایک ایک سیب کھایا کرے۔ ان شاء اللہ چند دن کے بعد شراب پینے کی عادت بد سے نفرت ہو جائے گی۔

## جلد رشتے کا مقبول وظیفہ

(س۔ ہ۔ کراچی)

روزانہ سحری کے وقت بیدار ہو کر دو رکعت نماز تہجد ادا کریں' ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین، تین بار سورۂ اخلاص پڑھیں اور نماز کے بعد ستر بار یَا وَھَّابُ پڑھ کر ہاتھ پھیلا کر عاجزی کے ساتھ گریہ و زاری کریں اور اپنے گناہوں سے معافی مانگتے ہوئے اللہ عزوجل کے حضور اپنی حاجتیں پیش کریں اور جب اذان فجر سنیں اس کا جواب دیں اور اذان کے بعد پڑھی جانے والی دعا یاد ہو تو ضرور پڑھیں۔

فجر کی نماز کی سنتوں اور فرض کے درمیان 41 بار یَا عَزِیْزُ پڑھیں اور فجر کے بعد تمام تر حاجات کو دل میں رکھتے ہوئے۔ 500 بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھ کر اپنے مقصد کیلئے دعا کیجئے۔

اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد سو بار یَا لَطِیْفُ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگیں ان شاء اللہ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔ کوشش کریں کہ روزانہ عصر یا مغرب مصلے پر بیٹھ کر یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ پڑھتی رہیں۔ پورے دن میں گیارہ سو بار درود خضری صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ چلتے پھرتے پڑھیں۔ دن میں کسی بھی وقت سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ سو بار پڑھیں۔ **اجتماعی ختم شریف:** یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ گھر کے تمام افراد مل کر 40 دن تک پڑھیں۔ اگر دیے جانے والے وظائف زیادہ معلوم ہو رہے ہوں تو تمام گھر والے آپس میں تقسیم کر کے پڑھیں۔ اگر افراد زیادہ نہ ہوں تو جو آسانی اور پابندی کے ساتھ پڑھ سکتے ہیں وہ پڑھیں یہی حل ہے۔ ان شاء اللہ عزوجل۔

## گنگرین کا کامیاب علاج

(محمد اسلم)

اللہ تبارک و تعالیٰ نے کوئی بیماری ایسی پیدا نہیں فرمائی کہ جس کا علاج نہ ہو کیونکہ ہمارا علم محدود ہے اور ہمیں علاج کے متعلق آگاہی نہ ہونے کی وجہ سے کہ فلاں مرض کا کوئی علاج نہیں۔ اسی طرح گنگرین (جس کو پنجابی میں سوہری کہتے ہیں) کا پوری دنیا میں علاج نہیں بلکہ اس مرض سے متاثرہ جسم کے اس حصہ خصوصاً پاؤں یا ٹانگ کو کاٹ دیا جاتا ہے کیونکہ اس مرض سے متاثرہ جگہ سے ہڈی گلنا شروع ہو جاتی ہے۔ آج سے تقریباً 40 سال قبل میرے ماموں زاد کو ہاتھ کے انگوٹھے پر گنگرین کی شکایت ہوگئی بہت علاج کروانے کوئی افاقہ نہ ہوا تو ڈاکٹروں نے انگوٹھا کاٹ دینے کی تجویز دی تو وہ فیصل آباد سے لاہور میرے پاس آ گیا اور مجھے کہنے لگا کہ اس کو میو ہسپتال سے کٹوانا ہے۔ اتفاق سے میں نے ایک محلہ دار سبزی فروش سے کسی علاج کی بات کی تو اس نے مجھے علاج بتایا کہ اروی سبزی بھگی سی لے کر اس کو صاف کرلیں اور کونڈی میں اچھی طرح گھوٹ لیں اور روزانہ تازہ بنا کر زخم پر لیپ کر دیں اور گرم پانی سے دھو کر روزانہ استعمال کریں۔ بفضل تعالیٰ دو یا تین ہفتوں میں مکمل شفا نصیب ہوگی اور کئی لوگوں کو اس سے شفا مل چکی ہے۔

## ڈینگی وائرس سے بچاؤ

(ش۔ع)

اس آیت کو مکان کے اندر یا دروازے پر لگا دیں نہایت مفید ہے ان شاء اللہ کوئی بھی وبا ہو اس مکان میں ہرگز داخل نہ ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:

مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ. وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ﴿الانعام 16تا18﴾ ڈینگی وائرس بھی اللہ تعالیٰ کے عذاب کی ایک شکل ہے۔ اس لیے کثرت سے استغفار کریں اور اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں۔ سورۂ تغابن اور سورۂ رحمٰن کی تلاوت بھی اس کیلئے نہایت مفید ہے۔

## درد گردہ کیلئے تیر بہدف نسخہ

(سرفراز اختر، فیصل آباد)

مردہ بچھو نے چند منٹ میں گردے کی پتھری نکال دی: موجودہ دور میں بیشمار امراض کے لیے بے شمار دوائیں اور علاج ہیں مگر قدرتی طور پر ایسے اسباب پیدا ہوتے ہیں کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ راقم الحروف کے بڑے بھائی مرحوم آرمی میں ڈاکٹر تھے اور اجمل طبیہ کالج دہلی میں تقسیم ہندو پاک کے وقت حکمت کا کورس بھی کیا تھا۔ فوجی خدمات کے سلسلے میں راولپنڈی' مری کے نواحی علاقہ میں دوران سفر انہوں نے دیکھا کہ ایک مریض جو گردے کی پتھری کی وجہ سے گردے کے درد میں تڑپ رہا تھا گاڑی روک کر ایک کیپسول اسی وقت پانی کے ساتھ دیا اور نزدیکی دکان سے قلمی شورہ ایک چٹکی لیکر چار گلاس پانی میں گھول کر تھوڑی تھوڑی دیر تک پلاتے گئے۔ چند منٹوں میں مریض کو پیشاب آیا اور وہ دیکھ رہا ہے کہ پیشاب کے ساتھ گردے کی پتھری نکل رہی ہے۔ مکمل آرام فوری طور پر آ گیا اور چارپائی چھوڑ کر گھر کی طرف روانہ ہوا۔ آئندہ کیلئے احتیاطی تدابیر کے طور پر نسخہ بھی لیا جو کہ بعد میں سینکڑوں مریضوں کو استعمال کرایا گیا بہت مفید ثابت ہوا۔ گاؤں میں رات کو یا کسی وقت جو بچھو مارا جاتا ہے اسے دھوپ میں خشک کر کے شیشی میں رکھتے جائیں اور بعد میں اتنی مقدار میں قلمی شورہ (ہموزن) کھرل میں رگڑ کر اچھی طرح رگڑائی کے بعد شیشے کے برتن وغیرہ میں سنبھال کر رکھیں یا کیپسول بھر لیں۔ گردے کی پتھری کی وجہ سے درد گردہ میں تڑپتے ہوئے مریض کو ایک کیپسول بھر کر قلمی شورہ والے پانی چار گلاس تیار کرلیں۔ وقفے وقفے سے ایک ہی کیپسول لینے کے بعد استعمال کراتے رہیں گردے کی پتھری بھی خارج ہو جائے گی اور گردے بھی صاف ہو جائیں گے۔ مزید کسی قسم کے علاج کی ضرورت نہیں رہے گی اسی طرح دکھی انسانیت کے دکھ درد میں شریک ہو کر دکھی انسانیت کی خدمت ہوگی۔ نسخہ کے بارے میں مقامی علمائے کرام سے مشورہ فرمالیں۔ شکریہ (ادارہ)

# گمشدہ چیز، فرد اور سرمایہ پانے کا وظیفہ

(تحفہ نمبر 3)

میں حیران ہوا میرا استقبال کیسے ملازمی لوگ تھے جن کے دلوں میں ترس پیدا نہیں ہو رہا تھا اور جو بے رحم اور بے ترس تھے اور میں مارا مارا پھر رہا تھا۔ یقین جانیے! اتنے دنوں میں سوائے چائے کے چند کپ اور دو تین بسکٹ کے میں نے کچھ نہیں کھایا۔

**قارئین! ہر ماہ حضرت حکیم صاحب کا روحانی رازوں سے لبریز منفرد انداز پڑھیے۔ (ایڈیٹر کے قلم سے)**

ایک صاحب اپنا واقعہ بتانے لگے کہ ایک دفعہ مجھے کاروبار کے سلسلے میں بیرون ملک جانا ہوا۔ میرے پاس روسی کرنسی تھی یہ اس دور کی بات ہے جب ابھی روس ٹکڑے ٹکڑے نہیں ہوا تھا اور بہت زیادہ ایک بڑا بریف کیس بھرا ہوا تھا اور پتہ نہیں کیا ہوا فلائٹ لیٹ تھی اور میں اس کے انتظار میں اونگھ گیا جب آنکھ کھلی اور سامان تو تھا لیکن وہ بریف کیس نہیں تھا۔ میں ایک دم پریشان ہوگیا ایئرپورٹ سیکیورٹی کو بتایا تو کہنے لگے کہ ہمارے پاس تو اس کا کوئی ثبوت نہیں۔ میں ان کے بڑے افسر سے ملا حتیٰ کہ ہر کا ڈائریکٹر پر گیا کہیں سے مجھے تسلی بخش جواب نہ ملا۔

پہلے تو وہ مانتے نہیں پھر کہتے تھے اچھا ٹھیک ہے چیک کرتے ہیں شاید مل جائے۔ بہرحال کسی نے تسلی بخش جواب مجھے نہ دیا۔ میں حیران پریشان تھی کہ اسی پریشانی میں میں نے دانستہ اپنی فلائٹ کو مس کردیا کہ جب تک میرا پاکستانی کروڑوں روپے کا بریف کیس نہ ملے میں کہاں جاسکتا تھا۔

میں تین راتیں چار دن مسلسل ایئرپورٹ پڑا رہا۔ مجھے کہیں سے کوئی راستہ نہ ملا۔ اچانک خواب میں میری والدہ صاحبہ آگئیں اور انہوں نے مجھے یاد دہانی کرائی کہ تو حکیم صاحب کا وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نہیں پڑھتا بس ایک ہلکا سا چہرہ اور ان کی آواز مجھے ملی اچانک میں چونک کر اٹھ پڑا اور میرے آنسو نکل پڑے۔ میں نے آپ سے یہ وظیفہ سنا تھا میں نے وہ پڑھنا شروع کردیا اور پڑھتے پڑھتے دو دن مزید وہاں اس ایئرپورٹ پر رہا۔

آخر کار ایک دن ایک بڑا افسر میرے پاس خود آیا اور کہنے لگا آپ اتنے دنوں سے پریشان ہیں آپ میرے پاس آگئیں وہ مجھے اپنے پاس کنٹرول روم میں لے گیا۔ وہاں ہر طرف کیمرے فٹ تھے اس نے اس ڈیٹ کا کیمروں کا ڈیٹا کھلوایا اور پھر کئی گھنٹے وہ سرچ کرتے کرتے آخر اسی جگہ اور اسی لمحے تک پہنچ گیا میں نے کیمرے میں دیکھا۔ میں سو رہا ہوں اور ایک صفائی کرنے والا سویپر آیا اس نے بریف کیس کو اٹھایا پھر رکھ دیا پھر دوسرے بیگ اٹھائے پھر آخر کار اس نے یہ بریف کیس اٹھایا اور اٹھا کر ساتھ ہی ٹائلٹ سے منسلک وہ چھوٹا سا کمرہ جہاں صفائی کا سامان ٹشو وغیرہ پڑے ہوتے ہیں اس نے وہاں رکھ دیا۔

اس کے بعد کیمرے سے منظر ختم ہوگیا لیکن اس آدمی کا چہرہ واضح نظر آیا۔ اس افسر نے فوراً صفائی کے معمور ہنگامی افسر کو کال کی اور اس کو اس چہرے اور اس حلیے کے شخص کے بارے فلاں وقت اور فلاں تاریخ کو اس کی ڈیوٹی تھی۔ اس کے بارے میں اس نے بتایا۔ دو تین گھنٹے کے بعد سیکیورٹی کا عملہ اس کو پکڑ کر لے آئے۔ انہوں نے اس کو کرسی پر بٹھا دیا اور فوراً پھر کیمرہ آن کیا اور آن کرنے کے بعد اسے وہ منظر دکھایا۔ اس کی شکل ملائی۔ اس سے کہنے لگے دیکھا تجھے پتہ ہے تو بہت غریب ہے اور مجھے علم ہے کہ تو نے یہ کس مجبوری کی وجہ سے چرایا ہے۔ لیکن اگر یہ شخص بغیر کیش کے چلا گیا تو ہمارے ملک کی بدنامی ہے اور تیری خیر اسی میں ہے کہ تو خاموشی سے یہ سارا بریف کیس بالکل اسی مکمل کیش کے ساتھ واپس کردے ورنہ تیرا کیس بہت اونچی سطح پر جائے گا اور تجھ پر بہت بڑا مقدمہ بن جائے گا اور ساری عمر جیل میں سڑتا رہے گا۔ وہ ایک دم رونے لگ گیا اور معافی اور معذرت کرنے لگ گیا اور کہنے لگا کہ میں ابھی آپ کو دیتا ہوں لیکن میں نے کچھ اس میں سے خرچ کرلیے تب۔ پھر وہ افسر، میں، سیکیورٹی گارڈ بڑی گاڑی میں بیٹھے نامعلوم کس طرح سے وہ بریف کیس ایئرپورٹ سے باہر نکال کر وہ ایئرپورٹ کے فلیٹس میں لے گیا تھا۔ ہم اس کو لے کر اس کے گھر گئے گھر میں اس نے اپنے پرانے بستروں میں وہ بریف کیس چھپا رکھا تھا۔ اس نے جتنے پیسے خرچ کیے سیکیورٹی افسر نے وہ رقم اور پیسے تمام مکمل ادا کیے۔ حتیٰ کہ ایک لیٹر لکھا جس میں اپنی طرف سے ایئرپورٹ کی طرف سے حتیٰ کہ اپنے ملک کی طرف سے معذرت لکھی اور معذرت میں لکھا کہ میں معذرت کرتا ہوں میری وجہ سے آپ کو کئی دن کی مشقت و پریشانی ہوئی اور مجھے باعزت اپنے ملک روانہ کیا۔

میں حیران ہوا میرا استقبال کیسے ملازمی لوگ تھے جن کے دلوں میں ترس پیدا نہیں ہو رہا تھا اور جو بے رحم اور بے ترس تھے اور میں مارا مارا پھر رہا تھا۔ یقین جانیے اتنے دنوں میں سوائے چائے کے چند کپ اور دو تین بسکٹ کے میں نے کچھ نہیں کھایا۔ میں نہیں سویا اور سویا اس وقت جب مجھے وہ خواب والدہ کا آیا اور میری والدہ نے خواب میں مجھے اس وظیفے کے بارے میں یاد دہانی کرائی تو غافل کیوں ہے۔۔۔ تو اس وظیفے کو پڑھ۔ پھر کیا تھا۔۔۔ میں نے دن رات، وضو بے وضو یہ وظیفہ پڑھنا شروع کردیا۔ شاید میرے اندر وجدان تھا، پاگل پن تھا اور مجھے کہیں سہارا نہیں مل رہا تھا اور پھر میں نے جس توجہ، جس طاقت، جس دھیان اور جس یقین سے پڑھا وہ مجھے پتہ ہے۔ کبھی کبھی آج بھی وہ گھڑیاں سوچتا ہوں اور اپنی اس بے کلی، بے قراری، بے چینی اور پریشانی کا سوچتا ہوں تو خود حیران ہوتا ہوں اور پھر کبھی کبھی اپنے اوپر حیران ہوتا ہوں اور اللہ تعالیٰ کی قوت اور طاقت اور اللہ کے نام کی برکت پر حیران ہوتا ہوں کہ اللہ نے اس وظیفے کی برکت سے مجھے کتنا کچھ نوازا اور کیسے لوگوں کے دلوں میں محبت اور پیار پیدا ہوا۔

قارئین! واقعی یہ وظیفہ لوگوں کے دلوں میں محبت، پیار، الفت، خیرخواہی اور اپنی گمشدہ چیزوں کے حصول کیلئے ایک انوکھا وظیفہ ہے۔ نفرت کو ختم کرتا حتیٰ کہ نفرت کی آگ کو بجھانے کیلئے اس سے بڑھ کر وظیفہ اور کہیں نہ ملے یا کہیں نہ پائیں۔

## پورے جسم کی الرجی، دھدر کا کامیاب دم

پہلے 7 یا 11 بار درود پاک پڑھ کر دھدر پر پھونک ماریں پھر آیت الکرسی ایک بار پڑھ کر دھدر پر پھونک ماریں، پھر سات بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر سوئی (کپڑوں والی سوئی) سے دھدر کے گرد دائرہ بنانا ہے۔ (اس دوران سانس نہیں لینا) پھر سات بار اوپر سے نیچے لائنیں لگائی ہیں دائرے کے اندر اوپر سے نیچے لائنیں (سانس نہیں لینا) اور سات بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنی ہے۔ پھر سات بار بسم اللہ مکمل پڑھ کر آڑی لائنیں لگانی ہیں (جیسے کاپی پر ڈبے بناتے ہیں) سانس روک کر، پھر سات بار درود شریف پڑھ کر پھونک مارنی ہے۔ پھر ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر پھونک مارنی ہے۔ آخر میں تین بار یاشافی یاشافی یاشافی کہہ کر پھونک مارنی ہے۔ تین دن کے دم سے پورے جسم کی الرجی، دھدر، سکن پرابلم وغیرہ ٹھیک ہو جاتی ہے۔ (طاہرہ ظفر)

# ڈائٹنگ کے فوائد کم نقصانات زیادہ

(پروفیسر اسامہ اسلام آباد)

یہ لوگ آئس کریم دہی پنیر وغیرہ سے سخت پرہیز کرتے ہیں۔ یہ غلط انداز ہے۔ خاص طور پر خواتین کیلئے ضروری ہے کہ وہ روزانہ ایک ہزار ملی گرام کیلشیم کیلئے بغیر بالائی کا دودھ دہی استعمال کرتی رہیں ورنہ ان کی ہڈیاں کمزور ہو جائیں گی

## دبلے پتلے ہوں مگر۔۔۔!

اس کی خاطر اپنی غذا سے چکنائی مکمل طور پر خارج نہ کیجئے۔ یہ درست ہے کہ غذا میں روغنی اجزا کا تناسب کم ہونا چاہیے لیکن اس سے مکمل پرہیز بھی غلط اور نقصان دہ ثابت ہوتا ہے کیونکہ غذا میں ان کی موجودگی سے جسم کو ضروری حیاتین جذب کرنے میں مدد ملتی ہے۔ پرہیزی غذا کے حراروں میں سے 20 سے 30 فیصد حرارے روغنی اجزا سے ملنے چاہئیں۔ امریکن ڈائی ٹیٹک ایسوسی ایشن کی ماہر کے مطابق کم از کم 20 فیصد حرارے روغنی اجزا سے ملنے ضروری ہیں۔ گویا روزانہ کی غذا میں ان کی مقدار 34 سے 44 گرام ہونی چاہیے۔ روغنی اجزا اس سے کم مقدار میں استعمال کرنے کے نتیجے میں جلد کی خشکی کے علاوہ بال جھڑنے کی شکایت لاحق ہو سکتی ہے بلکہ ماہواری کی بندش کی شکایت بھی ہو سکتی ہے۔

ڈائٹنگ کرنے والوں کی اکثریت ابھی تک بہت سی چیزوں سے پرہیز جب کہ زیادہ مقدار میں گوشت کا استعمال ضروری سمجھتی ہے لیکن غذائی اعتبار سے خالص گوشت کا استعمال متوازن اور درست نہیں ہوتا بلکہ یہ محفوظ بھی نہیں قرار پاتا۔ اس کی وجہ سے جو تکالیف لاحق ہو سکتی ہیں ان میں گردے، دل اور سانس، گردوں کو نقصان قابل ذکر ہیں۔ پرہیز غذا سے متعلق ڈاکٹر لنڈا وان ہارن کے مطابق صرف گوشت استعمال کرنے والے خود کو حیاتین اور معدنی نمکیات سے بھی محروم کر لیتے ہیں۔

گوشت اور دودھ اور اس سے بنی اشیا کا مکمل ترک کر دینا بھی غلط ہوتا ہے۔ ڈاکٹر وان ہارن بتاتی ہیں کہ محض سلاد پر گزر کرنا مناسب بلکہ غلط ہوتا ہے۔ گوشت، دودھ وغیرہ سے مکمل پرہیز کرنے والے بڑی قیمتی اور اہم غذائی اجزا سے خود کو محروم کر لیتے ہیں مثلاً ان کے جسم میں پروٹین کے علاوہ کیلشیم، فولاد، جست (زنک) اور حیاتین ب 12 کی قلت ہو جاتی ہے۔ ویسے سخت قسم کے سبزی خوروں کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ وہ حیوانی پروٹین کی جگہ والیں، دودھ، دہی، مچھلیاں، گندم، چاول، مٹر، مونگ پھلی اور کیلشیم سے بھرپور سنگترے کینو وغیرہ کا رس استعمال کریں۔ صرف سبزیوں پر گزارا اور گزر کر سکتے ہیں انسان نہیں۔

ڈائٹنگ کرنے والوں کیلئے ضروری ہے کہ وہ دودھ کو اپنی غذا سے بالکل خارج نہ کریں۔ یہ لوگ آئس کریم دہی پنیر وغیرہ سے سخت پرہیز کرتے ہیں۔ یہ غلط انداز ہے۔ خاص طور پر خواتین کیلئے ضروری ہے کہ وہ روزانہ ایک ہزار ملی گرام کیلشیم کیلئے بغیر بالائی کا دودھ دہی استعمال کرتی رہیں ورنہ ان کی ہڈیاں کمزور ہو جائیں گی۔ ڈاکٹر وان ہارن کے مطابق آٹھ اونس دودھ میں نوے حرارے ہوتے ہیں اور بغیر بالائی کے ایک پیالی دہی میں 100 حرارے ہوتے ہیں۔ روزانہ ایک پیالی دہی اور ایک گلاس دودھ کے ذریعے سے کیلشیم کی روزانہ درکار دو تہائی ضرورت پوری ہو جاتی ہے۔ جسمانی اعتبار سے سرگرم مرد و خواتین کو کم حراروں والی محض ایک دو اشیاء پر گزر کرنے کا انداز اختیار نہیں کرنا چاہیے۔ یہ خطرناک ہوتا ہے۔ معالجین کی رائے میں اس طرح جسم کا نظام استحالہ (میٹابولزم) سست پڑ جاتا ہے کیونکہ وہ کم حراروں کی وجہ سے جسم کی توانائی بچانے کی کوشش میں لگ جاتا ہے تو جسم فاقہ کشی کی وجہ سے اس میں جمع چربی اور عضلات کو گھلانے لگنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ بظاہر یہ درست لگتا ہے لیکن اس کی وجہ سے تھکن، چکر، تھکن بلکہ بے ہوشی بھی ہو جاتی ہے۔

ورزش کو نظر انداز کر دینا کیونکہ اس کے بغیر موٹاپے سے صحیح معنوں میں نجات نہیں مل سکتی۔ ورزش سے عضلات متحرک ہو کر فاضل چربی کو خوب گھلاتے ہیں اور کمزوری بھی نہیں ہوتی۔ ڈائٹنگ کا مقصد حرارے کم کرنا ہوتا ہے، جسم کو ضروری غذائی اجزا سے محروم کرنا نہیں ہوتا۔

## ڈائٹنگ کے صحت پر اثرات

ایک بچی پچھلے چھ ماہ سے ڈائٹنگ کر رہی تھی اچانک اس کی طبیعت خراب ہو گئی سانس پھولنا شروع ہو گیا، کچھ کھایا نہیں جاتا وزن کم ہو رہا ہے۔ کمزوری جاری ہے۔ ڈاکٹرز کو دکھایا سب نے کہا ٹی بی ہے۔ مریضہ کا معائنہ کیا گیا تو پھیپھڑوں کا کوئی مسئلہ نہیں لگ رہا تھا۔ خون کا ٹیسٹ اور ایکسرے کرایا۔ ایکسرے میں چند پرانے نشان تھے۔ گھر والوں کو بتایا کہ خون کی شدید کمی ہے اس لیے اسے یہ تکالیف ہیں۔ خون کی کمی (فولاد کی کمی تھی) اسے آئرن کی گولیاں اور فولک ایسڈ کی گولیاں دی گئیں۔ مریضہ کے گھر والے دوا خرید کر لائے اور غصہ ہونے لگے۔ ڈاکٹر صاحب کیا آپ ہمارے ساتھ مذاق کر رہے ہیں۔ ہم نے اتنے ڈاکٹروں کو دکھایا۔ مہنگی دوائیں کھلائیں۔ اس سے یہ بچی ٹھیک نہیں ہوئی۔ آپ نے جو دوا لکھی ہے یہ تو پورے مہینے کی دوا صرف 30 روپے کی ملی ہے۔ آپ نے نہ تو بخار کے لیے دوا دی۔ نہ ٹی بی کی دوا دی۔ خون کی رپورٹ کل رات ہم نے لی تھی۔ ایک دوسرے ڈاکٹر کو بھی دکھایا۔ اس نے بتایا تھا کہ خون کی ڈرپ چڑھے گی اور انجکشن بھی لگیں گے۔ لیکن آپ نے تو یہ اتنی سستی دوا دے دی۔ ہم کوئی زکوٰۃ کے مستحق تھوڑی ہیں۔ ہم دوا خرید سکتے ہیں۔ آپ براہ مہربانی بچی کا صحیح علاج کریں۔ انہیں بتایا کہ بخار اور کمزوری خون کی کمی کی وجہ سے ہے۔ خون میں اضافہ ہوگا تو بخار کی یہ کیفیت خود بخود ختم ہو جائے گی۔ انہیں یقین نہیں آیا۔ ان کی ایک کزن میں علاج کر چکا تھا۔ وہ اگلی مرتبہ انہیں ساتھ لائے۔ میں نے انہیں تسلی دی اور کہا کہ یہی دوا لیتے رہیں۔ بچی کو انڈا اور گوشت، سبزی، دہی اُبلا ہوا پانی دیں۔ بہرحال وہ دوا لیتے رہے۔ 15 دن بعد ہیموگلوبن کا ٹیسٹ کرایا تو وہ پہلے کے مقابلے میں 3.2 زیادہ تھا۔ (پہلے 5.5 تھا اب 8.7 ہو گیا تھا۔) وہ بہت حیران ہوئے کہ اتنے سستے علاج سے فائدہ ہو گیا۔ ایک ماہ میں بچی کا ہیموگلوبن 4.9 ہو گیا۔ وہ بہت بہتر تھی۔ چونکہ مریضہ پہلے ڈائٹنگ کر رہی تھی اس نے بالکل کھانا پینا چھوڑ دیا تھا۔ شروع میں تو وہ خود کھانا نہیں کھاتی تھی۔ لیکن کچھ عرصے بعد اس کی یہ کیفیت ہو گئی۔ کہ اسے کسی چیز کے کھانے کا دل ہی نہیں چاہتا تھا۔ متلی اور بخار کی کیفیت رہنے لگی۔ بچی نے بتایا کہ 5 ماہ میں میرا وزن تقریباً 20 کلو کم ہو گیا۔ اب میں خود کو وزن کے لحاظ سے بہتر محسوس کرنے لگی۔ لیکن کسی نے یہ تبصرہ کر دیا کہ ٹی بی بھی ہو سکتی ہے۔ بس میری حالت بہت خراب ہو گئی۔ مریضہ کے والدین نے ایک ماہ بعد پوچھا کہ یہ بتائیں کہ اتنی سستی دوا سے یہ ٹھیک کیسے ہو گئی۔ انہیں بتایا کہ دوا کی قیمت مسئلہ کا حل نہیں۔ اصل چیز تشخیص ہے۔ اس لڑکی نے ڈائٹنگ کی اور بالکل کھانا پینا چھوڑ دیا اور اس کے نتیجے میں جسم میں کمزوری واقع ہوئی۔

منہ میں ذائقے کی جو حساسیت (Taste Budad) ہوتی ہیں وہ بھی متاثر ہو گئیں۔ اس لیے کوئی چیز مزیدار نہ لگتی۔ جسم میں فولاد کی کمی ہو گئی۔ غذا میں فولاد کم ہونے سے خون کا ہیموگلوبن کم ہو گیا ہیموگلوبن بنیادی اہمیت کی چیز ہے۔ اس کی کمی سے سانس پھولنا شروع ہوا۔ غذائیت کی کمی سے خون اور خون کی کمی سے بخار جیسی کیفیت رہنے لگی جسے ٹی بی سمجھ رہے تھے۔ جب خون کی کمی کا مسئلہ حل ہوا تو تمام مسائل حل ہو گئے۔

# پھولوں کے انسانی زندگی پر اثرات

(سمیرا امین)

پھول اپنے اندر اتنی قوت رکھتے ہیں کہ انہیں سونگھنے اور چھونے سے اعصاب پر اچھے اثرات مرتب ہوتے ہیں بلکہ بعض مرتبہ انہیں دیکھ کر بھی دل شاد ہو جاتا ہے اور خراب موڈ میں تبدیلی آنے کے ساتھ ساتھ بیماریوں سے شفایابی کا احساس عیاں ہونے لگتا ہے۔

ہر پھول کا رنگ ہی جدا نہیں ہوتا بلکہ خوشبو بھی مختلف ہوتی ہے جو کہ ماحول کو معطر رکھتی ہے اور انسانی ذہن پر بڑے گہرے اثرات مرتب کرتی ہے ایسے اثرات مرتب کرتی ہے ایسے اثرات ذہنی اور جسمانی بلکہ دلی مسرت کا باعث ہوتے ہیں۔ پھولوں کی بدولت پیدا ہونے والے پاکیزہ جذبات روحانی آسودگی کا سبب بنتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کی ربوبیت یوں تو کائنات کی ہر شے میں عیاں ہے لیکن خوش رنگ خوشنما پھول قدرت کی صناعی کا بہترین مظہر ہیں اور جو خوبصورتی، دلکشی، رنگینی اور حساسیت قدرت نے پھولوں کو بخشی ہے اس کی مثال کہیں اور نہیں ملتی۔ رنگوں کی بہاریں بکھیرتے اور خوشبو لٹاتے پھول اس کائنات کا اصل حسن ہیں جو زمین کا زیور ہی نہیں بلکہ گھروں کی شان محفل کا حسن طرب کا حصہ اور خوبصورتی کی علامت بھی ہیں۔

**پھولوں کی زبان:** یہ بات غلط نہیں ہے کہ پھول اظہار کا بہترین ذریعہ ہوتے ہیں جن کے ذریعہ ہم اپنے دلی جذبات و احساسات دوسروں تک باآسانی پہنچا سکتے ہیں لیکن شرط یہ ہے کہ مدمقابل بھی پھولوں کی خاموش زبان اور ان کے ذریعہ پیغامات کی ترسیل کو بخوبی سمجھتا ہو۔ مثال کے طور پر اگر کسی کو سرخ گلاب کا تحفہ پیش کیا جائے تو سمجھ لینا چاہیے کہ تحفہ دینے والا محض گلاب پیش نہیں کر رہا ہے بلکہ اظہار محبت کر رہا ہے یا اپنی چاہت سے آپ کو آگاہ کرنا چاہ رہا ہے۔ اسی طرح سفید پھولوں مثلاً چنبیلی، گل یاسمین اور موتیا کا تحفہ دینے والے پاکیزہ جذبات و احساسات کا اظہار کر رہے ہوتے ہیں۔ زرد رنگ کے پھول پیش کرنا نفرت، رقابت اور حسد جیسے منفی جذبات کا مظہر سمجھا جاتا ہے اور نیلے رنگ کے پھول ایک سچے دوست کی دوستی کا اقرار ہوتے ہیں یعنی پھول اپنی خاموش زبان سے ان تمام جذبوں کا اظہار کر دیتے ہیں جنہیں بیان کرنے کیلئے الفاظ تلاش کرنا پڑتے ہیں۔

**پھولوں کے روحانی اثرات:** پھولوں کی بے شمار اقسام پر جب نگاہ جاتی ہے تو یہ جان کر عقل انسانی حیرت میں پڑ جاتی ہے کہ ہر پھول کا رنگ ہی جدا نہیں ہوتا بلکہ خوشبو بھی مختلف ہوتی ہے جو کہ ماحول کو معطر رکھتی ہے اور یہ خوشبو انسانی ذہن پر بڑے گہرے اثرات مرتب کرتی ہے ایسے اثرات جو ذہنی اور جسمانی بلکہ دلی مسرت کا باعث ہوتے ہیں۔ پھولوں کی بدولت پیدا ہونے والے پاکیزہ جذبات روحانی آسودگی کا سبب بنتے ہیں اور ان کی رنگت کے علاوہ بھینی بھینی مہک اعصاب کو پرسکون کر دیتی ہے۔ پھول اپنے اندر اتنی قوت رکھتے ہیں کہ انہیں سونگھنے اور چھونے سے اعصاب پر اچھے اثرات مرتب ہوتے ہیں بلکہ بعض مرتبہ انہیں دیکھ کر بھی دل شاد ہو جاتا ہے اور خراب موڈ میں تبدیلی آنے کے ساتھ ساتھ بیماریوں سے شفایابی کا احساس عیاں ہونے لگتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بیماروں کو عام طور پر پھولوں کا تحفہ پیش کیا جاتا ہے جس سے انہیں ایک ان دیکھا سکون اور اطمینان ملتا ہے۔

**شخصیت اور پھولوں کے اثرات:** بعض دوسری چیزوں کی طرح انسانی شخصیت پر پھولوں کے بڑے گہرے اثرات مرتب ہوتے ہیں اور تحقیق سے علم ہوتا ہے کہ محض پھولوں کی پسندیدگی کی بنیاد پر کسی شخصیت کے بارے میں بہت کچھ جانا جا سکتا ہے۔ اگر یقین نہ آئے تو اگلی سطروں میں موجود ان اہم پھولوں پر غور کریں اور اندازہ لگائیں کہ یہ بات کس حد تک درست ہے۔

**گلاب:** اس پھول کو پسند کرنے والے بڑے ذہین اور آزادی پسند ہوتے ہیں جن کی دلچسپیاں بے شمار مگر خیالات تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔ یہ سفر کے شوقین ہوتے ہیں اور نت نئی باتوں کے علاوہ انوکھے خیالات میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ جسمانی اور ذہنی تکالیف برداشت کرنے میں ماہر ایسے افراد جس قدر شدت سے محبت کرتے ہیں اتنی ہی شدید نفرت کا اظہار بھی کرتے ہیں۔

**چنبیلی:** اس سفید رنگ کے پھول کو پسند کرنے والے افراد خوش وخرم طبیعت کے مالک لیکن بڑے گہرے اور پرسکون ہوتے ہیں جن میں صبر کی خاصیت بھی ہوتی ہے۔ **نرگس:** اس خوبصورت پھول کے چاہنے والے وعدے کے سچے دوستی اور محبت کے معاملے میں وفادار ہوتے ہیں۔ فراخ دل ہونے کے ساتھ انہیں کوئی ذمہ داری سونپ دی جائے تو اسے بہت دیانتداری کے ساتھ نبھاتے ہیں۔ **سورج مکھی:** اپنے مزاج، گفتگو اور تقریر کے کمال سے دوسروں کو متاثر کرنے والے افراد جو قدرے مغرور مگر بے حد حساس بھی ہوتے ہیں سورج مکھی کو پسند کرتے ہیں۔ اپنے معاملات میں کسی قسم کی مداخلت قطعی برداشت نہیں کرتے مگر بظاہر نرم مزاج دکھائی دیتے ہیں۔ **گیندا:** اس پھول کو پسند کرنے والے بے حد فیاض ہوتے ہیں اور زندگی کی حقیقتوں سے آگاہ جن میں وجدان کی صلاحیت ہوتی ہے۔ ہمیشہ سوچتے رہنا اور سنجیدہ نظر آنا ان کی خاصیت ہوتی ہے۔ **موتیا:** اس پھول کی محبت میں مبتلا افراد دراصل محبت کے معاملے میں خاصے جذباتی ہوتے ہیں لیکن ساتھ ہی حقیقت پسند اور قدامت پسند بھی جن پر حالات کی تبدیلی بہت زیادہ اثر انداز نہیں ہوتی ہے۔ **رات کی رانی:** رات کو مہکنے والے اس پھول کے شیدائی مضبوط قوت ارادی کے مالک اور توانائی سے بھرپور ہوتے ہیں۔ ہمدردی کے جذبات سے لبریز شخصیات کے حامل یہ افراد دوسروں کی رہنمائی خوش اسلوبی سے کرتے ہیں۔ **کنول:** ماحول، دوست واحباب کا اثر قبول کرنے والے ایسے افراد بہت مضبوط قوت ارادی کے مالک اور ارادے کے پکے ہوتے ہیں اور ایک ہی وقت میں حقیقت پسند اور تخیلاتی بھی ہو سکتے ہیں اور اپنا کام پوری آزادی اور مکمل اعتماد کے ساتھ کرنا چاہتے ہیں۔ **بیلا:** اس پھول کو پسند کرنے والے افراد نیک اور پاک دامن ہوتے ہیں لیکن اگر غلط راستے کا انتخاب کرلیں تو اتنے ہی برے بھی ہوتے ہیں۔ ایسے افراد بے حد ذہین اور ملنے جلنے والوں میں امتیاز کے حوالے سے مہارت رکھتے ہیں۔

## ایڈیٹر کی قارئین سے پرزور اپیل

ایڈیٹر قارئین کا مشکور ہے کہ سابقہ اپیل "دیمک کے بارے میں قارئین نے اپنے مشاہدات و تجربات بھیجے۔ قارئین کی امانت قارئین تک پہنچانے کیلئے بھیجے" دیمک سے نجات تجربات کے بعد "عبقری میں شائع ہونا شروع ہو گئے ہیں۔ فوری طور پر دو بیماریوں "نظر کی کمزوری خاص طور پر بچوں کیلئے یادوں کیلئے اور نیند نہ آنے کیلئے یعنی بے خوابی" کے بارے میں اپنے روحانی یا طبی تجربات ومشاہدات" کوئی ٹوٹکہ کوئی نسخہ کوئی عمل ایڈیٹر عبقری کو بھیجیں ایڈیٹر آپ کا مشکور ہوگا۔ قارئین اچونکہ ڈاک بہت زیادہ ہوتی ہے اس لیے لفافے پر جہاں عبقری کا پتہ لکھا ہوا ہے کونے پر موٹا موٹا یہ لفظ ضرور لکھیں "نظر کیلئے اور نیند کیلئے" تاکہ آپ کا لفافہ فوری طور پر کھولا جائے۔ (ایڈیٹر عبقری)

"زرد فولاد" جسم میں نئی زندگی پیدا کرتی ہے جہاں راحت بخشتی ہے وہاں وزن اور رنگت درست کرتی ہے یعنی طاقت دیتی ہے۔ "زرد فولاد" جسم کے بڑھتی کمزوری کا ازالہ کرکے وزن بھی اور خوبصورت صحت مند بناتی ہے۔

## سدابہار حسن خوبصورتی پیکیج

### اسے ایسا نکھار کہ آ جائے بہار

### معیار میں اعتماد سے بھی آگئے

حسن آواز میں ہو یا تاج محل میں ہو یا نشاط باغ میں حسن اپنا فطری مطالب رکھتا ہے۔ یہی فطری مطالب انسان کی کمزوری ہے۔ حسن اللہ کی نعمت ہے' حسن انسان کی شخصیت کا آئینہ ہے اور اس کے دلی خیالات کا عکس ہوتا ہے عربی کی کہاوت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو دو بڑی نعمتیں عطا کی ہیں۔ حسن اور پانی' بے داغ اور صاف شفاف جلد ہر عمر میں اپنی طرف مائل کرلیا کرتی ہے۔ یہ ایک ایسا خوبصورت خواب ہے جو ہر عورت کی آنکھوں میں ہوتا ہے چاہے وہ پندرہ سال کی ہو یا پچاس کی۔ حسن اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے' یقینا دودھ بیچنے والی نے سچ کہا تھا کہ میرا چہرہ میری دولت ہے' چہرے ورق ورق پڑھے جاتے ہیں ان پر نظر آنے والی سطر سطر آپ کی شخصیت کردار اور عادات واطوار کی مظہر ہوتی ہے۔ آج حسن کے رازوں سے پردہ اٹھا ہی دیتے ہیں۔ ایسے مایوس خواتین وحضرات خصوصاً لڑکیاں جو اپنے چہرے اور بالوں کی دلکشی اور نگہداشت کیلئے نت نئی کریمیں اور شیمپو استعمال کر کے اپنے چہرے اور بالوں کو بدنما اور بے رونق بنا چکے ہیں ان کیلئے عبقری لایا قدرتی جڑی بوٹیوں پر سالہا سال کی عرق ریز تحقیق اور ریسرچ کے بعد "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" آپ کے چہرے کو قدرتی حسن اور آپ کے بالوں کو سیاہ چمکدار گھنا' دلکش' پرکشش اور ٹوٹنے سے بچانے میں ایسا تیر بہدف کہ آپ خود حیران رہ جائیں۔ نکھری گوری شگفتہ جلد کیلئے انتہائی آزمودہ۔ نسوانی حسن کو چار چاند لگا کر چہرے کو پررونق اور شاداب کردے۔ سانولی رنگت سے پریشان' احساس کمتری کا شکار خواتین وحضرات کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" لاجواب تحفہ' ازدواجی زندگی کو خوبصورت اور خوشیوں سے معطر کرنے میں "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" اپنی مثال آپ۔ بالوں کے مسائل مثلاً خشکی' سکری' بالوں کا خزاں کے پتوں کی مانند جھڑنا' بالوں کا اکھڑنا' دوشاخہ بال' الجھے ہوئے مردہ بے رونق بالوں کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" بھروسے اور اعتماد سے بھی آگے۔ بے توجہی' لاعلمی' ڈیپریشن' ٹینشن' اسٹریس' ذہنی دباؤ اور اس جیسے جملہ مسائل چہرے اور بالوں کو بے رونق بنا دیتے ہیں۔ ایسے میں "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" کا استعمال آپ کے چہرے اور بالوں کو قدرتی رعنائی اور دلکشی دینے میں خوب سے خوب تر ہے۔ "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" آپ کے اندرونی وبیرونی نظام کو صاف کر کے آپ کی جلد کو وقتی نہیں بلکہ ایسا دائمی حسن دے کہ زمانہ حیران رہ جائے۔ داغ' دھبے' جھریاں' چھائیاں' جلد کے کھردرے پن سے نجات کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" آخری حل۔ ڈھلتی عمر میں کم عمر نظر آنے کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" شاندار شفائی تحفہ' چڑھتی جوانی میں چہرے کی شگفتگی' رعنائی اور لطافت کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" اپنی مثال آپ۔ "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" ہر پل حفاظت کرے آپ کی جلد کی لائے آپ کے چہرے پر تروتازگی اور قدرتی نکھار اور کرے آپ کے چہرے کو چند دنوں میں اتنا گورا کہ آپ از خود حیران رہ جائیں۔ "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" دے بے رونق ٹوٹنے دوشاخہ بالوں کو قدرتی چمک' دلکشی اور ایسا نکھار کہ جس پر آ جائے بہار۔ اکھڑے بالوں کیلئے "سدابہار حسن وخوبصورتی پیکیج" سچا سہارا۔ (قیمت صرف 840/- روپے علاوہ ڈاک خرچ)

---

## موٹاپا

### حسن کی دشمن بیماری موٹاپے کا نہایت آزمودہ اور آخری علاج

بدن میں چربی کا بڑھ جانا موٹاپے کا باعث بنتا ہے۔ کچھ عرصہ قبل صرف خواتین ہی اس پریشانی میں مبتلا رہتی تھیں کہ ان کا موٹاپا بڑھ رہا ہے اور وہ موٹی ہو رہی ہیں لیکن اب تو مرد حضرات بھی اس معاملے میں پریشان ہیں۔ موٹاپا نہ صرف انسان کی خوبصورتی زائل کرتا ہے بلکہ صحت کیلئے بھی خطرناک ہے۔ موٹاپے کے باعث جسم میں باریک باریک خون کی نالیاں بہت زیادہ بڑھ جاتی ہیں' موٹاپے سے جسم کی کارکردگی پر غیر معمولی بوجھ پڑتا ہے۔ دل کو زیادہ دیر تک خون پمپ کرنے کی وجہ سے اپنی ہمت سے زیادہ کام کرنا پڑتا ہے اور جب اس کی ہمت جواب دے جاتی ہے تو وہ درد کی شکل میں چیخ پڑتا ہے۔ اب اس طرح دل کو کئی روگ لاحق ہوتے ہیں جن میں مرگی' شوگر' کینسر (معدے اور سینے کا) پتے کی پتھری' تمام سینے کے امراض' سانس کا پھولنا (خصوصاً نیند میں) کمر اور جوڑوں کا درد' ہائی بلڈ پریشر اور بہت سے نفسیاتی مسائل شامل ہیں۔ پھر جتنا موٹاپا بڑھتا چلا جاتا ہے اتنی بیماریاں بڑھتی چلی جاتی ہیں۔ آپ جگہ جگہ مختلف اشتہار پڑھیں گے کہ موٹاپا ختم ہوسکتا ہے لیکن مسئلہ موٹاپے کے ساتھ ساتھ اس بات کا بھی ہے کہ ان ادویات کے سائیڈ افیکٹ اتنے ہوتے ہیں کہ ایک مرض تو ختم نہیں ہوتا دوسرا مرض لگ جاتا ہے اور انسان مسلسل ادویات کے استعمال کی طرف بڑھتا چلا جاتا ہے۔ مسلسل تحقیق کے بعد ہم نے "موٹاپا کورس" کے نام سے خالص جڑی بوٹیوں سے تیار کردہ کورس متعارف کروایا ہے جو کم وقت میں زیادہ سے زیادہ نفع دیتا ہے۔ ہزاروں لوگوں نے "موٹاپا کورس" آزمایا اور خوب ہی پایا۔ آپ بھی اعتماد سے آزمائیں اور اپنے موٹاپے کا خاتمہ کریں۔ یقین کیجئے! یہ دوا آپ کی زندگی اور حسن کی دشمن بیماری موٹاپے کا نہایت آزمودہ اور آخری علاج ہے۔ انشاءاللہ! (قیمت 600/- روپے علاوہ ڈاک خرچ)

# روحانی دنیا کے انوکھے بھید

## چشم دید واقعات اور تجربات کا مجموعہ

کائنات ایک راز ہے یہ رازوں اور بھیدوں سے لبریز ہے ہاں اللہ تعالیٰ جس پر چاہے یہ بھید کھول دے۔ میری مشاہداتی زندگی میں بے شمار واقعات ہوئے اور بھرپور احساس ہوا کہ کائنات میں کوئی مخفی نظام بھی ہے جو ہماری سمجھ سے بالاتر ہے۔ زیرنظر کتاب میں اس مخفی نظام کے چند رازوں کو افشا کیا گیا ہے۔ ایسی دنیا جو نظروں سے ماوراء ہے۔ ایسی کائنات جو صرف دل کی دنیا جیتنے والے ہی پاسکتے ہیں۔ ایسی روحانی نگری جو پانے کے بعد آپ باکمال بن سکتے ہیں۔ ایسے تمام راز اس کتاب میں پڑھیں۔ صدیوں سے وہ راز جن پر پردہ پڑا ہوا تھا اور اگر کچھ کو معلوم بھی تھے تو وہ قبروں میں چلے گئے مگر اب وہ طشت ازبام ہو گئے ہیں۔ اگر کوئی قدردان ہے تو یہ اوراق کھول کر ضرور اس کتاب کو دیکھے گا۔ چشم دید واقعات اور تجربات کا وہ مجموعہ جو جنات اور روحوں سے ملاقات کرواتا ہے آپ چشم تصور سے نہیں بلکہ حقیقت میں روحوں اور جنات سے ملاقات کر سکتے ہیں۔ (قیمت: 180 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

# (والدین اور طالب علم خاص طور پر اس کتاب کو پڑھیں) حیرت انگیز حافظہ ناممکن نہیں

دنیا میں جتنے بھی لوگ باکمال بے مثال بنے ہیں۔ ان کی خاص وجہ لازوال حافظہ اور بہترین یادداشت ہے۔ اس ورثے کے حصول کے لیے لوگوں نے کیا کیا جتن کیے کیسے کیسے اسباب اختیار کیے کس کس دروازے کی ٹھوکریں کھائیں حتیٰ کہ اگر کسی کے پاس حافظے کا کوئی گر نسخہ یا راز ہوا تو مہینوں کا سفر کر کے اس کی چوکھٹ کے سوالی ہوئے لیکن اکثر بے مراد واپس ہوئے کیونکہ جو کوئی راز جانتا ہے وہ یہ راز اپنی قبر تک لے جاتا ہے۔ ایسے دور میں چند ایسے لوگ بھی ہیں جن کے اندر مخلوق خدا کی خدمت کا جذبہ اور تڑپ ہے وہ اپنا جینا مرنا مخلوق کی خدمت کے جذبے کو لیکر چلتے ہیں۔ یہ کتاب اس خدمت کے جذبے کا نام ہے کہ آپ اپنی یادداشت حافظے کو کس طرح بہتر بنائیں کتاب کیا ہے ایک تحفہ جو گھر کے ہر فرد اور عمر کے شخص کی ضرورت ہے ☆ کتاب میں دماغ کے اندر حافظے کی وجہ اسکے اسباب پھر اسکی علامات حتیٰ کہ اسکا شافی علاج دیا گیا ہے۔ ☆ کند ذہنی نالائقی یا بیماری ایک نہایت آسان ذہن تحقیقی مضمون جو آپ کو اور آپ کی اولاد کو اس قابل بنا سکتا ہے کہ وہ اعلیٰ نمبروں اور اعلیٰ پوزیشن لیں حتیٰ کہ اس ایک مضمون کو پڑھ کر شاید آپ کو پھر کسی کی مدد کی ضرورت نہ رہے ☆ ٹین ایج کے مسائل کے لیے نہایت حیرت انگیز اور آزمودہ طریقے نادر انداز اور بہترین نسخے جس کو پڑھ کر طلباء اور والدین ترقی کے درجات نہایت آسانی سے طے کر سکیں گے ☆ اس کتاب میں عنوان ہے اپنے آپ میں گم رہنے والے بچے پلیز یہ مضمون ضرور پڑھیں ☆ کیا آپ بھول جاتے ہیں یہ مضمون پڑھ کر آپ پہلو بدلے بغیر نہ رہ سکیں گے وہ عش عش کر اٹھیں گے واقعی کتاب اس قابل ہے کہ گفت کی جائے ☆ حافظے کے اسرار یہ ایک عنوان ہے اسکی تشریح پڑھ کر آپ خود یا پھر اپنی نسلوں کو کند ذہنی اور ناکامی سے بچا سکتے ہیں ☆ انوکھی بات یہ ہے کہ قریب معالجین کے ذاتی سینے کے راز اور آزمودہ تجربات اور نسخہ جات جو بتانے میں نہایت آسان اور ارزاں اور رزلٹ میں فوری اثر آیئے اس کتاب کو پڑھیں اور دعا دیں۔

# بدترین پریشانیوں کیلئے لاجواب وظائف

ہر گھر پریشان ہے اور بے تاب زندگی کے دن رات گزرنے کے ساتھ اپنے مسائل میں اور گھرتی چلی جارہی ہے ایسے دور میں جب روحانی دنیا تجارت بن گئی ہو اور روح کی دنیا خرید و فروخت کا نام ہو ☆ یقین جانیے یہ کتاب جو مستقل اللہ والوں کے آزمودہ وظائف اور عملیات کا نام ہے۔ ☆ آپ کی کوئی مشکل ہو اس کا تعلق لوگوں سے ہو یا رب سے ہو آپ بالکل آسان وظائف اور محرومی لاشرف وظائف اس سے حاصل کر سکتے ہیں ☆ حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک پر اثر آسان عمل جو جس مقصد کیلئے کریں مقصد فوری حل اور مراد فوری ہے ☆ ایک خاص نماز حاجت رزق کی تنگی اور ہر قسم کی دینی و دنیاوی عزت کے حاصل کرنے میں اولیاء کی ساتھی رہی ہے بالکل آسان ہر شخص کر سکتا ہے۔ ☆ صرف چند چھوٹی آیات کے پرچے کو لٹکنے سے کند ذہن قوی یادداشت بے مثال اور بچے بڑے تندرست ☆ حل مشکلات کے واسطے مجرب عمل ☆ حاکم کا دل نرم کرنے کا عمل ☆ مقدمہ میں کامیابی یقینی ☆ لڑکی کے رشتہ کیلئے ☆ بچوں کا رونا بند ہو ☆ ہر مقصد کے حصول اور ہر غم و فکر سے چھٹکارا ☆ برائے ادائیگی قرض ☆ نظر بد کو دور کرنے کا عمل ☆ حفاظت اور ترقی زراعت ☆ ناجائز تعلقات سے نجات کا آسان عمل ☆ پوشیدہ بات معلوم کرنے کا عمل ☆ قارئین یہ چند صفحات کا تعارف ہے اس کا ہر صفحہ باکمال عملیات اور وظائف کیلئے وقف ہے۔ صرف آپ کی تھوڑی سی توجہ اور ہمیشہ کی فتح اور کامیابی اور گھریلو جھگڑوں میاں بیوی کی ناچاقی اور گھریلو کاروباری مسائل کے لیے لاجواب تحفہ۔

# جنات کا پیدائشی دوست

## عنقریب دو جلدیں منظر عام پر

جنات کا پیدائشی دوست جلد اول کی پوری دنیا میں پذیرائی ہوئی مخلوق خدا کی زندگی الجھنیں ختم ہو گئیں لاکھوں ویران گھر آباد ہوئے سلگتی اور سسکتی انسانیت کو ٹھنڈک پہنچی اجڑی اور بے آباد زندگی کو ایک رہنما اور رہبر جنات کے پیدائشی دوست کی شکل میں ملا۔ مزید دو جلدیں عنقریب پوری شان و شوکت کے ساتھ منظر عام پر آرہی ہیں۔ ان میں کیا ہوگا ملاحظہ فرمائیں:۔ ☆ ولایت کا اعلیٰ تاج چاہنے والے پڑھیں ☆ تابعی جن نے دیا ہر مشکل کا حل ☆ تنگی رزق کا آسان ترین حل ☆ بچوں کے خواہشمند ضرور توجہ کریں! ☆ ہمیشہ کامیابی کا راز ☆ دفن خزانہ نکالنے کا انوکھا راز ☆ املاک کی حفاظت کا راز ☆ 367 سال پرانے مردے سے دلچسپ ملاقات ☆ اصحاب کہف کا استخارہ ☆ جنی اور انسان کا عشق اور شادی ☆ یہ لو جن تمہارے پاس ☆ رزق میں وسعت اور برکت کا عجیب ٹوٹکہ ☆ الغفور کو پانے کا گر ☆ جنت فرشتوں جنات و کھلی آنکھوں سے دیکھیں ☆ تین اسماء سے لوگوں کے دل پڑھیں ☆ امام بخاری سے براہ راست احادیث پوچھیے ☆ ناجائز مقدمات فوری ختم ☆ اولاد کی نافرمانی دو الفاظ سے ختم ☆ بچے کو ذہین طاقتور بنانے کا نسخہ ☆ ایک جن نے مجھے بتائی رازکی بات ☆ حضرت خضر علیہ السلام کا بتایا انمول وظیفہ ☆ واقعہ کربلا کا آنکھوں دیکھا حال ☆ نشے سے جان چھڑوانے والے متوجہ ہوں! ☆ آ تجھے میں گلے کے راز بتاؤں ☆ سارے مسائل، مشکلات اور دکھوں سے نجات ☆ قارئین! یہ دو جلدوں کے صرف چند عنوانات ہیں۔ مکمل کتابوں میں کیا ہوگا جاننے اور پڑھنے کیلئے آج ہی اپنی کاپی بک کرائیں اور حیران و پریشان ہو کر اپنی انگلیاں اپنے دانتوں میں دبالیجئے۔

معدہ کا السر واصلاح معدہ و جگر ٹانک: معدہ کا السر، بھوک کی زیادتی اثر دوا ہے جو معدے کے ذہنی خاص دوا ہے یہ صرف تیزابیت کو معمول پر لاتی ہے بلکہ معدے کے کینسر کو ختم کرتی ہے۔ اعتماد سے استعمال کریں۔

